باذوق مردوں اور باوقار خواتین کے لیے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں

126

ماہنامہ

# عبقری ®

دسمبر 2016ء ربیع الاول 1438 ہجری

گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

## عاشق رسول ﷺ کی قبر سے مشک کی تیز خوشبو

گھریلو مشکلات، الجھنوں کے چھٹکارے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میموری کارڈ میں دفتر ماہنامہ عبقری میں دستیاب ہیں۔

## انتہائی کم عرصہ میں حسب منشاء قد بڑھایئے

- 6 روتی بلکتی کنواری بہنیں! وظیفہ درود سے خوش و مطمئن
- بڑی بوڑھیاں تیل لگا کر بال مضبوطی سے کیوں باندھتی تھیں؟
- مورنگا کی چائے سے ہائی بلڈ پریشر فوری نارمل کیجئے
- 80 فیصد لوگ خصوصاً نوجوان یہ مضمون پڑھیں!
- اچانک موشن لگ جائیں تو پریشان نہ ہوں!
- سمارٹ کام ... سے بچاؤ مشکل نہیں
- ... کیلئے ...
- 5 لاکھ والا پلاٹ 12 لاکھ میں بیچنے کا وظیفہ
- مرغی کی آہ نے عمر قید کی سزا دلوا دی

## کوہ قاف سے آئی پری عبقری کی دیوانی نکلی

درود و سلام



حضور نبی اکرم ﷺ پر درود و سلام بھیجنا ایک مقبول ترین عبادت۔ درود و سلام پر قارئین کے تجربات و مشاہدات سے مزین انوکھی کتاب!

0332-7552382



facebook.com/ubqari Youtube.com/UbqariTasbeehKhana www.ubqari.org
twitter.com/ubqari

**خبردار!** عبقری کی ادویات "طاقتی" اور "نشاطی" کا نام رجسٹرڈ ہے' کوئی بھی اس نام سے کوئی دوائی تیار نہ کرے' ورنہ سخت قانونی چارہ جوئی کا سامنا کرے گا۔

# شفائے حیرت سیرپ

## ہر قسم کی کھانسی، دمہ، الرجی کیلئے خوش ذائقہ اور فوری اثر سیرپ

ہر قسم کی کھانسی، الرجی، دمہ، سانس کا پھولنا، مسلسل ریشہ، بلغم، موجودہ دور کی آلودہ زندگی، آلودہ فضا اور آلودہ غذائیں ان امراض کی وجہ ہیں۔ پھیپھڑوں کی ذرا سی خرابی سانس کے سارے نظام کو درہم برہم کر ڈالتی ہے۔ پھیپھڑے کھانسی سے متاثر ہونا شروع ہو جاتے ہیں کیونکہ کھانسی نئی ہو یا پرانی جان لیوا ہوتی ہے۔ مرض بڑھتے بڑھتے دمہ یا ٹی بی کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ "شفاء حیرت" کھانسی کی ہر قسم مثلاً خشک کھانسی، دورے والی کھانسی، کالی کھانسی، بلغمی کھانسی، موسم سرما و گرما کی کھانسی، زبان اور حلق میں خشکی، سوجن اور کانٹے چبھنا، گلے کی خراش، گلے کا بیٹھ جانا تمام امراض کیلئے اکسیر ہے۔ "شفاء حیرت" ماہنامہ عبقری کا بااعتماد سیرپ ہے۔ مجھے ایسے کئی مریض ملے حتیٰ کہ ایک مریض تقریباً تین سو بار چھینکتا تھا جسم اور دماغ خالی ہو گیا تھا وہ کسی کام کا بھی نہیں رہا تھا۔ اس پر مایوسی چھا گئی تھی۔ اسے کسی نے "شفاء حیرت" استعمال کرنے کا مشورہ دیا چونکہ وہ ادویات سے بددل لاچار اور مایوس ہو چکا تھا اس نے کسی کے اصرار پر "شفاء حیرت" کی چند خوراکیں استعمال کیں۔ اسے امید کی کرنیں نظر آئیں تو اس نے مزید "شفاء حیرت" منگوا کر استعمال کیا۔ روز بروز ایسا فائدہ ہوا کہ اس کی آس و امید کے دن نکل آئے۔ اندھیری رات ختم ہو گئی۔ وہ کیا بلکہ پورا علاقہ "شفاء حیرت" کا فریفتہ ہو گیا۔ کیونکہ یہ "شفاء حیرت" میں استعمال شدہ قیمتی جڑی بوٹیوں کا کمال ہے۔ "شفاء حیرت" پھیپھڑوں کی کمزوری پھیپھڑوں کے زخم نظام تنفس کی تمام خرابیاں سانس کی خشکی، ہوائی نالیوں کی خشکی اور خشونت، نزلہ و زکام، تپ دق اور بخار کو دور کرنے کیلئے بہترین ٹانک ہے۔ "شفاء حیرت" پھیپھڑوں کو طاقت دے کر پھیپھڑوں کے زخم بھرتا ہے۔ "شفاء حیرت" چھاتی میں موجود بلغم کو ختم کرتا ہے۔ اس کے استعمال سے دورے والا دمہ ختم ہو جاتا ہے۔ گلے کی سوزش ریشہ اور دیگر علامات کو جڑ سے ختم کرتا ہے۔ "شفاء حیرت" میں ایسے اجزاء شامل ہیں جو جراثیم کی کارکردگی کو بے اثر بناتے ہیں۔ کوئی سائیڈ ایفیکٹ نہیں۔ بچوں، بوڑھوں، جوانوں و خواتین سب کیلئے یکساں مفید ہے۔ قیمت: 120 روپے علاوہ ڈاک خرچ

### ایجنسی ہولڈرز کیلئے عبقری ایوارڈز کی تقریب

9 دسمبر 2016ء بروز جمعہ شام 5 بجے

ملک بھر سے عبقری رسالہ اور ادویات کے ایجنسی ہولڈرز (چھوٹے اور بڑے ایجنسی ہولڈرز سب ایجنسی ہولڈرز اور ہاکرز حضرات جن کا رسالے میں نام ہے یا نہیں) حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی دعوت پر تسبیح خانہ لاہور تشریف لائیں۔ گزشتہ سالوں میں بہترین کارکردگی کی بنیاد پر عبقری حسن کارکردگی ایوارڈز اور مختلف گفٹ دیئے جائیں گے۔ نوٹ: باقاعدہ شناخت کے ساتھ داخلہ ہوگا۔ شناخت کے علاوہ حضرات اگر واپس کیے جائیں تو شکوہ نہ کریں۔ لہٰذا اپنی شناخت کا حوالہ ہمراہ لانا نہ بھولیں۔

### حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (صرف درس)

ان شاء اللہ 2017ء میں دورہ قطر (صرف درس) جگہ اور وقت کا اعلان بعد میں کیا جائے گا۔

| |
|---|
| پشاور: 4 دسمبر 2016ء بروز اتوار صبح دس بجے بردہ باغ شادی ہال نزد گورنمنٹ کالج فقیر آباد شاہی باغ 0322-4688313 |
| جنڈ والا: 20 جنوری بروز جمعہ صبح 9 بجے ضلع بہاولنگر درس کے بعد حضرت حکیم صاحب فورٹ عباس کے صحرا میں تشریف لے جائیں گے۔ 0322-4688313 |
| لودھراں: 21 جنوری بروز ہفتہ شام چار بجے۔ ملک پور روڈ بستی پرانا قریشی والا ضلع لودھراں 0322-4688313 |
| کوٹ ادو: 17 فروری بروز جمعہ صبح 9 بجے ضلع مظفر گڑھ 0322-4688313 |
| دائرہ دین پناہ: 17 فروری بروز جمعہ دوپہر 1 بجے 0322-4688313 |
| مظفر گڑھ: 19 فروری بروز اتوار صبح 9 بجے 0322-4688313 |

### صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش و نگار شدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیلڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، انٹینیں، نالیاں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ یہ بڑی حیثیت سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

# بنفشی قہوہ

## دائمی ریشہ، بلغم، کیرا، نزلہ، زکام اور کھانسی کا مکمل علاج

یوں تو نزلہ زکام پوری دنیا کا عالمگیر مرض ہے لیکن پاکستان میں بھی یہ مرض عام ہے اس مرض کیلئے "بنفشی قہوہ" بہت آزمودہ اور اپنے افعال کے لحاظ سے بہت مؤثر ثابت ہوا ہے۔ نزلہ، الرجی، کھانسی، بلغم، ناک بہنا، ناک بند ہونا عموماً ناک ابھرنے کیساتھ یا تو ناک کی ہڈی ٹیڑھی ہو جاتی ہے یا گوشت بڑھ جاتا ہے جسکی وجہ سے ناک کے اوپر پیشانی پر بوجھ اور دباؤ رہتا ہے۔ چھینکیں آتی ہیں۔ سارے جسم میں درد اور بوجھ کا احساس رہتا ہے۔ کبھی کبھی ناک سے بدبو آتی ہے اور بدبودار مادہ کا اخراج بھی ہوتا ہے۔ بعض اوقات موسم کی تبدیلی کے ساتھ مرض میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ پھر انسان دائمی نزلہ اور زکام کا مریض بن جاتا ہے۔ انہی امراض کی بنا پر دوسرے مرض جنم لیتے ہیں جیسے ناک کی ہڈی کا بڑھ جانا۔ گلے کی خراش، نسیان، منہ میں چھالے پڑنا، آنتوں کے امراض، جسم کا کمزور اور لاغر ہونا، نظر کی کمزوری، سستی اور کاہلی کا پیدا ہونا، جسم ٹوٹنا، خون کا نہ بننا، خناق، ٹی بی، تنفس کی تنگی، بے خوابی، بالوں کا قبل از وقت سفید ہو جانا، چہرے کی شادابی کا ختم ہونا یہ سب امراض نزلہ و زکام کی بدولت ہی جسم پر حملہ آور ہوتے ہیں۔ "بنفشی قہوہ" ہی ان تمام امراض کا شافی علاج ہے۔ درد شقیقہ میں مبتلا افراد کلی سے استعمال کریں۔ موسمی الرجی کے شکار افراد کیلئے راحت کا پیغام۔ آج ہی لائیں آج ہی سکون پائیں۔ ہر موسم میں ہر عمر کے افراد "بنفشی قہوہ" بالکل بے دھڑک استعمال کر سکتے ہیں۔ گھر میں ہر وقت رکھنے کی چیز ہے۔ بدذائقہ نہیں بہترین ذائقہ ہے۔ "بنفشی قہوہ" کے ساتھ شفاء حیرت کا استعمال سونے پر سہاگہ ہے۔ (قیمت:-/120 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

اپنی نسلوں کے تحفظ' مشکلات سے نکلنے' گھریلو الجھنوں سے نمٹنے' روحانی اور طبی فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

عَبۡقَرِيٍّ حِسَانٍ ۞ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ (القرآن)

بیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ ــ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

سرپرست: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہٗ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 5 | جلد نمبر 11 | دسمبر 2016 ربیع الاول 1438 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

ماہنامہ عبقری لاہور دسمبر 2016ء

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان

ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حید راعوان

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبرشپ 1080 روپے (بمع رجسٹرڈ ڈاک) بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر


# فہرست مضامین





ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

# تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: الفاظ کی اتنی نہیں جتنی قدر و قیمت افعال کی ہوتی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ جب پاکستان کے دفاع اور قوم کی سلامتی اور حفاظت کیلئے آپ کو بلایا جائے گا تو آپ اپنے اسلاف کی روایات کے مطابق شاندار کارناموں کا مظاہرہ کریں گے۔ مجھے یقین ہے کہ آپ پاکستان کے ہلالی پرچم کو سربلند رکھیں گے۔ مجھے یقین ہے کہ آپ اپنی عظیم قوم کی عزت و وقار کو برقرار رکھیں گے۔

(پنجاب مشین گن رجمنٹ، پشاور سے خطاب 15 اپریل 1948ء)

| | |
|---|---|
| صدق خلیلؑ بھی ہے عشق، صبر حسینؓ بھی ہے عشق | معرکۂ وجود میں بدر و حنین بھی ہے عشق |
| خاموش اے دل بھری محفل میں چلانا نہیں اچھا | ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

# عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے، برتن، جوتے، فرنیچر، رضائیاں، اپنی زکوٰۃ، صدقات، عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بھیج کر ادائیں۔ شکریہ! رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

# عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی، سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں، کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں، سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

# فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں، رسائل، ڈائجسٹ، میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں، ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں، وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک، ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن

عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور — عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 E mail:contact@ubqari.org



محمد طارق محمود نے ... پرنٹرز لاہور سے چھپوا کر ... مزنگ چونگی لاہور سے شائع کیا

**ہر قسم کی حاجت پوری:** حاجت پوری ہونے کیلئے اسم یَااَوَّلُ بہت مفید ہے ہر قسم کی حاجت کیلئے گیارہ جمعرات اس اسم کو جس وقت چاہے 12500 مرتبہ پڑھے۔ ہر مقصد پورا ہوگا۔

**کون ہے جو مجھ سے یہ باتیں سیکھے:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کون ہے جو مجھ سے یہ باتیں سیکھے پھر ان پر عمل کرے یا ان لوگوں کو سکھائے جو ان پر عمل کریں؟ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! ﷺ میں تیار ہوں۔ آپ ﷺ نے (ازراہ شفقت) میرا ہاتھ اپنے دست مبارک میں لے لیا اور گن کر یہ پانچ باتیں ارشاد فرمائیں: حرام سے بچو تم سب سے بڑے عبادت گزار بن جاؤ گے۔ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ تمہیں دیا ہے اس پر راضی رہو تم سب سے بڑے غنی بن جاؤ گے۔ اپنے پڑوسی کے ساتھ اچھا سلوک کرو تم مومن بن جاؤ گے۔ جو اپنے لیے پسند کرتے ہو وہی دوسروں کیلئے بھی پسند کرو تم (کامل) مسلمان بن جاؤ گے۔ زیادہ ہنسا نہ کرو کیونکہ زیادہ ہنسنا دل کو مردہ کردیتا ہے۔ (ترمذی)۔ **تمہارے معاملات اچھے ہیں یا بُرے؟:** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے دریافت کیا: یارسول اللہ! ﷺ مجھے کیسے معلوم ہو کہ میرے معاملات اچھے ہیں یا بُرے؟ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم اپنے پڑوسیوں کو یہ کہتے ہوئے سنو کہ تمہارے معاملات اچھے ہیں تو یقیناً تمہارے معاملات اچھے ہیں اور جب تم اپنے پڑوسیوں کو یہ کہتے ہوئے سنو کہ تمہارے معاملات بُرے ہیں تو یقیناً تمہارے معاملات بُرے ہیں۔ (طبرانی، مجمع الزوائد)۔ **ایمان کی نشانیوں میں سے نشانی:** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: بیشک ایمان (کی نشانیوں) میں سے ہے کہ ایک شخص دوسرے سے صرف اللہ تعالیٰ کی رضا و خوشنودی کیلئے محبت کرے جب کہ دوسرے شخص نے اس کو مال (و دنیوی فائدہ وغیرہ کچھ) نہ دیا ہو۔ صرف اللہ تعالیٰ کیلئے محبت کرنا یہ ایمان (کا کامل درجہ) ہے۔ (طبرانی، مجمع الزوائد) **بیوہ اور مسکین کی ضرورت پوری کرنے والا:** حضرت صفوان بن سُلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: بیوہ عورت اور مسکین کی ضرورت میں دوڑ دھوپ کرنے والے کا ثواب اللہ تعالیٰ کے راستے میں جہاد کرنے والے کے ثواب کی طرح ہے یا اس کا ثواب اس شخص کے ثواب کی طرح ہے جو دن کو روزہ رکھتا ہو اور رات بھر عبادت کرتا ہو۔ (بخاری)

ابن نمبر کی قلم سے

# حالِ دل



## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## آئیے! مال دار بھکاریوں سے ملیں!

میرے شیخ خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے: کہ بے زبانوں کو تلاش کیا کرو اور پھر اس کی وضاحت خود فرماتے کہ بے زبان وہ لوگ ہیں جو سوال نہیں کرسکتے وہ عیال دار ہیں‘ بے روزگار ہیں‘ روزگار تو ہے لیکن آمدن اتنی نہیں جتنے زیادہ اخراجات ہیں وہ کمزور اور ناتواں ہیں اور ان کو صحت اور تندرستی کیلئے بھی رقم کہاں جبکہ غذا کی رقم ہی پوری نہیں ہوتی۔ ایسے لوگوں کو تلاش کیا کرو اور پھر چپکے سے اس انداز سے ان کی مدد یا خدمت کیا کرو کہ ان کو ذلت اور رسوائی محسوس نہ ہو اور واقعی وہی لوگ ہیں جو اصل اور حقیقت میں محتاج ہیں‘ ہمارے صدقات‘ خیرات‘ زکوٰۃ اور عشر کے یہی حق دار ہیں۔ ادھر ایک دوسری کہانی ہے‘ میرے ڈرائیور نے مجھے ایک شخص سے ملوایا‘ وہ ٹرک ڈرائیور تھا‘ اوپر بھاری بجلی کی تاروں سے ٹرک ٹکرایا‘ حادثہ ہوا اور اس کے دونوں بازو جل گئے‘ آخرکار دونوں کاٹ دیئے گئے‘ وہ لاہور جیل روڈ کے شادمان چوک پر اور اس سے اگلے چوک پر کھڑا ہوتا تھا اس کے پاس 125cc موٹرسائیکل‘ بہترین گھر‘ ایک ملازم جو اس کو کھانا کھلاتا اور موٹرسائیکل پر بٹھا کر اس کو گھماتا‘ بہترین بینک بیلنس اور اس کے علاوہ بھی عیاشی کا مکمل سامان۔ وہ صرف چوراہے پر اشاروں پر رکی گاڑیوں کا انتظار کرتا‘ جب سے موجودہ گورنمنٹ نے سگنل فری نظام بنایا‘ پیشہ ور بھکاریوں نے حکومت کو بہت زیادہ بُرا بھلا کہا اور سخت ناگواری کا اظہار کیا۔ میں اتوار کے دن اپنے گھر کے دروازے کے سامنے کھڑا تھا‘ میرے بچے کھیل رہے تھے اور میں بچوں کے ساتھ کھیل میں ان کی مدد کررہا تھا‘ ایک دردناک صدا لگانے والے سائل نے میری سوچوں کو اس کی طرف متوجہ کیا‘ اس کا حلیہ قابل ترس‘ اس کی صدا ہنسی کو چرا دینے والی اور اس کی آواز مسکراہٹیں چھیننے والی‘ میرے قریب ہوا تو میں نے اسے سلام کیا‘ اس کے قریب ہوکر اس سے بات چیت شروع کی‘ اس سے راہ و رسم بڑھائے باتوں ہی باتوں میں ہماری دوستی ہوگئی‘ معلوم ہوا ضلع بہاولنگر کے فلاں جگہ کا ایک بڑے خاندان کا شخص عیاشی میں اپنی تمام دولت اڑا دی‘ پھر اگلا تماشہ یہ ہوا کہ لوگوں سے لاکھوں کے قرض لیے اور جب لوگوں نے مطالبہ کیا تو لاہور شہر میں فقیروں کا بھیس بدل کر مانگنا شروع کیا‘ قرضوں کی واپسی ابھی تک نہیں ہوئی لیکن اس مانگنے سے اپنی عیاشی کا نظام سو فیصد چل رہا ہے۔ میں میلسی ملتان کے قریب ایک قبرستان میں گیا‘ رمضان کے دن تھے‘ بھنگ گھوٹی جارہی تھی‘ میں ان کے قریب جاکر بیٹھ گیا اور ان سے باتیں کرتا رہا‘ کچھ ہی دیر کے بعد پتہ چلا کہ وہاں بیٹھا ایک شخص کاٹن فیکٹری کا مالک تھا‘ سود کا نظام چلا‘ سب کچھ ڈوب گیا‘ لوگوں کا مال اور اپنا سب کچھ ہار کر وہ شخص اب کسی بڑے شہر میں جاکر بھیک مانگتا ہے اور اپنی بھنگ اور نشے کا نظام سو فیصد چلاتا ہے۔ میری نانی اماں رحمۃ اللہ علیہا کے گھر کے ساتھ ایک خاتون رہتی تھی‘ اس کے پاس خرگوش تھے‘ میں بچپن میں اس کے گھر خرگوش دیکھنے جاتا تھا‘ وہ اپنی غربت‘ تنگدستی اور فقیری کا ہروقت رونا روتی تھی اور واقعی وہ سچی تھی‘ گھر میں حقے کے پھول جس میں آگ ڈالتے ہیں ان کے اوپر لوہے کی پتریاں چڑھاتی تھی‘ یہ مزدوری کرتی اور اس میں جتنا ملتا اس سے گھر کا دال دلیہ چلتا‘ اس کا شوہر جرائم پیشہ شخص تھا‘ پہلے تو اس نے گھر میں بیوی کے تمام زیور بیچے‘ گھر کی ہر چیز چرا کر بیچی‘ محلے میں کسی کا کچھ نہ چھوڑا‘ پھر آخرکار اس نے بھیس بدل کر بھکاریوں کی طرح مانگنا شروع کیا‘ میں نے کئی بار اسے بھیک مانگتے دیکھا۔ ایک شخص سعودی عرب میں جس کا نام لینا مناسب نہیں خود گیا‘ پھر اپنے بیٹوں کو بھی بلالیا‘ جس دور میں لاکھ تو دور ہزار روپے کی بڑی قیمت ہوتی تھی اس دور میں ان کے پاس لاکھوں تھے‘ مال مشکوک تھا‘ غلط انداز میں کمایا تھا‘ آخر ختم ہوا اولاد کو نشے اور چوری کی لت پڑگئی۔ مانگنے کیلئے ایک بیٹے نے اپنے جسم کو آگ لگائی‘ زخم ہوگئے‘ پھر اپنے جسم سے ان زخموں پر بیٹھی مکھیاں اور بہتی پیپ کے ساتھ وہ بھیک مانگتا تھا آخر اسی حال میں مرگیا۔ قارئین! بڑے شہروں میں باقاعدہ بھکاریوں کے ٹریننگ سنٹر ہیں‘ ایک تو میں نے خود دیکھا‘ آپ کے ملک سے باقاعدہ بھکاریوں کے گروپ حج اور عمرہ کے سیزن میں جاتے ہیں جن کا کام وہاں بھیک مانگنا ہوتا ہے۔ ان پیشہ ور بھکاریوں کے باقاعدہ علاقہ (باقی صفحہ نمبر 29 پر)

ہفتہ وار درس سے انتخاب

درس روحانیت و امن

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

# عافیت کا نظام چھن جائے تو کیا ہوتا ہے؟

**عافیت نہ ہونے کے نقصانات:** ایک مرتبہ عیدالفطر کے روز میں کچھ احباب کے ساتھ مختلف لوگوں سے ملاقات کیلئے گیا۔ ایک جاننے والے کے گھر گئے' میں نے دروازہ کھٹکھٹایا، سادہ سا ایک بوسیدہ مکان، کمرے گرے ہوئے کھنڈرات کی شکل میں موجود ہیں۔ آپ حیران ہوں گے کہ ان کے پاس ان کمروں کی مٹی اٹھوانے کا بھی خرچہ نہیں ہے۔ دستک کے بعد جو بندہ باہر آیا ان سے نام لے کر کہا مجھے ان سے ملنا ہے وہ کہنے لگا جی وہ بیمار ہیں وہ باہر نہیں آسکتے۔ تو میں نے ان سے عرض کیا کہ آپ میرا نام عرض کریں۔ وہ بیچارے بوڑھے آدمی گرتے پڑتے باہر آئے تو دیکھ کر بچوں کی طرح بلک بلک کر رونے لگے کہنے لگے: عجیب بات ہے آپ بہت اچھے وقت میں آئے ہیں، میں نے کہا چلیں مجھے اندر لے چلیں۔ گھر میں پردہ کرایا۔ مجھے گھر کے اندر لے گئے۔ بہت بوسیدہ گھر تھا جیسے بالکل آخری حالت ہوتی ہے۔ تقریباً سولہ، سترہ سال کا ایک جوان ایک ٹوٹی ہوئی چارپائی پر پڑا ہوا ہے اس کے چہرے کی کیفیت بھی عجیب تھی۔ "وہ صاحب مجھ سے کہنے لگے کافی عرصہ سے یہ بیمار ہے، اور گھر میں کچھ ہے بھی نہیں، میں اس کی دوائی کہاں سے لاؤں؟" اور اسکے جو بول تھے وہ حقیقت پر مبنی تھے۔ گھر کی حالت، اس بچے کی حالت بتا رہی تھی کہ ان پر سے عافیت کا نظام چھن گیا ہے۔ عافیت سب سے بڑی نعمت ہے۔

**یونہی سوا لاکھ لگ گئے:** میرے پاس ایک صاحب اتوار والے دن تشریف لائے۔ ان کے ماتھے پر پٹی بندھی ہوئی تھی۔ میں نے پوچھا کیا ہوا؟ کہنے لگے: عشاء کی نماز پڑھنے کے لیے مسجد جا رہا تھا۔ کسی کے پالتو کتے نے مجھ پر حملہ کردیا۔ بہت بڑا کتا تھا اس نے میرے ماتھے کی ساری جلد چیر ڈالی۔ میں نے چھڑوانے کی بڑی کوشش کی لیکن میری ساری کوشش بے سود رہی۔ چھیاسی ہزار روپے کی میں نے پلاسٹک سرجری کرائی ہے، اب تک لاکھ سوا لاکھ لگ گیا ہے۔ بس ایسے ہی نکلا تھا کہ لاکھ سوا لاکھ ایسے لگ گئے۔ اللہ پاک سے بروقت عافیت مانگتے رہیں۔

**زہر بن گیا:** ایک صاحب مجھے ملے وہ دونوں ٹانگوں سے معذور تھے، میں نے پوچھا آپ کو کیا ہوا کہنے لگے بس لکڑی کا چھوٹا سا ٹکڑا میرے، پاؤں میں لگ گیا تھا۔ ہلکی سی ورم آگئی تھی۔ پھر ہلکا سا دانا بن گیا، میں نے مرہم لگا دی کبھی تھوڑا سا پلستر لگا لیا۔ لیکن وہ بڑھتا گیا۔ پھر اس میں تکلیف زیادہ ہوگئی۔ ڈاکٹر کو دکھایا تو اس نے کہا یہ تو زہر بن گیا ہے۔ آپ ایسا کریں اس کا مستقل علاج کریں۔ پھر ڈاکٹر نے اس کی سرجری بھی کی مگر وہ زخم ٹھیک نہ ہوا۔ پھر کہا انگوٹھا کاٹنا پڑے گا۔ انگوٹھا نہ کٹوایا تو پاؤں چلا جائے گا۔ بالآخر انہوں نے انگوٹھے کے بعد میرا پاؤں کاٹ ہی دیا۔ پھر میں کچھ عرصہ ٹھیک ہوگیا لیکن اندر ہی اندر زخم بڑھتا رہا، نوبت یہاں تک پہنچی کہ انہوں نے میری پنڈلی ہی کاٹ دی۔ پھر بھی زخم بڑھتا رہا یہاں تک کہ انہوں نے میری ساری ران کاٹ دی۔ معاملہ کسی حد تک ٹھیک ہوگیا۔ کچھ عرصہ بعد وہ زخم دوسری ٹانگ میں شروع ہوگیا اور پھر انہوں نے میرا دوسرا پاؤں کاٹا، پھر دوسری پنڈلی کاٹی، اب دوسری ران بھی کاٹ دی ہے۔ میں نے خود ان کی دونوں ٹانگوں کو کٹا ہوا دیکھا۔ اس کریم و حفیظ کے ہاں حفاظت کا ایک نظام ہے۔ دعا کریں کہ وہ یہ نعمت نہ چھین لے۔ آمین۔ اس کریم سے ہمیں مسلسل عافیت مانگتے رہنا چاہیے۔

**عافیت کے نہ ہونے کی وجہ سے لاکھوں لگ گئے:** ایک صاحب کہنے لگے کہ" مجھے ہیضہ ہوگیا تھا۔ علاج شروع کیا تو پونے دو لاکھ روپے صرف ہیضہ پر خرچ ہوگئے۔" ملتان غلہ منڈی کے ایک بہت بڑے بیوپاری کہنے لگے" والد صاحب بیمار ہوگئے، پھر ان کا علاج کرایا، آخر میں آغا خان ہسپتال لے گئے اور پونے نو لاکھ روپے کا بل بنا لیکن والد صاحب فوت ہوگئے۔"

**عافیت کو پانے کیلئے صدقہ کریں:** یا اللہ یہ رزق تیری نعمت ہے تو اسے اپنے دین پر خرچ کروادے۔ یا اللہ یہ رزق تیری نعمت ہے تو اسے مہمان نوازی کیلئے خرچ کروادے۔ یا اللہ یہ رزق تیری نعمت ہے، یا اللہ اسے ایسے لوگ کھائیں جو متقی ہوں۔ یا اللہ ایسے لوگ جو نماز پڑھنے والے، تسبیح پڑھنے والے، ذکر کرنے والے، تیرا نام لینے والے، یا اللہ ان پر یہ مال خرچ کروادے۔ اے اللہ تو چاہے تو ان راہوں میں خرچ کروادے۔ آپ تو قادر ہیں، لیکن میں کمزور ہوں، میں تجھ سے عافیت چاہتا ہوں۔ تکالیف صرف عافیت نہ ہونے کی وجہ سے نہیں ہوتیں' تکالیف تو انبیاء کرام علیہ السلام پر بھی آئیں، لیکن ان پر یہ احوال صرف ان کے درجات کو بلند کرنے اور اللہ کے ہاں ان کے مقامات کو اور بڑھانے کیلئے واقع ہوئے، نیک لوگوں پر بھی مختلف قسم کے امتحانات آتے رہتے ہیں تاکہ ان کا تعلق مع اللہ اور بڑھے۔

**عافیت کا نظام نعمت خداوندی ہے، اسی سے مانگیں:** ایک شخص جس کے دن رات اللہ کی نافرمانی میں گزرتے ہیں اس پر جب کوئی تکلیف آتی ہے، تو وہ تکلیف اس لیئے آتی ہے کہ وہ اس کے اپنے ہاتھ کا کیا دھرا ہوتا ہے۔ اس لیے ہم عافیت والا نظام اللہ سے مانگیں کہ یا اللہ تو عافیت والا نظام عطا فرما۔ رسول اللہ ﷺ' کی جو مسنون دعا ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ اس دعا میں عافیت والا نظام ہے۔ اللہ پاک سے عافیت مانگتے رہیں۔ میرا رب جس کو عافیت دینے پر آئے، اس کو عافیت دے دے اور جس سے عافیت چھین لے ساری کائنات کے فیصلے اور ساری کائنات کی قوتیں اور ساری کائنات کی طاقتیں اس کی حفاظت نہیں کرسکتیں، ساری کائنات اس کو عافیت نہیں دے سکتی یہ جو مسنون دعائیں و اعمال ہیں ان میں ہمارے لیے عافیت ہے، ان میں ہمارے لیے حفاظت ہے۔ عافیت پانے کی مسنون دعائیں: بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی دِیْنِیْ وَنَفْسِیْ وَوَلَدِیْ وَاَهْلِیْ وَمَالِیْ یہ حفاظت ہے اس میں عافیت ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ (جاری ہے)



## درس سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں بیرون ملک ملازمت کرتا ہوں۔ آپ کے ہر جمعرات ہونے والے درس روحانیت و امن کو انٹرنیٹ پر لائیو سنتا ہوں۔ آپ کے درس سننے سے پہلے میں بہت الجھنوں میں الجھا ہوا تھا' زندگی کی کچھ سمجھ نہیں آرہی تھی' آپ کی بتائی ہر بات پر آنسو کیسے نکلتے ہیں پتہ ہی نہیں چلتا۔ زندگی بدل گئی ہے' پہلے خواہشیں اور تھیں اب اور ہیں۔ پہلے ہر پل خود کیلئے سوچتا تھا اب مخلوق خدا اور پوری امت کی سوچ آگئی ہے۔ اب لوگوں کی مدد کرنے کو دل کرتا ہے۔ گھر کے حالات' میرے معاشی حالات دن بدن بدل رہے ہیں۔ گھر سے بیماریاں' پریشانیاں ختم ہوتی جارہی ہیں۔ دل کرتا ہے کہ یتیموں کا سہارا بنوں' ہر ماہ ان کی کچھ نہ کچھ مدد کروں' ان کے گھروں کو سنبھالوں' ان کی کفالت کا ذریعہ بن جاؤں۔ اللہ پاک مجھے خود کو اس راہ پر چلنے اور کبھی نہ بدلنے کی ہمت اور توفیق دے (باقی صفحہ نمبر 5 پر)

جسمانی طاقت کیلئے: جسمانی طاقت کیلئے ادرک کو گھی میں بھون کر چینی ملا کر ایک چمچہ چائے والا اس کا سفوف بنا کر روزانہ استعمال کرنے سے جسم میں لاجواب طاقت پیدا ہوتی ہے۔

# عاشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر سے مشک کی تیز خوشبو

[illegible]

یہ بھوک پیاس سے انتہائی بے تاب اور نڈھال ہو چکے تھے' لاچار ہو کر کھلے میدان ہی میں ایک جگہ سو گئے تو خواب میں دیکھا کہ ایک آنے والا (فرشتہ) آیا اور ان کو دودھ سے بھرا ہوا ایک برتن دیا' یہ اس دودھ کو پی کر خوب جی بھر کر سیراب ہو گئے

**حضرت عبیدہ بن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عجب کرامت:** عشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بے پناہ جاں نثاریوں اور فداکاریوں کی بدولت حضرت عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ شاندار کرامت نصیب ہوئی کہ ان کی قبر اطہر سے اس قدر مشک کی تیز خوشبو آتی کہ پورا میدان ہر وقت مہکتا رہتا۔ چنانچہ منقول ہے کہ ایک مدت کے بعد حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ساتھ منزل صفراء میں قیام ہوا تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حیران ہو کر بارگاہ رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! اس صحرا میں مشک کی اس قدر تیز خوشبو کہاں سے اور کیوں آرہی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس میدان میں ابومعاویہ (حضرت عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کی قبر موجود ہوتے ہوئے تمہیں تعجب کیوں ہو رہا ہے کہ یہاں مشک کی خوشبو مہک رہی ہے۔ (کتاب صد صحابہ ص 314، مرتبہ شاہ مراد مارہروی)

**حضرت سعد بن الربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ:** حضرت سعد بن الربیع بن عمرو انصاری خزرجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیعۃ العقبہ اولیٰ اور بیعۃ العقبہ ثانیہ دونوں بیعتوں میں شریک رہے اور یہ انصار میں سے خاندان بنی الحارث کے سردار بھی تھے۔ زمانہ جاہلیت میں جبکہ عرب میں لکھنے پڑھنے کا بہت ہی کم رواج تھا۔ اس وقت یہ کاتب تھے۔ یہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انتہائی شیدائی اور بے حد جاں نثار صحابی تھے۔ حضرت سعد بن الربیع کی صاحبزادی کا یہ بیان ہے کہ میں امیرالمومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دربار میں حاضر ہوئی تو انہوں نے اپنے بدن کی چادر مبارک اتار کر میرے لیے بچھا دی اور مجھے اس پر بٹھایا۔ اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لے آئے اور پوچھا یہ لڑکی کون ہے؟ امیرالمومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ یہ اس شخص کی بیٹی ہے جس نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے ہی میں جنت کے اندر اپنا ٹھکانہ بنا لیا اور میں اور تم یوں ہی رہ گئے۔ یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حیرت کے ساتھ دریافت کیا کہ اے خلیفہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ کون شخص ہیں؟ تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ "سعد بن الربیع" حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کی تصدیق کی جنگ بدر میں نہایت شجاعت کے ساتھ کفار سے معرکہ آرائی کی۔ جنگ احد میں بارہ کافروں کو ایک ایک نیزہ مارا اور جس کو ایک نیزہ مارا وہ مر کر ٹھنڈا ہو گیا۔ پھر گھمسان کی جنگ میں زخمی ہو کر اسی جنگ احد میں تین ہجری میں شہید ہو گئے اور حضرت خارجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ ایک قبر میں دفن ہوئے۔ (کنز العمال ج 16، ص 36)

**دنیا میں جنت کی خوشبو:** حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ جنگ احد کے دن حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو حضرت سعد بن الربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی لاش کی تلاش میں بھیجا اور فرمایا کہ اگر وہ زندہ ملیں تو تم ان سے میرا اسلام کہہ دینا' چنانچہ جب تلاش کرتے کرتے میں ان کے پاس پہنچا تو ان کو اس حال میں پایا کہ ابھی کچھ کچھ جان باقی تھی' میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سلام پہنچایا تو انہوں نے جواب دیا اور کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے میرا سلام کہہ دینا اور سلام کے بعد یہ بھی عرض کر دینا کہ یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جنت کی خوشبو میدان جنگ میں سونگھ چکا اور میری قوم انصار سے میرا یہ آخری پیغام کہہ دینا کہ اگر تم میں ایک آدمی بھی زندہ رہا اور کفار کا حملہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک پہنچ گیا تو اللہ تعالیٰ کے دربار میں تمہارا کوئی عذر قبول نہیں ہو سکتا اور تمہارا وہ عہد ٹوٹ جائے گا جو تم لوگوں نے بیعۃ العقبہ میں کیا تھا' اتنا کہتے کہتے ان کی روح پرواز کر گئی۔ (حجۃ اللہ ج 2، ص 870 بحوالہ: حاکم وبیہقی)

اللہ اکبر! غور فرمایئے کہ صحابہ کرام کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کتنی والہانہ محبت اور کس قدر عاشقانہ لگاؤ تھا کہ جان کنی کا عالم ہے' زخموں سے نڈھال ہیں مگر اس وقت میں بھی حضور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خیال دل و دماغ کے گوشہ گوشہ میں چھایا ہوا ہے۔ اپنے گھر والوں کیلئے' اپنی بچیوں کیلئے کوئی وصیت نہیں فرماتے مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے اپنی ساری قوم کو کتنا اہم پیغام دیتے ہیں۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی یہی وہ نیکیاں ہیں جو قیامت تک کسی کو نصیب نہیں ہو سکتیں اور اسی لیے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا ساری امت میں وہی درجہ ہے جو آسمان پر ستاروں کی برات میں چاند کا درجہ ہے۔

**فرشتہ نے بھوک پیاس سے نڈھال صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دودھ پلایا:** حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ کی ایک کرامت وہ خود بیان فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو بھیجا کہ تم اپنی قوم میں جا کر اسلام کی تبلیغ کرو چنانچہ حکم نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعمیل کرتے ہوئے یہ اپنے قبیلہ میں پہنچے اور اسلام کا پیغام پہنچایا مگر ان کی قوم نے ان کے ساتھ بہت برا سلوک کیا' کھانا کھلانا تو بڑی بات ہے پانی کا ایک قطرہ بھی نہیں دیا بلکہ ان کا مذاق اڑاتے ہوئے اور برا بھلا کہتے ہوئے ان کو بستی سے باہر نکال دیا' یہ بھوک پیاس سے انتہائی بے تاب اور نڈھال ہو چکے تھے' لاچار ہو کر کھلے میدان ہی میں ایک جگہ سو گئے تو خواب میں دیکھا کہ ایک آنے والا (فرشتہ) آیا اور ان کو دودھ سے بھرا ہوا ایک برتن دیا' یہ اس دودھ کو پی کر خوب جی بھر کر سیراب ہو گئے' خدا کی شان دیکھئے کہ جب نیند سے بیدار ہوئے تو نہ بھوک تھی نہ پیاس۔ اس کے بعد گاؤں کے کچھ خیر پسند اور سلجھے ہوئے لوگوں نے گاؤں والوں کو ملامت کی کہ اپنے ہی قبیلہ کا ایک معزز آدمی گاؤں میں آیا اور تم لوگوں نے اس کے ساتھ شرمناک قسم کی بدسلوکی کر ڈالی' جو ہمارے قبیلہ والوں کی پیشانی پر ہمیشہ کیلئے کلنک کا ٹیکہ بن جائے گی۔ یہ سن کر گاؤں والوں کو ندامت ہوئی اور وہ لوگ کھانا پانی وغیرہ لے کر میدان میں ان کے پاس پہنچے تو انہوں نے فرمایا کہ مجھے تمہارے کھانے پانی کی اب کوئی ضرورت نہیں ہے مجھ کو تو میرے رب نے کھلا پلا کر سیراب کر دیا ہے اور پھر اپنے خواب کا قصہ بیان کیا۔ گاؤں والوں نے جب یہ دیکھ لیا کہ واقعی یہ کھا پی کر سیراب ہو چکے ہیں اور ان کے چہرے پر بھوک و پیاس کا کوئی اثر و نشان نہیں حالانکہ اس سنسان جنگل اور بیابان میں کھانا پانی کہیں سے ملنے کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تو گاؤں والے آپ رضی اللہ عنہ کی اس کرامت سے بے حد متاثر ہوئے یہاں تک کہ پوری بستی کے لوگوں نے اسلام قبول کر لیا۔ (بیہقی و کنز العمال ج 16 ص 222، مستدرک حاکم ج 3 ص 642)

**(بقیہ: درس سے فیض پانے والے)**

ساتھ اس قابل بنائے۔ بہت دعا کرتا ہوں' جب سے درس سن رہا ہوں کسی کو بھی پریشان نہیں دیکھ سکتا' خلیج میں ہر مذہب کے لوگ ہوتے ہیں' کوئی کسی بھی مذہب کا ہو مجھ سے اس کا دکھ نہیں سہا جاتا' سمجھ نہیں آتی میں کیا تھا اور آپ کے درس نے کیا بنا دیا ہے۔ یہاں آ کر ہمیشہ پریشان رہتا تھا مگر اب دل میں سکون اور اطمینان ہے۔ اللہ پاک آپ کو صحت و تندرستی عطا کرے۔ اللہ پاک آپ کو سلامت و خوش رکھے۔ یوں ہی دوسروں کی پریشانیاں دور کرنے کیلئے اللہ کے فضل سے حل درس میں بتاتے رہیں۔ مجھ سمیت موت سب کو آنی ہے میری دعا ہے کہ کوئی بھی انسان مرے کلمہ کی موت مرے' کوئی بھی بغیر ایمان کے دنیا سے نہ جائے آمین! (ش، ش، خلیج)

سفر سے بخیریت واپسی: اسم یَا مُجِیْبُ سفر سے بخیریت واپس آنے کیلئے بہت مجرب ہے اس لیے سفر پر جانے سے پہلے اسے ستر ہزار مرتبہ پڑھیں اور اپنے گھر بار کو اللہ کے سپرد کر دیں۔

# حلال اور حرام کا بچوں کی سیرت و کردار پر اثر

محمد عابد علی، ساہیوال

خالق کائنات نے حضرت انسان کو بے شمار نعمتوں سے نوازا ہے، ان نعمتوں میں سے ایک بڑی نعمت اولاد ہے، یہی وجہ ہے کہ خالق کائنات نے اولاد کو بطور نعمت ذکر کرتے ہوئے کہیں پر فرمایا: کہ مال اور اولاد دنیاوی زندگی کی نعمت ہیں۔" ہم نے تمہاری مدد کی مال اور بیٹوں کے ذریعے"۔

**اے میرے رب مجھے نیک اولاد عطا فرما:** اولاد صرف جنت کے پھول اور گھر کی رونق ہی نہیں بلکہ صدقہ جاریہ اور باعث راحت و سکون بھی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام قرآن مجید میں جابجا اللہ پاک سے اولاد صالح طلب کرتے ہوئے نظر آتے ہیں، کہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام یہ فرماتے ہوئے نظر آتے ہیں "اے میرے رب! مجھے نیک اولاد عطا فرمادے" کہیں پر حضرت زکریا علیہ السلام یہ فرماتے ہیں: تو مجھے اپنے پاس سے وارث عطا کر دے جو میرا اور آل یعقوب کا وارث ہو۔

جس اولاد کو اللہ پاک نعمت اور حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اللہ تعالیٰ سے مانگتے ہیں اور جس کو نور چشم، لخت جگر، رونق خانہ اور بڑھاپے کا سہارا کہا جاتا ہے، اگر اس کی صحیح تربیت نہ ہوئی تو یہ والدین کی زندگی اجیرن بنا دیتی ہے اور ان کے دن کا سکون اور رات کی نیند حرام کر دیتی ہے، بعض اوقات والدین تنگ آ کر یہاں تک کہہ دیتے ہیں کہ کاش تو نے جنم ہی نہ لیا ہوتا لیکن بددعا کرنے سے پہلے والدین یہ نہیں سوچتے کہ اولاد کا بگاڑ ان کی اپنی ہی غلط تربیت کا نتیجہ ہے اگر ان کی تربیت صحیح کی ہوتی تو آج یہ روز بد نہ دیکھنا پڑتا۔

**اولاد کے حقوق:** جیسے والدین کی محبتیں، شفقتیں اور احسانات بے شمار ہیں تو ان کے حقوق بھی بے شمار ہیں۔ اولاد ان کے حقوق تب ادا کرے گی جب وہ پہلے خود اولاد کے حقوق ادا کریں گے۔ والد پر اولاد کا پہلا حق یہ ہے کہ ان کیلئے اچھی ماں تلاش کرے اور ماں پر لازم ہے کہ وہ ایسے شوہر سے نکاح کرے جو اس کے بچوں کا اچھا باپ ثابت ہو سکے۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ بچے کے کردار اور فکر سازی میں سب سے پہلے جس کا اثر ہوتا ہے وہ اس بچے کی ماں ہے، اگر ماں نیک ہے تو بچے کی فطرت سلیمہ بڑی آسانی سے ترقی کر کے مراتب کو حاصل کر لیتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے نیک اور دین دار خاتون کا انتخاب کرنے کی نصیحت فرمائی ہے تاکہ بچوں کی تربیت اچھے طریقے سے کر سکے اور بچے کے دل میں اسلام سے وابستگی اور اچھے اخلاق کے بیج بو سکے۔

آپ ﷺ نے فرمایا "عورتوں سے چار چیزوں کی بنیاد پر شادی کی جاتی ہے۔ (1) مال کی وجہ سے (2) حسن و جمال کی وجہ سے (3) نسب کی وجہ سے (4) دینداری کی وجہ سے، تو دیندار عورت کا انتخاب کرنے میں کامیابی حاصل کر۔" (مشکوٰۃ، ص: 267)۔ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اس فرمان سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ظاہری حسن و جمال، مال و متاع اور نسب دیکھ کر عورت کا انتخاب نہیں کرنا چاہئے کہ یہ چیزیں عارضی ہیں، بہرحال ختم ہونے والی ہیں، اگر ان ظاہری چیزوں کو ترجیح دے کر ایک بے دین یا برے اخلاق والی عورت کا انتخاب کر لیا تو جو اولاد پیدا ہوگی اس پر اس کا اثر ہوگا اور وہ بھی بے دین اور حب دنیا سے معمور ہوگی جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ باوجود کوشش کے بھی اولاد کو باصلاحیت اور کام کا آدمی نہ بنا سکے گا۔

**بچے کا نام کیسا رکھیں؟:** اولاد کا دوسرا حق یہ ہے کہ ان کیلئے اچھا نام تجویز کیا جائے وجہ اس کی یہ ہے کہ نام انسان کی شخصیت پر دلالت کرتا ہے اور نام ہی سے انسان کا تعارف ہوتا ہے، اس لئے ایسا نام رکھنا چاہئے جو اپنے مسمّٰی کے مسلمان ہونے، اللہ کا بندہ ہونے اور حضور ﷺ کے غلام ہونے پر دلالت کرے، ایسا مبہم نام نہ رکھنا چاہئے کہ پتا ہی نہ چل سکے کہ یہ بچہ مسلم ہے یا غیر مسلم اور ایسا نام بھی نہ رکھنا چاہئے جو بدفالی پر دلالت کرتا ہو، اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ بدفالی والے ناموں کو تبدیل فرما دیا کرتے تھے۔ نام رکھنے کا درست طریقہ یہ ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کہ جب کوئی بچہ پیدا ہو تو ساتویں دن اس کا نام رکھو اور اسی دن اس کے سر کے بال منڈواؤ اور عقیقہ کرو۔ ایک اور روایت میں آتا ہے کہ اللہ کے ہاں سب سے پسندیدہ نام عبداللہ اور عبدالرحمٰن ہیں۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میری بیوی کے لڑکا پیدا ہوا تو میں اسے لے کر نبی کریم ﷺ کے خدمت میں حاضر ہوا، آپ ﷺ نے اس کا نام ابراہیم رکھا اور ایک کھجور چبا کر اپنے لعاب مبارک کو اس بچے کے منہ میں ڈالا اور اس کیلئے خیر و برکت کی دعا فرمائی اور میرے حوالے کر دیا۔ اس لئے ہمیں بھی چاہئے کہ ہم بچوں کے نام حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اور اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین و صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور صلحاء امت کے نام پر رکھیں۔

**محبت، شفقت اور ایثار کا سلوک:** اولاد کا تیسرا حق یہ ہے کہ ان کے ساتھ محبت اور شفقت، پیار اور ایثار کا سلوک کیا جائے۔ حقیقت یہ ہے کہ بچے کائنات کا حسن ہیں، دنیا کی رونق ہیں، بچوں کی معصومیت پر ہزاروں کلیوں کا حسن قربان کیا جا سکتا ہے۔ وہ باپ کتنا بدنصیب اور سنگدل ہے جو اپنے بچوں سے محبت نہیں کرتا۔ ابوداؤد اور ترمذی میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: "وہ شخص ہم میں سے نہیں جو چھوٹوں پر رحم نہ کرے اور بڑوں کے حق کو نہ پہچانے۔" امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ الادب المفرد میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں آپ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک بدو نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کیا آپ لوگ بچوں کو چومتے ہیں؟ ہم تو نہیں چومتے، تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اگر اللہ تعالیٰ تمہارے دل سے رحم کو نکال دے تو میں تمہارے لئے کیا کر سکتا ہوں۔ (بخاری، ص: 317، ج 1)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے حسن بن علی رضی اللہ عنہما کو چوما، وہاں حضرت اقرع بن حابس تمیمی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے، یہ دیکھ کر کہنے لگے میرے دس بچے ہیں، میں نے تو ان میں سے کسی کو پیار نہیں کیا۔ حضور ﷺ نے ان کی طرف تعجب سے دیکھا اور فرمایا: جو دوسروں پر رحم نہیں کرتا، اس پر بھی رحم نہیں کیا جاتا۔ (بخاری، ص: 86، ج: 4)۔ اور ایک حدیث میں آیا ہے کہ نبی کریم ﷺ حضرات حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کو چومتے اور سونگھتے اور فرماتے: ھما ریحانی من الدنیا"۔ (رواہ البخاری و مشکوٰۃ، ص: 569)

**اولاد کی پرورش حلال روزی سے کرو:** اولاد کا چوتھا حق یہ ہے کہ ان کی پرورش حلال روزی سے کی جائے، وجہ اس کی یہ ہے کہ کتاب و سنت میں رزق حلال اختیار کرنے اور پاکیزہ غذا کھانے پر زور دیا گیا ہے، کیونکہ غذا کا اثر انسان کے قلب و دماغ پر پڑتا ہے، غذا کا اثر انسان کے جذبات و خیالات پر پڑتا ہے اور بطور خاص غذا کا اثر انسان کی اولاد پر پڑتا ہے۔ اگر غذا حرام اور ناپاک ہوگی تو دل سیاہ ہوگا، اس میں قساوت و ظلمت ہوگی، قبول ہدایت کی صلاحیت اور استعداد ختم ہو جائے گی، نیکی کرنا مشکل اور بدی کرنا آسان ہو جائے گا اور بطور خاص اولاد نافرمان ہوگی یہ بات تجربے میں آئی ہے کہ جو لوگ اپنے بچوں کو حرام کی روزی کھلاتے ہیں، ان کے بچوں میں اس کے اثرات ظاہر ہوتے ہیں اور جو مائیں حلال پر اکتفا کرتی ہیں ان کی گود میں پلنے والے بچوں میں ان کی ماؤں کا زہد و تقویٰ ضرور رنگ دکھاتا ہے اور تاریخ کے اندر ایسے واقعات بھرے پڑے (باقی صفحہ نمبر 15 پر)

# 5 لاکھ والا پلاٹ 12 لاکھ میں بکنے کا وظیفہ

**میرے دیکھتے دیکھتے ایک قبر کی مٹی قبر کے اندر گرنا شروع ہوگئی اور یوں قبر بیٹھ گئی وہ قبر ایک خاتون سیدزادی کی تھی' میں نے ورثاء کو بتایا انہوں نے دیکھا اور اپنے عزیز و اقرباء کو اطلاع کی اور یوں اس بی بی سیدزادی کے رشتہ دار اکٹھے ہوگئے۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق وذوق سے پڑھتے ہیں۔ الحمدللہ! اللہ اپنے فضل و کرم سے تمام دروس میں آنے کی توفیق دے رہا ہے۔ میں یہاں سورۂ یٰسین کا ایک عمل عبقری قارئین کی نذر کررہا ہوں جس سے یقینی فائدہ ہوگا۔ انشاء اللہ۔ میرے سسرال میں کچھ کاروباری مسائل تھے اور وہ ایک پلاٹ بیچنا چاہتے تھے کہ چار پانچ لاکھ میں بک جائے۔ انہوں نے بہت کوشش کی مگر کوئی بھی پلاٹ کا صحیح ریٹ نہیں لگا رہا تھا۔ میں نے انہیں دو عمل بتائے کہ دو نفل حاجت کے پڑھیں اور نوافل پڑھنے کے بعد تین مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کریں اور صبح وشام یہ عمل کرنا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے ان سے کہا کہ ارادہ کریں کہ پلاٹ جتنے کا بھی بکے گا اس کا اڑھائی فیصد اللہ کے نام پر دیں گے۔ انہوں نے کہا ٹھیک ہے۔ میں نے نیٹ سے بھی ریٹ چیک کیے۔ اس کے بعد ایک ڈیلر سے بات کی اور وہ پلاٹ حیران کن طور پر بارہ لاکھ میں بک گیا اور صرف ایک ہفتے میں سارے معاملات طے ہوگئے۔ میرے بھائیوں کو تنخواہ نہیں مل رہی تھی بہت پریشانی تھی' میں نے ان کیلئے خود یہی درج بالا عمل کیا تو میرے بھائیوں کو تنخواہ مل گئی۔ الحمدللہ۔ (انور منیر' لاہور)

## تلاوت قرآن سے خاتمہ ایسا کہ سب عش عش کر اٹھے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مئی 2012ء سے ''عبقری'' کا قاری ہوں۔ سابقہ فائلیں بھی منگوالی ہیں جو زیر مطالعہ ہیں۔ طبی' روحانی' اصلاحی ماہنامہ ہے' مزید کامیابی کیلئے دعاگو ہوں۔ عظمت تلاوت قرآن کریم کے حوالے سے ایک واقعہ پیش خدمت ہے۔ بندہ ''تحصیل پنڈدادنخان'' کے ایک گاؤں میں بطور خطیب مسجد' دین اسلام کے ادنیٰ خادم کی حیثیت سے تھوڑی بہت خدمت اسلام کی سعادت حاصل کررہا ہے۔ یہ واقعہ میرے نزدیکی گاؤں کا ہے جس کی تصدیق اس نزدیکی گاؤں کے امام صاحب سے میں نے خود کی اور ان کی زبانی سنا۔ انہوں نے کہا کہ میں نماز فجر پڑھ کر اور اپنے ورد اور وظائف سے فارغ ہوکر جب باہر نکلا تو مسجد کے ساتھ قبرستان میں کھڑے ہوکر مرحومین کے ایصال ثواب کیلئے کلام الٰہی پڑھنے لگا' کچھ دن پہلے بارش ہوئی تھی اور قبریں کچی گیلی تھیں' میرے دیکھتے دیکھتے ایک قبر کی مٹی قبر کے اندر گرنا شروع ہوگئی اور یوں قبر بیٹھ گئی وہ قبر ایک خاتون سیدزادی کی تھی' میں نے ورثاء کو بتایا انہوں نے دیکھا اور اپنے عزیز و اقربا کو اطلاع کی اور یوں اس بی بی سیدزادی کے رشتہ دار اکٹھے ہوگئے۔ انہوں نے قبر کو صاف کرنے اور غالباً دوسری جگہ منتقل کرنے کا فیصلہ کیا میں نے منع کیا' مگر انہوں نے اصرار کیا۔ قبر بیٹھنے سے اور مٹی قبر میں گرنے سے مرحومہ کا تھوڑا کفن بھی نظر آرہا تھا اس لیے تبدیلی اور صفائی کا فیصلہ کیا گیا۔ جب صفائی کیلئے قبر کشائی کی گئی تو سب حیران ہوگئے کہ چار سال بعد میت تروتازہ اور کفن سفید۔ میں نے اس گاؤں کے مولانا صاحب سے پوچھا کہ اس بی بی کا کوئی خاص عمل ہوگا؟ تو انہوں نے کہا کہ مرحومہ کے ورثاء نے بتایا کہ مرحومہ سیدزادی تھی اور قرآن کریم کی کثرت سے تلاوت کرتی تھیں اور یہ فرمان بھی ہے کہ قرآن اپنے کثرت سے تلاوت کرنے والے کے گوشت پوست اور رگ وپے میں رچ بس جاتا ہے اور یہ بھی سرکار ﷺ کا فرمان ہے کہ تین قسم کے لوگوں کا جسم قبر میں بوسیدہ نہیں ہوتا۔ 1۔ شہدائے اسلام۔ 2۔ علمائے اسلام۔ 3۔ حاملان قرآن۔ اس واقعہ کو میرے گاؤں میں موجود بی بی مرحومہ سیدزادی کے نواسوں نے بھی بتایا اور مرحومہ کے نواسوں نے بھی تصدیق کی اور داماد نے بھی۔ میرے نام کی جگہ صرف خدا کا بندہ لکھیے۔

### آسان گھریلو نسخہ اور شوگر کا مریض بالکل تندرست

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک گھریلو نسخہ شوگر کے مریضوں کیلئے ہے۔ انتہائی لاجواب اور آسان ہے۔ شوگر کے مریض ضرور آزمائیں۔ ھوالشافی: بادام گری ایک پاؤ' کالی مرچ چار تولہ' اجوائن دو چھٹانک' تمہ کے بیج آدھ چھٹانک' بھنے چنے ایک پاؤ' کالے جو ایک پاؤ' لیموں خشک ایک پاؤ' کلونجی دو چھٹانک' سونف ایک پاؤ' کریلے کا چھلکا ایک پاؤ۔ تمام اشیاء کو پیس کر پھکی بنالیں بعد میں آدھ پاؤ اسپغول کا چھلکا ملالیں۔ روزانہ ایک چمچ صبح، دوپہر اور شام نیم گرم دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کرنے پر شوگر کا مرض ختم ہوجائے گا۔ (حاجی محمد وارث' راولپنڈی)



اسلام اور رواداری | قسط نمبر 114 | ابن زیب بھکاری

# پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

## غیر مسلموں سے تحفہ قبول کرنا

سیدنا ابوحمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایلہ (علاقہ) کے بادشاہ نے رسول کریم ﷺ کی خدمت میں ایک سفید رنگ کا خچر تحفہ بھیجا اور آپ ﷺ نے اسے ایک چادر عطا فرمائی۔ (البخاری 14812)۔ یہ علاقہ شام کے شروع اور حجاز کے آخر میں تھا۔ اس بادشاہ کا نام یوحنا بن روبہ بتایا جاتا ہے اور یہ عیسائی تھا۔ (شرح مسلم للنووی: 121/4)۔ رسول کریم ﷺ کی ضروریات کیلئے سیدنا بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کسی یہودی سے قرض لیا کرتے تھے۔ وقت قریب آگیا لیکن ادائیگی کی کوئی صورت نہ بنی۔ انہوں نے بھاگ جانے کا سوچ لیا تو صبح منہ اندھیرے نبی ﷺ کی طرف سے پیغام آگیا کہ یہ چار اونٹ اور ان پر لدا ہوا سامان (کپڑے اور خوراک وغیرہ تھی) لے لو اور قرض اتار لو۔ یہ مجھے علاقہ فدک کے بادشاہ نے تحفہ دیا ہے۔ (ابوداؤد 3055)۔ یہ حاکم بھی غیر مسلم تھا۔

''پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک'' اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں' گفٹ کریں اور ''غیر مسلموں کی عبادت گاہیں' ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں'' کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

## آج تک کسی چیز نے نقصان نہیں پہنچایا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا عبقری سے تعلق جولائی 2013ء سے ہے' الحمدللہ اس کو ہر لحاظ سے ایک مفید رسالہ پایا' اللہ تعالیٰ اس کو ہر طرح کی ترقی عنایت کرے۔ آمین۔ عبقری قارئین کیلئے آزمودہ تحفے لایا ہوں۔ میں پندرہ سال سے درج ذیل دعا صبح وشام تین تین مرتبہ پڑھ رہا ہوں آج تک مجھے کسی بھی چیز نے نقصان نہیں پہنچایا۔ دعا یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ انگریزی کیکر کے کانٹے کا علاج: یہ علاج ہمارے خاندان میں برسوں سے ہورہا ہے۔ جو ہمیں لکڑی کاٹنے والے (ماچھی) حضرات نے بتایا تھا۔ کسی کو کانٹا چبھ جائے تو انگریزی کیکر کے پتے کوٹ کر توے پر گرم کرلیں۔ پھر اس کو کانٹا لگنے کی جگہ پر باندھ دیں' صرف ایک دفعہ ہی ضرورت پڑتی ہے' ذاتی آزمودہ ہے۔ (محمد فضل رفیق رحمانی' بڈالی)

بالخورہ کا علاج: بالخورہ کے مقام کو ابسار گڑیں کہ سرخ ہوجائے' پھر پیاز پیس کر شہد میں ملا کر لگانے سے بال دوبارہ نکل آتے ہیں' لیکن اس عمل کو چالیس روز تک دن میں تین بار ضرور کیا جائے۔

ماریہ خان

# 80 فیصد لوگ خصوصاً نوجوان یہ مضمون پڑھیں!

خدا نے ہمیں احساس دل دیا، سوچنے والا دماغ بھی دیا تو بھی آپ کس طرح سے کہہ سکتے ہیں کہ ہم نے خود کو اپنی سوچ میں قید کر لیا ہے، آخر ہم انسان ہیں روبوٹ نہیں۔ تو آپ کو میں بتاتی چلوں کہ سب سے پہلی کمزوری آپ کے اندر یہ ہے کہ ہم اپنے آپ کو بہت اہمیت دیتے ہیں

**ہنسی کے پیچھے کوئی اداسی نہ دیکھ لے!:** یوں تو ہم اپنے دل میں طرح طرح کے دشمنوں کی فہرست بنائے رکھتے ہیں لیکن کیا آپ جانتے ہیں کہ آپ کا سب سے بڑا دشمن کون ہے؟ یاد رکھئے آپ کا پہلا اور سب سے بڑا دشمن ''خوف'' ہے اور دوسرا ''مایوسی''۔ آپ اندازہ بھی نہیں کر سکتے ہیں کہ یہ دونوں مل کر آپ کو زندگی اور اس کے دوسرے لطیف پہلوؤں سے کتنا دور لے جاتے ہیں۔ نفسیاتی طور پر ہم سب لوگ اندر سے خوفزدہ ہوتے ہیں۔ ہم میں سے ہر شخص کسی نہ کسی شے سے خوفزدہ ہے، بس ذرا وجوہات مختلف ہیں۔ کہیں کوئی ہمارے ماضی کو نہ چھیڑ دے، کوئی ہماری ان باتوں کو نہ جان لے جو ہم نے سب سے پوشیدہ رکھی ہیں، کوئی ہماری ہنسی کے پیچھے چھپی اداسی نہ دیکھ لے۔ یہ اور اس طرح کی ساری علامات خوفزدہ شخص کی ہیں تو پھر سوال یہ کہ یہ سب کیا ہے؟ ماضی کی باتوں کو اپنے سر پر اتنا سوار کر لینا کسی طور بھی مناسب نہیں ہے۔ کیا آپ کے پاس اتنا فارغ وقت ہے کہ آپ ایک ناخوشگوار واقعہ کو پکڑ کر رکھیں اور ساری زندگی اس کے پیچھے روتے رہیں؟ نہیں ہرگز نہیں۔ آپ کو اپنی منفی سوچ تبدیل کرنے کی ضرورت ہے۔ جو کچھ چھن گیا سو وہ آپ کے نصیب کا نہیں تھا۔ آپ کوشش بھی کر لیں تو وہ آپ کے پاس کبھی نہیں آئے گا۔ جو چلا گیا سو چلا گیا، اب جو کچھ ہے اس کے ساتھ گزارا کرنے کی کوشش کریں، اپنے اندر کے خوف کو باہر نکال کر اس کا سر کچل دیں۔ یاد رکھیں! کسی کے پاس اتنا فارغ وقت ہے اور نہ ہی دماغ کہ وہ آپ کی ان سوچوں تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش کرے جن کو آپ آج تک دوسروں سے چھپاتے چلے آئے ہیں۔ اگر آپ اپنی زندگی کے کسی ''خاص وقت'' کو روک کر رکھ لیں گے تو آپ کبھی بھی نارمل اور فریش سوچ نہیں رکھ سکیں گے بلکہ ساری زندگی اسی چکر میں چکراتے رہیں گے۔ **سارا چکر ہمارے احساس کا ہے:** ماہرین کے مطابق یہ سارا چکر ہمارے ''احساس'' کا ہے۔ یاد رکھیں! آپ کے ماضی کا کوئی بھی ناخوشگوار واقعہ اس وقت تک آپ پر قابو نہیں پا سکتا جب تک کہ آپ اسے لاشعوری طور پر اپنے اوپر خود سوار نہ کر لیں۔ دوسرے الفاظ میں آپ خود ہی تو نہیں چاہیں گے کہ ایک عام سا ناخوشگوار واقعہ (محبت میں ناکامی، لوگوں کے رویوں کا دکھ وغیرہ وغیرہ) آپ کی نظر کے سامنے ایک بڑا بت بن کر سامنے آجائے اور آپ کی پوری زندگی کو اپنے شکنجے میں کس لے۔ اب یہاں سوال یہ پیدا ہوا کہ احساس تو قدرتی شے ہے۔ خدا نے ہمیں احساس دل دیا، سوچنے والا دماغ بھی دیا تو بھی آپ کس طرح سے کہہ سکتے ہیں کہ ہم نے خود کو اپنی سوچ میں قید کر لیا ہے، آخر ہم انسان ہیں روبوٹ نہیں۔ **کمزوری آپ کے اندر ہے:** تو آپ کو میں بتاتی چلوں کہ سب سے پہلی کمزوری آپ کے اندر یہ ہے کہ ہم اپنے آپ کو بہت اہمیت دیتے ہیں اگر ہمارے ساتھ کوئی ناخوشگوار واقعہ ہوجائے تو ہم بار بار اپنے آپ کو یہ یقین دلاتے ہیں کہ ہمارے ساتھ بہت ہی برا ہوا۔ دوسرے الفاظ میں اس طرح سوچ سوچ کر ہم اس واقعے کی ''شدت'' کو بڑھاتے ہیں۔ اس سے بچنے کا طریقہ یہ ہے کہ آپ اس واقعہ کے بارے میں سوچنا فوراً بند کر دیں۔ ہر اس قسم کے لٹریچر سے خود کو دور رکھیں جو مایوسی کا پیش خیمہ ثابت ہو۔ منفی سوچوں کو اپنے قریب بھی مت پھٹکنے دیں۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ ہم ہر واقعہ کو صرف اپنے حوالے سے دیکھنے کے عادی ہیں، ایسا کرنا فوراً بند کر دیں۔ ایک دفعہ آپ اپنی خود ساختہ دنیا کے خول سے باہر آ کر دیکھیں، دنیا حسین دکھائی دے گی۔ یہ بات تو قدرتی ہے کہ خوشی اور غم دونوں انسان کی زندگی میں آتے رہتے ہیں۔ ہاں ان کی ''تراکیب'' ضرور تبدیل ہوتی رہتی ہیں۔ اکثر یہ ہوتا ہے کہ جو لمحہ خوشی کا ہوتا ہے وہ ہم منصوبہ کرتے ہوئے گزار دیتے ہیں، یہ ایک غلط رجحان ہے، زندگی میں خوشیاں چھوٹی چھوٹی اور سانحے بڑے بڑے ہوتے ہیں لیکن چھوٹی چھوٹی خوشیاں ہماری زندگی کے بڑے بڑے دکھوں کے اثرات کو زائل کر دیتی ہیں۔ ہمیں خوشی کے ان چھوٹے چھوٹے لمحوں کو منصوبہ بندی کی نظر نہیں کرنا چاہئے۔ **خود ترسی کا شکار مت ہوں:** خود ترسی کا شکار مت ہوں، اس طرح آپ ناخوشگوار واقعات کو سوچ سوچ کر خود اپنی ''موت'' کو دعوت دیتے ہیں۔ یہاں موت سے میری مراد جذباتی موت یعنی زندگی سے لاتعلق ہونا، مایوس ہوجانا ہے۔ مایوسی کی ایک بڑی وجہ آج کے زمانے میں محبت کی ناکامی بھی ہے۔ 80 فیصد لوگ خصوصاً نوجوان جو یہ مضمون پڑھیں گے، اس جذبے کے ہاتھوں کبھی نہ کبھی شکار ضرور ہوئے ہوں گے۔ ہم لوگوں نے ذرائع سے متاثر ہو کر بھی یہ سوچنا شروع کر دیا ہے کہ بھئی محبت تو ایک بہت اعلیٰ مقام ہے، اس تک تو ضرور پہنچنا چاہئے، یہ تلاش بھی ایک اہم ترین مرحلہ ہوتا ہے۔ نفسیاتی طور پر ہوتا یہ ہے کہ کسی کی کوئی بات ہم لوگوں کو وقتی طور پر متاثر کر جاتی ہے اور ہم اس نکتے کو پکڑ کر ساری زندگی کا روگ بنا لیتے ہیں۔ اگر کسی کی کوئی بات اچھی لگ گئی تو ہم اپنے آپ کو یہ یقین دلاتے ہیں کہ اسی کی ہی ہمیں تلاش تھی۔ ایک وجہ اس کی یہ بھی ہے کہ انسانی فطرت میں بے چینی کا عنصر ہے جو اسے کبھی ایک مقام پر ٹک کر نہیں بیٹھنے دیتا ہے اور نامعلوم کے بارے میں ہمیشہ جاننے پر اکساتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ محبت کی شادیاں اکثر ناکام ہوجاتی ہیں کیونکہ یہ محبت نہیں ہے، یہ Forced Attraction ہے جو آپ سمجھتے ہیں کہ دوسرے کو پانے سے مل جاتی ہے۔ بات پھر وہیں جا ٹکتی ہے کہ آپ نے محبوب کی چھوٹی سی ادا پر اپنی زندگی کا سارا منصوبہ سیٹ کر لیا۔ اسی کی اس ادا کے گرد دائرہ بنا کر ساری زندگی خیالی زندگی میں گزار دی اور اصل حقیقت کو سمجھنے کی بھی کوشش بھی نہیں کی۔ دوسرے الفاظ میں آپ نے اپنے چھوٹے سے احساس کو اتنی ''شدت'' دے دی کہ وہ آپ پر حاوی ہو گیا۔ مایوسی کی انتہا کچھ لوگوں کو خودکشی کرنے پر بھی آمادہ کرتی ہے۔ آپ یہ سمجھنا شروع کر دیں گے کہ آپ کی موت سے سب پر واضح ہوجائے گا کہ وہ غلطی پر تھے۔ **وقت بڑا بے رحم ہے:** لوگ آپ کے بارے میں سوچتے رہیں گے، اس واقعہ کے محرکات کا جائزہ لیں تو آپ اپنی یہ عادت خود ختم کر دیں گے کیونکہ کسی کے پاس اتنا فارغ وقت نہیں ہوتا کہ وہ ان چیزوں کے اثر کو سالوں تک قبول کرے۔ وقت بڑا بے رحم ہے اور ہر دکھ اور زخم کو مندمل کر دینے پر قادر بھی۔ زندگی کی دوڑ میں لوگ اپنے ماں باپ اور اپنے آپ کو بھی بھول جاتے ہیں تو آپ کیا چیز ہیں؟ مرنے والا اپنے ساتھ اپنا نام، شناخت سب کچھ لے کر جاتا ہے اور آپ نے کوئی خاص کارنامہ تو انجام دیا نہیں ہے کہ جس کی بنیاد پر آپ کو کسی تمغہ سے نواز جائے گا۔ آخرت میں جب حساب ہوگا تب آپ کہاں جائیں گے؟ خلاصہ مضمون یہ ہے کہ خود پسندی اور خوف و مایوسی کا شکار مت ہوں، جو ہوا اسے بھلا کر زندگی کی طرف آئیں، یقیناً آپ تبدیلی محسوس کریں گے۔

## شراب کی عادت چھوٹ سکتی ہے دیر کیسی؟

قارئین! آپ کے پاس کوئی ٹوٹکہ یا وظیفہ ہو جس کے پڑھنے یا کرنے سے شراب کی عادت چھوٹ جائے کیونکہ عبقری سے بہت زیادہ قارئین شراب چھوڑنے کا علاج پوچھتے ہیں۔ اگر آپ پاس ہو تو عبقری کو ضرور بھیجیں

8

**جھوٹ کا علاج:** اگر کسی شخص کو بہت زیادہ جھوٹ بولنے کی عادت ہو تو ایسے شخص کی اصلاح کیلئے کسی ہمدرد کو چاہیے کہ اسم یَابَاطِنُ کو روزانہ 12500 مرتبہ دس روز تک پڑھے اور اس کی اصلاح کی دعا کرے۔

# دسمبر! زکام، کھانسی اور فلو سے بچاؤ مشکل نہیں

ڈاکٹر سید اسلم

یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ فلو خود بخود ٹھیک ہوجانے والا مرض ہے، نہ اس کیلئے دواؤں کی بڑی مقدار کی ضرورت ہے، نہ انجکشنز اور گلوکوز کے استعمال کی، سچ پوچھئے ان سے فائدہ تو درکنار الٹا نقصان ہوتا ہے۔ اس مرض میں مبتلا افراد کی دیکھ بھال میں دوا سے زیادہ عقل کے استعمال کی ضرورت ہے

سردی کا موسم اپنے ساتھ بیماریوں کا ہجوم لے کر آتا ہے، نزلہ کھانسی اور ان سے پیدا ہونے والی پیچیدگیاں مثلاً نمونیا وغیرہ کی شکایت عام ہوجاتی ہے، خصوصاً بوڑھے، بچے اور کمزور لوگ زیادہ مبتلا ہوتے ہیں، ٹھنڈ لگ جانے کی سب سے عام وجہ تو گرم، سرد ہوجانا ہے یعنی ایک دم گرم کمرے سے باہر آجانا یا گرم بستر سے اٹھ کر بغیر کچھ ڈھکے ہوئے نکل آنا نقصان دہ ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ کم جگہ میں زیادہ آدمیوں کا جمع ہونا بھی مضر ہے۔ ایک تو قرب کی وجہ سے ایک سے دوسرے کو جلدی بیماری لگ جاتی ہے دوسرے اس قدر آدمیوں کا ایک جگہ اجتماع ہوا کو ناصاف کردیتا ہے۔ جو لوگ سگریٹ نوشی یا اسی قبیل کی دوسری عادتوں میں مبتلا ہوتے ہیں ان کے پھیپھڑے کمزور ہوتے ہیں، ان کے حلق میں پہلے ہی سے خراش ہوتی ہے، تو وہ آسانی سے نزلے کا شکار ہوجاتے ہیں۔ **عام جسمانی کمزوری اور امراض سرما:** ہمارے ہاں بیماریوں کی ایک بڑی وجہ عام جسمانی کمزوری ہے، جس کے سبب لوگوں میں بیماری کی مدافعت کی طاقت کم ہے، چونکہ عام غذائی ضروریات ہم پوری طرح مکمل نہیں کرپاتے، اس لئے بہت جلد صاحب فراش ہوجاتے ہیں۔ بعض افراد کے پاس سردی کے کپڑے بھی پوری طرح نہیں ہوتے، اسی طرح ٹھنڈ میں کم کپڑوں میں چلنا، پھرنا، کام اور مزدوری کرنا مضر ثابت ہوتا ہے، قوت مدافعت کم ہوجاتی ہے اور بیماری کا امکان بڑھ جاتا ہے۔ کم پوشیدگی کے مقابلے میں دوسری بڑی وجہ ضرورت سے زیادہ لباس پہننا اور پہناتا ہے اس کا اثر زیادہ ان چھوٹے بچوں پر پڑتا ہے جن کی مائیں بچوں کو سر سے پاؤں تک دبیز کپڑوں سے ڈھکے رہتی ہیں۔ تو پھر یہ ذرا سے بھی کہیں سے کھل جائیں تو ان پر بہت جلد ٹھنڈ کا اثر ہوجاتا ہے اور پھر یہ سلسلہ کہیں ختم ہونے ہی میں نہیں آتا۔ سردی کی بیماریوں سے تحفظ اور علاج کے ضمن میں سب سے اہم تو مناسب غذا کا استعمال ہے، غذا مکمل ہو یعنی اس میں گوشت، انڈا، چکنائی، سبزیاں بشمول چاول اور گندم شامل ہونے چاہئیں، سردی کی بیماریوں سے بچنے کیلئے وہ غذا خاص طور پر مفید ہوتی ہے جس میں حیاتین اے اور ڈی موجود ہوں۔ یہ حیاتین دودھ، گھی، مکھن ہے، لیکن مکھن اور چکنائی میں تلی ہوئی چیزیں نزلہ کھانسی میں نقصان دیتی ہیں کیونکہ ان کی تلی ہوئی چربی گرم ہونے کے بعد حلق کو خراش پہنچاتی ہے۔ گرم مشروب جیسے شوربہ، حلق کی سوجی ہوئی جھلیوں کو گرمی پہنچاتا ہے اور مفید ہے اور غالباً جوشاندہ بھی اپنی اسی خوبی کی وجہ سے مفید ہوسکتا ہے۔ اس کے علاوہ حیاتین سی بھی استعمال کی جاسکتی ہے یا سنگترے، کینو یا مسمی کا عرق جس میں حیاتین سی موجود ہوتی ہے اگر اس میں نیم گرم پانی کی آمیزش کرلی جائے تو حلق کو مزید تسکین ملے گی۔ اگر ہوسکے تو لباس نیچے کے حصے کا بھی گرم ہونا چاہئے۔ اس کے علاوہ پیروں میں گرم جرابیں اور بند جوتے ضرور ہونے چاہئیں۔ سینہ، گردن تک ڈھکا ہونا چاہئے، سر کھلا ہو تو بھی مضائقہ نہیں۔ **نزلہ زکام میں بے جا ادویات سے پرہیز:** اس بات کو ذہن میں رکھنا ضروری ہے کہ بچوں کی زیادہ پوشش سے گریز کرنا چاہئے۔ خواب گاہ میں زیادہ افراد نہیں ہونے چاہئیں اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو کم سے کم روشن دان کھلا رکھنا چاہئے۔ کھلے دروازے کے سامنے جہاں سے ٹھنڈی ہوا کے جھونکے آرہے ہوں ہرگز نہیں سونا چاہئے۔ دوا کا ذکر سب سے آخر میں اس لئے کیا جارہا ہے کہ نزلے کی کوئی خاص وجہ تو ہوتی ہے، اس لئے بے جا دواؤں کے استعمال سے بچنا چاہئے اور جو بے انتہا طاقت بخش دوائیں عام طور پر دستیاب ہیں، وہ بے ضرورت استعمال نہ کی جائیں۔ ضعیف، کمزور افراد اور بچوں کو ممکن ہے، زیادہ طاقت بخش دواؤں کی ضرورت پیش آئے، ورنہ عام لوگ غذا، احتیاط اور ضرورت پڑنے پر ہلکی سی سردرد رفع کرنے والی معمولی گولیوں سے بھی ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ فلو خود بخود ٹھیک ہوجانے والا مرض ہے، نہ اس کیلئے دواؤں کی بڑی مقدار کی ضرورت ہے، نہ انجکشنز اور گلوکوز کے استعمال کی، سچ پوچھئے ان سے فائدہ تو درکنار الٹا نقصان ہوتا ہے۔ اس مرض میں مبتلا افراد کی دیکھ بھال میں دوا سے زیادہ عقل کے استعمال کی ضرورت ہے کیونکہ بعض مرتبہ مرض سے زیادہ علاج نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ بیمار کو دراصل جس چیز کی ضرورت ہوتی ہے وہ مکمل آرام ہے، ایک روشن ہوادار کمرے میں، جس میں ہوا کا گزر تو خوب ہو لیکن براہ راست ہوا کے تھپیڑے نہیں آئیں، آرام اس وقت تک ضروری ہے جب تک بیمار اپنی اصلی حالت پر نہیں آجائے اور طبیعت پوری طرح بحال نہ ہوجائے اور اس کیلئے تقریباً دس روز درکار ہوتے ہیں، آرام بستر پر ہو اور حرکت صرف حوائج ضرورت کیلئے ملحقہ غسل خانے تک ہو، اگر یہ احتیاط نہیں برتی گئی تو بیماری طویل ہوکر دوسری پیچیدگیاں پیدا کردے گی، مثلاً نمونیا، یرقان، وسعت قلب، عوارض دماغ وغیرہ وغیرہ۔ مرض کی شدت اور خطرہ بچوں، بوڑھوں اور دل و سینہ کے پرانے مریضوں میں زیادہ ہوتا ہے۔

**مریضوں کی نگہداشت میں ماہرانہ طبی چابک دستی:** اس لئے اس طرح کے مریضوں کی نگہداشت میں ماہرانہ طبی چابک دستی اور خصوصی تیمارداری کی بڑی ضرورت ہے۔ غذا ہلکی، زود ہضم اور پتلی ہو تو بہتر ہے، جن اشیاء کا پرہیز ہے ان میں تلی ہوئی چٹ پٹی کھٹی، ترش اور تیل میں پکی ہوئی غذائیں اور خشک میوے وغیرہ شامل ہیں۔ پانی وافر مقدار میں پینا چاہئے، تقریباً بارہ گلاس کے قریب، جسم کی صفائی کیلئے اسفنج کرنا بہتر ہے، دوائیں کم اور احتیاط سے استعمال کی جائیں۔ اس بات کو خوب ذہن نشین کرلینا چاہئے کہ فلو کے وائرس پر کسی بھی حیات کش (اینٹی بائیوٹک) دوا کا اثر نہیں ہوتا، اگر بلاضرورت یہ ادویہ استعمال کرائی جائیں تو پیچیدگیوں کے امکانات بڑھ جاتے ہیں اور پھر مریض کو ایسی بیماریاں لاحق ہوجاتی ہیں جن پر کسی دوا کا بھی اثر نہیں ہوتا۔ غالباً ان ادویہ کو استعمال نہ کرکے لاکھوں روپے بچائے جاسکتے ہیں۔ اسی طرح دوسری مروج ادویہ کا بھی مرض کی رفتار پر کوئی خاص اثر نہیں ہوتا، سوائے اس کے کہ دافع درد دوائیں وقتی تسکین اور آرام پہنچاتی ہیں اور حرارت کو گھٹا دیتی ہیں۔ ویسے تھوڑا بہت بخار تو مرض کا مقابلہ کرنے کیلئے ضروری بھی ہے، اس لئے بخار کو دافع بخار ادویہ سے کلی طور پر زائل کرنا مناسب نہیں ہے۔ اسی طرح کھانسی کو بھی بلاضرورت دبانا غیر مفید ہے۔ جن لوگوں کو فلو ہوتا ہے وہ بہت آسانی سے دوسروں کو بھی اس میں مبتلا کرسکتے ہیں۔ اس لئے فلو زدہ لوگوں کو چاہئے کہ وہ صحت مند افراد سے خود بھی علیحدہ رہیں اور اپنے استعمال کی چیزیں بھی علیحدہ رکھیں۔ ناک و منہ کی ریزش کو کاغذی رومالوں سے صاف کرکے کاغذی تھیلوں میں جمع کرتے رہیں اور آخر میں نظر آتش کردی۔ کچھ حالات ایسے ہوتے ہیں جو انفلوائنزا کے وائرس کیلئے زمین ہموار کردیتے ہیں، مثلاً ٹھنڈ میں گرم پہناوے کے بغیر نکلنا، پانی میں بھیگ جانا، شبنم میں سوجانا، ہوا کے تھپیڑوں میں آجانا، کثرت سے سگریٹ نوشی کرنا، تنگ جگہ میں ہجوم کرنا، پاؤں بھیگے رہنا۔ جو چیزیں فلو سے تحفظ کیلئے مؤثر ہیں وہ یہ ہیں کہ عفونت سے بچنا چاہئے، ٹھنڈے موسم میں پاؤں میں جرابیں اور بند جوتے پہننے چاہئیں اور جسم کے نچلے حصے کو بھی گرم رکھنا چاہئے۔ اس بیماری میں وٹامن سی کے استعمال میں کوئی حرج نہیں۔

سوحاجتیں پوری: جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن درود شریف پڑھنے والے کی سو حاجتیں پوری ہوتی ہیں۔ ستر آخرت کی اور تیس دنیا کی۔ (بیہقی ص 40)

# ربیع الاول! چھوٹا سا عمل اور بڑی حاجات پوری

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

ربیع الاول اسلامی سال کا تیسرا مہینہ ہے۔ یہ بڑا فضیلت و برکت والا مہینہ ہے۔ حضور سرور کائنات ﷺ کی ولادت مبارکہ اسی ماہ میں ہوئی تھی۔ **پہلی شب:** جو کوئی اس مہینہ کی پہلی شب اور پہلے دن 2 رکعت نفل نماز رات کے وقت اور دو رکعت نفل نماز دن کے وقت اس طرح سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 7 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے تو پروردگار عالم اس شخص کو 7 سو برس کی عبادت کا اجر عطا فرمائیں گے۔ **زیارت رسول اللہ ﷺ:** جو کوئی ربیع الاول کی پہلی شب نماز عشاء کے بعد سولہ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ جب تمام نوافل ادا کرے تو نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ قبلہ رخ بیٹھے بیٹھے ایک ہزار مرتبہ یہ درود پاک پڑھے: **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ﹰالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ** پڑھنے کے بعد باوضو حالت میں ہی پاک صاف بستر پر بغیر کسی سے کوئی کلام کیے سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کا شرف حاصل ہوگا۔

**دوسری شب:** ربیع الاول کی دوسری شب نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 3،3 بار سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد 11 بار یہ درود پاک پڑھے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔** پھر بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد و مطلب کے حصول کیلئے دعا مانگے جو بھی جائز دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔

**تیسری شب:** اس ماہ کی تیسری شب کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھنی چاہیے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی اور تین تین بار سورۂ طٰہٰ و سورۂ یٰسین پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد ان نوافل کا ثواب حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت اقدس میں تحفتاً و ہدیۃً پیش کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دینی و دنیاوی حاجات پوری ہوں گی۔

**بارہ ربیع الاول کے نوافل:** بعض روایت کے مطابق اس دن رسول اللہ ﷺ کی ولادت باسعادت ہوئی، اس روز دو رکعت نماز مستحب ہے کہ جس کی پہلی رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ کافرون اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید پڑھے یہی وہ دن ہے جس میں بوقت ہجرت رسول اللہ وارد مدینہ ہوئے۔ اس کے علاوہ بارہ ربیع الاول کو نماز ظہر کے بعد بیس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اکیس اکیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ نماز پڑھنے کے بعد اس کا ثواب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ اقدس میں ہدیہ کے طور پر پیش کرے۔ اولیاء کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے ان نوافل پر مداومت اور ہمیشگی رکھی ہے۔ ان نوافل کی مداومت رکھنے والے کو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت نصیب ہوتی ہے اور پروردگار عالم جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرماتا ہے۔ حضور سرور کائنات ﷺ کی شفاعت نصیب ہوتی ہے۔

**اکیس ربیع الاول:** جو کوئی ربیع الاول کی اکیس تاریخ کو دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک بار سورۂ مزمل پڑھے اور سلام پھیرتے ہی سجدہ ریز ہو جائے اور تین مرتبہ یہ دعا نہایت توجہ و خلوص سے پڑھے: **یَاغَفُوْرُ تَغَفَّرْتَ بِالْغُفْرِ وَ الْغُفْرُ فِیْ غُفْرِکَ یَاغَفُوْرُ** اس کے بعد جو بھی جائز دعا صدق دل سے مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔

## زیارت نبی کریم ﷺ! چند واقعات

**صحت کیلئے دعا کی تعلیم:** ایک بزرگ تین ماہ سے اس قدر بیمار تھے کہ لوگ بس ان کے سانس گنتے تھے اسی حالت میں ان کو حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: تم یہ دعا پڑھو: **اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْعَفْوَا وَالْعَافِیَۃَ وَالْمُعَافَاۃَ الدَّائِمَۃَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ۔** انہوں نے خواب کے اندر ہی اس دعا کو پڑھا اور جب بیدار ہوئے تو بالکل تندرست تھے۔

(برکات درود شریف کے حیرت انگیز واقعات ص 280)

## غیبت سے چارہ نہ ہو تو یہ عمل کرو

سیدی شیخ المواہب شاذلی کا بیان ہے کہ میں نے حضور نبی کریم ﷺ کو 825 ہجری میں جامعۃ الازہر میں دیکھا۔ آپ ﷺ نے اپنے دست مبارک میرے قلب (دل) پر رکھا اور فرمایا: اے میرے بیٹے! غیبت حرام ہے کیا تو نے اللہ کا قول (ترجمہ: نہ غیبت کریں تمہارے بعض تمہارے بعض کی) نہیں سنا۔ میرے پاس اس وقت ایک جماعت بیٹھی تھی اس نے بعض لوگوں کی غیبت کی تھی اس کے بعد آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تم کو غیبت سے چارہ نہ ہو تو سورۂ اخلاص اور معوذتین (سورۂ فلق اور ناس) پڑھ اور ان کا ثواب اس شخص کی نذر کرو جس کی غیبت ہوئی کیونکہ غیبت و ثواب متوارث و متوافق ہو جائے گا۔

## وبائی امراض سے نجات کا حل

مولانا شمس الدین کے زمانہ میں جب طاعون کی وبا پھیلی تو آپ نے حضرت محمد ﷺ کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ مجھ کو کوئی ایسی دعا سکھا دیجئے جس کی برکت سے طاعون کی وبا سے محفوظ رہوں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو کوئی یہ درود مجھ پر پڑھے گا طاعون اور دیگر وبائی امراض سے محفوظ رہے گا۔ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّدَوَآءٍ۔**

## رزق حلال کی برکت

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ اور اس کے حبیب نبی کریم ﷺ آپ سے ہمیشہ راضی رہیں۔ عبقری ہمارے گھر 2007ء سے آ رہا ہے اور ہم ہر ماہ بڑی شدت سے انتظار کرتے ہیں۔ ہمارے والد محترم کو وفات پائے 21 سال ہو گئے ہیں ہم دو بہنیں اور والدہ صاحبہ ہیں ہمارے بھائی نہیں ہیں۔ ہمارے والد محترم نے ہمیشہ ہمیں حلال رزق سے کھلایا انہوں نے کبھی بھی حرام نہیں کمایا حالانکہ ہمارے والد محترم اکاؤنٹ آفیسر تھے والد محترم کے ایک دستخط پر پورے شہر کے ملازمین کو تنخواہ ملتی تھی مگر خود بے حد ایماندار تھے۔ والد محترم کی تنخواہ سے جو کٹوتی ہوتی تھی جسے جی پی فنڈ کہتے ہیں والد صاحب جتنی رقم تنخواہ سے کٹتی تھی وہی جمع کی ہوئی لیتے تھے اوپر کی منافع والی رقم کو والد صاحب سود کہتے تھے محترم حضرت حکیم صاحب! اگر میں والد محترم کی ایمانداری کی باتیں لکھنا شروع کروں تو کافی ورق بھر جائیں گے صرف اتنی بات لکھوں لکھ رہی ہوں کہ جب والد صاحب وفات پا گئے تو خواب میں ان کی قبر ہم نے روضہ رسول ﷺ کے ساتھ دیکھی یعنی والد محترم کی قبر اور حضور نبی اکرم ﷺ کی قبر مبارک ایک ساتھ ہیں اور سارا علاقہ سرخ گلاب سے بھرا ہوا ہے یہ سب کرم والد صاحب کا درود شریف کثرت سے پڑھنے کا اور اب تک ہمارا رزق اللہ کے کرم سے حلال ہے۔ (ایک بیٹی، ڈیرہ اسماعیل خان)

# حضرت غوث لاہوری کے مستند روحانی وظائف

اگر کسی شخص کے معدہ میں شدید درد ہوتا ہو اور وہ انتہائی تکلیف محسوس کرتا ہو اور اسے کسی طور بھی چین نہ آتا ہو تو اس کیلئے یہ آیت باوضو چینی کی پلیٹ پر پانی میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور مریض کو روزانہ صبح نہار منہ وہ پلیٹ پانی سے صاف کر کے وہ پانی پلائے۔

## بند ماہواری کھولنے کا عمل

اگر کسی عورت کی ماہواری بند ہے جس کے سبب اس کو ہسٹریا کے دورے پڑتے ہیں یا دماغ بھاری رہتا ہے۔ دل گھبراتا ہے تو اس کیلئے اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد سات مرتبہ سورۂ بینہ (پارہ30) پڑھیں آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر گائے کے ایک پاؤ تازہ دودھ پر دم کر کے پی لیں۔ اگر عورت خود پڑھ نہ جانتی ہو تو کسی دوسرے سے پڑھوا کر دم کرا کے پی لے۔ مسلسل تین ماہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ماہواری کی رکاوٹ یا بندش کا ہمیشہ کیلئے خاتمہ ہو جائے گا۔

## بھاگے ہوئے یا چور کو واپس لانا

یہ عمل بھاگے ہوئے کو واپس لانے اور چور کو واپس لوٹانے میں بہت کامیاب ہے۔ چمڑے کا ایک ٹکڑا لیں یا کدو کا چھلکا سوکھا ہوا لے کر اسے صاف کر کے اور اس کو لکھنے کے قابل بنا لیں۔ اندھیری اور تنہا جگہ میں بیٹھ کر جہاں کوئی دوسرا نہ ہو پرکار سے ایک دائرہ اس پر کھینچے اور دائرہ کے درمیان درج ذیل آیات کو باوضو لکھیں۔ پھر بھاگے ہوئے یا چور کا نام اس کی والدہ یا والد کے نام کے ساتھ لکھے اور ایسی اندھیری کوٹھڑی میں رکھ دے یا دفن کر دے جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے۔ جب بھاگا ہوا یا چور آ جائے اس کو نکال کر کنویں، نہر، دریا، سمندر، جھیل میں پتھر باندھ کر ڈال دے۔ ورنہ بھاگنے والا پھر بھاگ جائے گا اور چور جگہ جگہ بھاگتا پھرے گا۔ اس سے اس کو تکلیف ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں: قُلْ مَنْ يُنَجِّيكُمْ مِنْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ تَدْعُوْنَهٗ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً لَئِنْ اَنْجٰنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝ قُلِ اللّٰهُ يُنَجِّيكُمْ مِّنْهَا وَمِنْ كُلِّ كَرْبٍ ثُمَّ اَنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ﴿الانعام 64،63﴾

## حافظہ اور یادداشت کیلئے

حافظہ کی مضبوطی اور پکی یادداشت کیلئے سورۂ آل عمران کی آیت نمبر 9،8،7 (جو کہ ھوالذی انزل سے شروع ہو کر لایخلف المیعاد پر ختم ہوتی ہیں) باوضو ایک کاغذ پر لکھیں اور موم جامہ کر کے گلے میں باندھ لیں یا مرد ہے تو دائیں بازو پر باندھے اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھ لے اور بچے کے گلے میں باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ مضبوط ہوگا۔ انہی آیات کو باوضو تین بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے کمزور حافظہ والے کو روزانہ پلایا کریں تو حافظہ مضبوط ہوگا۔

## نیک فطرت اور خوش قسمت بچہ کیلئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کے گھر جو بچہ پیدا ہو وہ نیک صالح اور اچھی عادت کا ہو اور اس کا نصیب اچھا ہو اور حمل کے دوران عورت کو کوئی تکلیف نہ ہو اور حمل ضائع ہونے سے محفوظ رہے۔ اس کیلئے عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو ہرن کی کھال پر سورۂ آل عمران کی آیات نمبر 37،36،35 لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی بائیں کوکھ پر باندھ دیں اور جب بچہ خیریت کے ساتھ پیدا ہو جائے تو اس نقش کو کھول کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ خوش اخلاق، بانصیب اور لمبی عمر کا ہوگا۔ اسی طرح ان آیات کو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو یہ آیات لوہے یا تانبے کی تختی پر لکھ کر اوپر پلاسٹک کوٹنگ کرا کے بچے کے گلے میں باندھ دیں تو بچہ رونے، ضد کرنے، اکڑنے سے محفوظ رہے گا۔ ماں کا دودھ آسانی سے پیے گا اور نظر بد سے محفوظ رہے گا اور بچہ تھوڑے دودھ پر صبر کرے گا۔ بچہ خوش اخلاق ہوگا۔

## قوت وطاقت کیلئے عمل

اگر کوئی شخص اپنی قوت میں کمی محسوس کرتا ہے تو اسے یہ عمل کرنا چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طاقت وقوت میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔ عمل یہ ہے: ایک سانس میں پندرہ مرتبہ یَاقَوِیُّ پڑھے اور اسی دوران بدن پر ہاتھ پھیرتا جائے جب پندرہ مرتبہ کہہ لے تو اپنے بدن پر پھونک مارے۔ یہ عمل سات مرتبہ کرنا ہے۔ اس عمل کو چالیس دن مسلسل بلاناغہ کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بے پناہ قوت کا مالک بن جائے گا۔

## دیمک سے نجات حاصل کرنا

اگر گھر کی چوکھٹوں، کھڑکیوں یا لکڑی کی چیزوں یا لکڑی کے شہتیروں میں دیمک لگ کر انہیں ناکارہ بناتی ہے اور بار بار ادویات چھڑکنے اور اس کو دور کرنے کے باوجود تمام لکڑی کی چیزوں کو تباہ کر رہی ہے تو اس کے لیے روزانہ سورہ مطففین پڑھ کر دیمک کے نکلنے کے سوراخوں پر دم کر دیا کریں اور پانی پر دم کر کے گھر کے تمام کونوں میں اس کا چھڑکاؤ کر دیا کریں یعنی ہلکا ہلکا چھڑکا کریں۔

## اولاد کو نیک اور صالح بنانے کیلئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی اولاد کی اٹھان نیکی اور اچھائی پر ہو۔ ان میں شرارت اور گناہوں سے نفرت پیدا ہو جائے اور نماز کی پابندی، دینی رجحان میں اضافہ اور شرافت اور بھلائی کے جذبات پیدا ہوں تو اس کیلئے روزانہ ایک سو ایک مرتبہ درج ذیل آیت باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچوں کو وہ پانی کسی وقت پلا دیا کریں۔ اگر بچے دور ہوں اور ان کو پانی پلانا ممکن نہ ہو تو روزانہ اکتالیس مرتبہ اس آیت کو پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد نیکی اور صلاح پر پروان چڑھے گی اور والدین کی نیک نامی میں اضافہ ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے: رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ﴿آل عمران ۳۸﴾

## معدہ کے درد سے نجات

اگر کسی شخص کے معدہ میں شدید درد ہوتا ہو اور وہ انتہائی تکلیف محسوس کرتا ہو اور اسے کسی طور بھی چین نہ آتا ہو تو اس کیلئے یہ آیت باوضو چینی کی پلیٹ پر پانی میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور مریض کو روزانہ صبح نہار منہ وہ پلیٹ پانی سے صاف کر کے وہ پانی پلائے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک مریض صحیح نہ ہو جائے۔ وہ آیت یہ ہے: وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّةٌ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ۚ فَلَا تُزَكُّوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۚ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى ﴿النجم ۳۲﴾

## نظر کی کمزوری ختم! عبقری سے ملا لاجواب وظیفہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! پچھلے چھ ماہ سے اللہ پاک کی بے پناہ رحمت کا نتیجہ ہے کہ ماہنامہ عبقری کا ساتھ ملا ہے۔ گزشتہ شمارے نظر سے گزرے ہیں۔ زیادہ متاثر دروس و روحانیت و امن نے کیا۔ میری نظر دن بدن کمزور ہوتی جا رہی تھی، رسالہ عبقری سے ایک وظیفہ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف کے درمیان سورۂ قدر تین مرتبہ پڑھنا ہے اور تین بار انگلیوں پر دم کر کے آنکھوں پر مس کرنا ہے، میں نے یہ عمل چالیس یوم روزانہ تین بار کیا۔ اللہ پاک نے میری نظر میں لاجواب بہتری عطا فرمائی ہے۔ دعا ہے کہ تادم آخرت یہ نسبت روشن اور سلامت رہے۔ اللہ پاک آپ کا سایہ ہم تمام خوشہ چینوں کے سروں پر قائم رکھے۔ (صدیق ظہیر احمد خان، ملتان)

ہمیشہ ملازمت میں باعزت رہے: اگر کوئی شخص اپنے دفتر میں داخل ہونے سے پہلے گیارہ مرتبہ یَاوَالِیُ پڑھنے کا معمول بنالے تو وہ ہمیشہ نوکری میں باعزت رہے گا اور اسے کوئی نہ نکالے گا۔

شائستہ زریں

# کیلا دنیا بھر میں سب سے زیادہ کھایا جانے والا پھل

کیلا اعصابی کمزوری کا بہترین علاج ہے، کیلے میں نمک کم ہونے کی وجہ سے بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے شفا بخش دوا اور غذا ہے۔ کیلے میں شکر کی زیادتی کے باعث یہ جلد ہضم ہو جاتا ہے اور انسانی جسم میں آیوڈین کی کمی پوری کرنے میں بھی معاون ثابت ہوتا ہے۔

بعض محققین اور اطباء کے مطابق سکندر اعظم نے اپنی فتوحات کے دوران بطور پھل کیلا دریافت کیا اور جب یہ یقین آگیا کہ کیلا ضرر رساں نہیں بلکہ صحت بخش اور فرحت بخش پھل ہے تو سندھ سے واپسی پر کیلے کے چند پودے اور شاخیں یونان میں لے جا کر اس کی کاشت کروائی۔

**کیلا غریبوں کا حلوہ کہلاتا ہے:** اس کے فوائد چاول اور گیہوں میں ملنے والی چیزوں سے بہتر ہوتے ہیں۔ اگر اسے دودھ کے ساتھ استعمال کیا جائے تو غذائیت کے اعتبار سے مکمل غذا بن جاتی ہے جو جسم انسانی کی نشوونما کیلئے ہر طور پر مکمل کہی جاسکتی ہے۔ کیلا خون صاف کرتا ہے۔ کمزور بچوں کا وزن بڑھتا ہے، بالائی والا دودھ بادام کی چند گریاں اور چھوٹی الائچی ڈال کر ملک شیک پینے سے جسم مضبوط ہوتا ہے۔

**کیلے کی طبی افادیت:** کیلے میں سب سے زیادہ نمایاں پوٹاشیم ہے اس لئے ایسے لوگ جو بلڈ پریشر کا شکار ہوں ان کیلئے کیلا ایک بہترین دوا ہے، ایک کیلے میں وٹامن سی اتنی مقدار کا چوتھائی حصہ ہوتا ہے جو ایک ڈیڑھ سال کے بچے کو روزانہ درکار ہوتی ہے۔ کیلا خون کی کمی کے مریضوں کیلئے عمدہ غذا ہے۔ کھانسی کے خاتمے کیلئے نمک، کیلا، ایک رتی شہد کے ساتھ کھانا مفید ہے۔ کالی کھانسی کیلئے رس دار درخت کا چوپہ دیتے جائیں یہاں تک کہ 10 تولہ عرق جذب ہو جائے اجوائن کے ساتھ دن میں ایک یا دو مرتبہ کھلائیں مگر بچے کی عمر کے لحاظ سے بالترتیب ایک برس کے بچے کو ایک رتی دو برس میں دو رتی کھلانا مفید ہے۔ کیلا اعصابی کمزوری کا بہترین علاج ہے، کیلے میں نمک کم ہونے کی وجہ سے بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے شفاء بخش دوا اور غذا ہے۔ کیلے میں شکر کی زیادتی کے باعث یہ جلد ہضم ہو جاتا ہے اور انسانی جسم میں آئیوڈین کی کمی پوری کرنے میں بھی معاون ثابت ہوتا ہے۔ معدے میں جلن کیلئے کیلے کے تنے کا پانی سود مند ہے۔ سست آنتوں کا فعل تیز کرنے کیلئے نہار منہ پکے کیلے اچھی طرح چبا کر کھانا چاہئے، کیلے کے تنے میں پانی میں دوائی اثرات ہوتے ہیں کیلے سے گردوں کو طاقت ملتی ہے، گلے کی خراش ختم ہوتی ہے، بلغم نرم اور پتلا ہو کر خارج ہو جاتا ہے خشک کھانسی ختم ہوتی ہے، کچے کیلے کو خشک کرکے اس کا سفوف کھانے سے السر کا مرض دور ہوتا ہے السر کی وجہ سے درد قولنج ہو تو پکا ہوا کیلا اکسیر ہے۔ کیلے کی جڑ کے پانی سے پیٹ کے کیڑے ہلاک ہوتے ہیں۔ **دل کے امراض کیلئے:** دل کی تکلیف میں کیلوں کو چھیل کر شہد میں ملا کر اچھی طرح پھینٹ کر کھانے سے فائدہ ہوگا۔ منہ کے چھالے ختم کرنے کیلئے پکا ہوا کیلا گائے کے دودھ کے دہی کے ساتھ سویرے سویرے کھائیں، اگر تلی میں ورم ہو تو 100 گرام پکے کیلے کا گودا 2 گرام قلمی شورہ باریک پیس کر ملا دیں اور ایک دن میں دو مرتبہ یہ خوراک استعمال کرنا مفید ہے۔ اسہال کے مریض کو کچے کیلے کا گودا پانی میں ابال کر اس میں دہی اور شکر ملا کر کھانے سے فائدہ ہوگا۔ پکا کیلا، املی اور نمک کا مرکب پیچش کیلئے حد درجہ موثر اور مفید دوا ہے۔ کیلے میں وٹامن سی کی موجودگی دانتوں کی بیماریاں ختم کرنے میں معاون ثابت ہوتی ہے، اس لحاظ سے نارنگی کے بعد کیلے کا دوسرا نمبر ہے، کیلے کی جڑ مقوی ہے، صفرا میں مفید ہے، کیلے کے پتے پر شگاف دینے کے بعد جو گوند رستا ہے اسے چاول کے ساتھ اسہال میں دیا جاتا ہے کچا کیلا بھون کر کھانا پیٹ کے امراض میں مفید ہے، مصفی خون ہے، زہریلے امراض خون اور خون کی کمی میں مفید ہے۔ **شوگر کے مریض کیلئے کی طرف متوجہ ہوں:** کیلے کے پھولوں کو پکا کر شوگر کے مریض کو کھلاتے ہیں، کچا کیلا شوگر میں مفید ہے۔ ایک محقق کے مطابق شوگر کے مریضوں کیلئے شاید ہی کیلے سے بہتر کوئی غذا ہے۔ خفقان کی بیماری میں صبح و شام ایک کیلا مریض کو کھلانا چاہئے، مرگی کے مریض کو کیلے کی چھال کا رس دن میں تین مرتبہ ایک ایک تولہ دینا چاہئے۔ کیلے کی چاٹ عام بلکہ مقبول عام ہے، کیلے کا ملک شیک ہر عمر کے افراد میں یکساں مقبول ہے، کیلے کھانے سے بھوک کھل کر لگتی ہے اور جسم میں توانائی محسوس ہوتی ہے۔ کیلے کو خشک کرکے اس کا آٹا بنا کر بچوں اور کمزور ہاضمہ والے اشخاص اور ان لوگوں کیلئے جو معدے کی خرابیوں میں مبتلا ہوں یہ آٹا بہت مفید ہے۔ **بیرونی اثرات:** کیلے کے تنا کا رس سونگھنے سے نکسیر بند ہو جاتی ہے، اگر کسی کے گلٹی نکل آئے تو کیلے کا رس سرکہ کے ساتھ گلٹی پر لگانے سے گلٹی بیٹھ جاتی ہے، خارش میں کیلے کا تنا اور سرکہ ملا کر اگر گنجے سر پر لگائیں تو بال اگ آئیں گے۔ متعدی خارش میں ایک کیلا، ایک چمچ سرکہ اور ایک چمچ لیموں کا رس ملا کر جسم پر مالش کرنے سے خارش ختم ہو جاتی ہے۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد یَاوَاسِعُ یَاعَزِیْزُ کا ورد کریں' اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ " آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپکو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ پچھلے پانچ سال سے مسلسل پڑھ رہی ہوں۔ عبقری میں دیا گیا مراقبہ گزشتہ چند سالوں سے مسلسل کر رہی ہوں۔ الحمدللہ! مراقبہ کی وجہ سے میرے بہت سے مسائل حل ہوئے اور ہو رہے ہیں۔ گزشتہ دنوں میں نے مراقبہ میں دیکھا ہے کہ دربار سجا ہوا ہے تمام در و دیوار ایسے ہیں جیسے ان کے سر پر تاج ہو ہر طرف سفید دودھیا روشنی ہے' بڑا خوبصورت منظر ہے مجھے ایک شاہی دربار کے اندر لے جایا جاتا ہے' سب کے سروں پر تاج ہے محسوس ہو رہا سب ہیں پھر تاج جیسی کرسی پر شہنشاہ دو عالم حضور نبی کریم ﷺ جلوہ افروز ہیں' محفل لگی ہوئی ہے میں فرش پر ادب سے بیٹھی ہوئی ہوں' شاید مجھے لگا کہ نبی کریم ﷺ ہمیں مجھ کچھ کھانے کو پکڑا رہے ہیں پھر ایک دم وہیں بیٹھے منظر بدل کر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین والی محفل بن جاتی ہے ویسا مٹی کا فرش کھلی جگہ زمین پر میں بیٹھی ہوں اور اللہ رب العزت سے دعائیں مانگے جا رہی ہوں۔ نامعلوم کب میں نیند کی آغوش میں چلی گئی۔ ماشاء اللہ اللہ نے مراقبہ کی بدولت اتنی بڑی ہستیوں کا دیدار کروا دیا۔ (والدہ م)

# قارئین کے طبی اور روحانی سوال' صرف قارئین کے جواب

**میرے دو مسائل:** محترم قارئین السلام علیکم! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے ہاتھ اور پاؤں سن رہتے ہیں' اس کے علاوہ میری شادی کو پندرہ سال ہو چکے ہیں اور مجھے سرعت انزال کی بہت زیادہ شکایت ہے۔ آپ میرے مسائل کا حل بتادیں' بڑی مہربانی ہوگی۔ (س، ح، م۔ چکوال)

**جواب:** محترم ہاتھ پاؤں کا سو جانے بظاہر کوئی مسئلہ نہیں' آپ صبح اٹھ کر کوئی ہلکی پھلکی ورزش ضرور کریں۔ آپ کو کمزوری ہے اپنی غذا میں دودھ، مکھن' اور تازہ پھلوں کا استعمال بڑھادیں۔ غذا اگر ضروری اجزاء سے مکمل نہ ہو تو جسم میں سو جانے کا مرض پیدا ہو جاتا ہے۔ سرعت کیلئے آپ بہروزہ خشک، چنے بھنے ہوئے اور چھلکے سے پاک ہم وزن دونوں کو باریک کر کے ایک چمچ صبح وشام ہمراہ دودھ کے استعمال کریں۔ انشاء اللہ چند ہفتے استعمال کرنے سے آپ اس مرض سے ہمیشہ کیلئے چھٹکارا پاجائیں گے۔ (جمیل احمد' کوئٹہ)

**ہرنیا اور مہروں کا مسئلہ:** محترم قارئین السلام علیکم! میرے دو مسائل ہیں۔ ایک تو دائیں طرف کا ہرنیا جس کی جالی پھٹی ہوئی ہے اور آنت فوطے میں اترتی ہے۔ دوسرا مسئلہ کمر کا ہے میری کمر کا مہرہ نمبر تین اور ایک اپنی جگہ سے ہلے ہوئے ہیں۔ عرصہ تین سال سے تکلیف میں مبتلا ہوں۔ براہ کرم طبی اور روحانی علاج بتائیں۔ (مقصود احمد' ملتان)

**جواب:** محترم بھائی! میں آپ کو ان بیماریوں سے نجات کیلئے نسخہ سے پہلے ایک وظیفہ بتاتا ہوں جو کہ بہت ہی تیر بہدف ہے آپ صبح وشام اٹھتے بیٹھتے وضو بے وضو یَامَانِعُ لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ پھر کمال دیکھیں اور مہروں کے مسئلہ کیلئے آپ عبقری دواخانہ کا ''کمر جوڑوں کا درد کورس'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں' میرے بھائی کے مہرے ہلے ہوئے تھے اس کو ہم نے چھ ماہ یہ کورس استعمال کروایا اب الحمدللہ وہ بالکل ٹھیک چل لیتا ہے۔ ہرنیا کیلئے میرا آپ کو مشورہ ہے کہ آپ کسی ماہر سرجن سے رابطہ کریں۔ (چوہدری انور حیات' گجرات)

**خدارا! ہماری مدد کریں:** میرا یہ خط قارئین کے نام ہے' اس کو پڑھ کر اس بیماری کا کوئی جسمانی اور روحانی حل بتائیں' میری سب سے چھوٹی بہن کو (S.L.E) یعنی Syrtemtic Lupus Erythematozus کی بیماری ہے' اس کو عام الفاظ میں ایس ایل ای لیوپس یعنی سوجن بھی کہتے ہیں یہ ایک Autoimmune بیماری ہے جس میں ایک انسان کا دفاعی نظام متاثر ہوتا ہے' یہ بیماری جلد' جوڑ' گردے' بالوں کا اترنا' انتڑیوں میں انفیکشن' جوڑوں میں درد اور دیگر اعضاء پر اثر انداز ہوتی ہے۔ ہمارے جسم میں دفاعی نظام ہوتا ہے جو مختلف بیماریوں کے حملوں کے اثر زائل کرتا ہے لیکن اس بیماری میں یہ دفاعی نظام بگڑ کر اپنے اعضاء کے خلاف حیاتیاتی ذرات بنانا شروع کر دیتا ہے اور جسم کے اعضا اور پٹھوں کو نقصان پہنچاتا ہے یہ بیماری ایک بہت ہی لمبے عرصہ تک اور سخت تکلیف دہ بیماری ہے' میری سب سے چھوٹی بہن بدقسمتی سے اس بیماری میں چھ ماہ سے مبتلا ہے۔ ہر طرف سے ہر جگہ سے علاج کروایا لیکن بجائے کم ہونے کے یہ بڑھتی ہی جارہی ہے پھر ہمیں کسی نے لاہور کے ایک بڑے ہسپتال کا بتایا کہ وہاں اس بیماری کا علاج کرتے ہیں وہ بھی صرف سٹرائیڈ سے وہ بھی ڈیلٹا کورڈل کی مقدار کو بہت زیادہ بڑھادیتے ہیں' ایک لمبے عرصے سے جس سے سارا نظام متاثر ہوتا ہے' میری بہن اس خطرناک تکلیف کو برداشت کر رہی ہے' ڈیلٹا کورڈل یعنی کارٹی زون جیسی ادویات کا ڈاکٹر بہت زیادہ استعمال کرواتے ہیں' جیسے جیسے مرض بڑھتا ہے ویسے ویسے ادویات کا استعمال میں اضافہ کردیتے ہیں' جس سے معدے میں درد اور معدے کے امراض میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ قارئین! اگر آپ میں سے کسی کے پاس اس کا کوئی روحانی اور طبی علاج ہے تو ضرور بتائیں اس بیماری کے مبتلا لوگوں کیلئے شاید زندگی میں اجالا آپ ہی کی وجہ سے آجائے۔ (ایک دکھی بہن)

**جواب:** محترمہ! آپ کا خط پڑھ کر بہت دکھ ہوا۔ میں آپ کو ایک وظیفہ بتاتی ہوں۔ اس وظیفے کے بارے میں آپ کو صرف اتنا بتادوں کہ میرے دیکھتے ہی دیکھتے ہی اس وظیفے سے کینسر کی آخری سٹیج پر پہنچے ہوئے مریض تندرست ہوئے ہیں۔ آپ، آپ کے سارے گھر والے اور آپ کی بہن (اگر پڑھ سکتی ہیں) تمام حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ اٹھتے بیٹھتے' وضو بے وضو چلتے پھرتے ہر حالت میں لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں اور تصور اپنی بہن کی اس بیماری کا رکھیں۔ اس کے علاوہ آپ اپنی بہن کو عبقری دواخانہ کی درج ذیل ادویات کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کروائیں۔ اکسیر البدن' نفس فولاد ٹانک اور خون افزاء ٹانک دی گئی ترکیب سے استعمال کروائیں۔

**میرا سوال ضرور شائع کریں:** محترم قارئین! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں نے اپنے ہاتھوں سے اپنے آپ کو خوب برباد کیا ہے' اب الحمدللہ میں اس عادت سے چھٹکارا پا چکا ہوں مگر بہت سی پیچیدہ بیماریوں کا شکار ہو چکا ہوں۔ عنقریب میری شادی ہے مجھے کچھ مجرب طریقہ بتا کر میری اور مجھ جیسے اور نوجوانوں کی دعائیں سمیٹیں۔ چونکہ یہ رسالہ سب کیلئے ہے اس لیے میرا سوال ضرور شائع کریں۔ اللہ آپ پر دنیا اور آخرت میں کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے۔ آمین۔ (او ب' کمالیہ)

**جواب:** آپ پانچ وقت کی نماز ہرگز نہ چھوڑیں' اچھی صحبت اختیار کریں' صبح کی سیر ضرور کریں۔ اپنی غذا پر خصوصی توجہ دیں۔ آپ عبقری دواخانہ کی قوتی' معجون مراد اور کرنٹ مالش دی گئی ترکیب کے مطابق کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ میں خود یہ ادویات استعمال کر چکا ہوں لاجواب چیز ہیں۔ الحمدللہ! اب میں بالکل مطمئن ہوں۔ (ش، ش' اوکاڑہ)

**گندم الرجی:** میری بیٹی کی عمر اڑھائی سال ہے' اس کو گندم الرجی ہے' اس کیلئے اسے کسی کے کہنے پر سبز پودینے اور الائچی کا قہوہ بنا کر دے چکی ہوں لیکن اسے کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ اگر کوئی دوائی دوں تو الٹی کر دیتی ہے۔ میں سخت پریشان ہوں کیونکہ میری بیٹی روٹی کیلئے روتی ہے۔ براہ مہربانی کسی اللہ کے بندے یا بندی کے پاس اس کا کوئی علاج یا ٹوٹکہ ہو تو ضرور لکھ کر بھیجئے۔ (ک، ف)

**جواب:** بہن! آپ اپنی بیٹی کو عبقری دواخانہ کی ادویات ''جوہر شفاء مدینہ' ٹھنڈی مراد اور روحانی پھکی'' تینوں سفوف مکس کر کے روزانہ کم از کم پانچ مرتبہ ایک چٹکی کھلا کر اوپر سے گھونٹ پانی پلا دیا کریں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں کے استعمال سے آپ کی بیٹی بالکل ٹھیک ہو جائے گی۔ میں نے یہ ادویات بڑے بڑے امراض میں انتہائی کامیاب پائی ہے۔ حیرت کی بات یہ ادویات ہیں بھی انتہائی سستی۔

## قارئین کے سوال قارئین کے جواب

''قارئین کے سوال وجواب'' کا سلسلہ بہت پسند کیا گیا خطوط کا ڈھیر لگ گیا' مشورے سے طے ہوا پچھلا ریکارڈ پہلے قارئین تک پہنچایا جائے جب تک یہ ختم نہیں ہوتا اس وقت تک سابقہ ترتیب فی الحال کچھ عرصہ کیلئے موخر کر دی جائے۔

## شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات

پوری سائنس فطرت کی طرف لوٹ رہی ہے' آپ کے پاس انٹرنیٹ، اپنا مشاہدہ، تحریر، کوئی بھی ایسی چیز جس میں شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات ملے ہوں ہمیں ضرور بھیجیں۔ باری آنے پر آپ کے نام سے شائع ہوں گے۔ لاکھوں کا نفع ہوگا۔ (ادارہ)

آشوب چشم ختم: مولی کا نمک چار گنا شہد میں ملا کر اس کی چند سلائیاں آنکھوں میں لگانے سے آشوب چشم دور ہو جاتی ہے۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج

## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلر زپن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**پیشاب کی بیماری:** محترم حکیم صاحب! عرض ہے کہ مختلف ڈاکٹروں کی رائے کے مطابق مجھے پراسٹیٹ/ پیشاب کی بیماری ہے۔ آپریشن کا مشورہ مل رہا ہے۔ براہ کرم آپریشن سے بچنے کیلئے کوئی نسخہ تجویز فرمائیں۔ (ایم بخش' پشاور)

**مشورہ:** ایم بخش صاحب! آپ یہ نسخہ اعتماد سے استعمال کریں انشاء اللہ آپ کو آپریشن کی ضرورت ہی نہ رہے گی۔

ھوالشافی: پھٹکری خام یعنی پھول نہ کریں بلکہ اصلی حالت میں 10 گرام' کباب چینی 100 گرام دونوں نہایت باریک کر کے پیس لیں۔ چوتھائی چھوٹا چمچ دن میں 4 بار یا حسب ضرورت 6 بار کچی لسی یا پانی کے ہمراہ لیں۔ بس ایک احتیاط لازم اور نہایت توجہ طلب ہے اس وقت کباب چینی کی بجائے ایک اور دوائی مارکیٹ میں اسی نام سے بک رہی ہے۔ اصلی کباب چینی کی نشانی یہ ہے کہ اس کے ساتھ ڈنڈی ہوگی یہ کالی مرچ کی طرح کے بیج ہوتے ہیں اگر ڈنڈی نہ ہو تو ہرگز ہرگز نہ لیں۔

**میرے تین مسائل اور ان کا حل:** محترم حکیم صاحب! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں' عرصہ پانچ سال سے میں اسے پڑھ رہی ہوں' مجھے ہر ماہ اس رسالہ کا بڑی بے چینی سے انتظار رہتا ہے' میرے تین مسائل ہیں' آپ سے درخواست ہے کہ ان کا بہترین حل تجویز کریں۔ 1۔ میں جسمانی طور پر بہت زیادہ کمزور ہوں' چہرہ بہت پتلا ہے' تنقید کا سامنا رہتا ہے۔ جلد موٹا ہونے کا آسان نسخہ بتا دیں۔ 2۔ میرے تین بچے ہیں' جن کی عمریں تقریباً 14 سے 12 سال تک ہے' کھایا پیا لگتا نہیں' مرجھائے چہرے اور جسم بھی کافی پتلے ہیں' اپنی عمروں سے بھی کم لگتے ہیں' ان کا حل بتائیں کہ ان کی صحت قابل رشک ہو جائے۔ 3۔ میرے بھائی کی زبان میں لکنت ہے جس کی وجہ سے انہیں بولنے میں دشواری ہوتی ہے۔ براہ مہربانی مجھے ان کا حل بتائیں۔ (س)

**مشورہ:** محترمہ! موٹا ہونے کیلئے آپ اپنی غذا پر تھوڑی توجہ دیں۔ اس کے علاوہ روزانہ رات کو ایک سیب لیں' اس میں بڑی سوئی جس سے رضائی وغیرہ سیتے ہیں نئی لے کر سیب سے اس میں جتنے زیادہ ہو سکتے ہیں سوراخ کر دیں اور اس سیب کو رات کے وقت ایک پاؤ دودھ کسی باؤل میں ڈال کر اس میں سیب بھگو دیں۔ ساری رات سیب دودھ میں پڑا رہے صبح اٹھ کر سیب خالی پیٹ کھا لیں اور اوپر سے یہی دودھ پی لیں' چالیس روز بلاناغہ یہ عمل کریں اور پھر اپنی قابل رشک صحت ملاحظہ فرمائیں۔ 2۔ اپنے بچوں کو بھنے ہوئے چنے چھلکوں سمیت کھلائیں۔ اس کے علاوہ روزانہ رات کو دودھ میں ایک چمچ شہد ملا کر پلائیں اور موسمی پھل ضرور کھلایا کریں۔ 3۔ بھائی سے کہیں یہ نسخہ استعمال کریں۔ ھوالشافی: ہریڑ کا چھلکا، جسے پوست، ہلیلہ زرد کہتے ہیں۔ بہیڑے کا چھلکا آملہ، ملٹھی، کشتہ فولاد، ہر ایک 50 گرام تمام کو نہایت باریک کوٹ پیس کر کسی باریک کپڑے سے چھانیں یہ بہت ضروری ہے۔ کسی چھلنی سے نہ چھانیں۔ اب کسی شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔ چائے کی چوتھائی چمچ کے برابر دوائی' دیسی گھی کی چوتھائی چمچ اور ایک چھوٹا چمچ خالص شہد کا' تینوں آپس میں ملا کر دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ اس طرح صبح ناشتے سے قبل اور عصر کے بعد۔

**گردے خراب اور کالا یرقان:** پہلی مرتبہ آپ کا عبقری رسالہ پڑھا' پڑھ کر بہت خوشی ہوئی' آپ اللہ کے نیک بندے ہیں' رسالہ عبقری کے ذریعے الحمدللہ لاکھوں فائدہ اٹھا رہے ہیں۔ میری امی کے گردوں میں مسئلہ ہے' یورک ایسڈ بھی ہے' ڈاکٹرز کی ادویات کھا کر وقتی سکون آجاتا ہے مگر پھر وہی کچھ۔ اس کے علاوہ میرے بھائی کو ہیپاٹائٹس سی ہے' بہت کمزور اور چڑچڑا ہو گیا ہے اس کا بھی علاج تجویز فرما دیں۔ شکریہ! (پوشیدہ' میرپور سندھ)

**مشورہ:** آپ عبقری دواخانہ کا پتھری ڈائیلاسز کورس اپنی والدہ کو چند ہفتے استعمال کروائیں' انشاء اللہ آپ کی والدہ بالکل ٹھیک ہو جائیں گی۔ بھائی کے کالا یرقان کیلئے یہ نسخہ بہت ہی مجرب ہے۔ ھوالشافی: سبز الائچی 6 عدد، پودینہ کے پتے 16، ادرک چھوٹے چھوٹے پیس 10 گرام، سونف 1 چھوٹا چمچ۔ 8 کپ پانی میں ڈال کر اتنا اُبالیں کہ 6 کپ رہ جائے' صبح، دوپہر' شام کھانے کے بعد ایک کپ پی لیں۔ (6 کپ دو دن کیلئے) ہیں' اس جوشاندے کا استعمال 2 سے 3 ماہ تک کریں۔ انشاء اللہ 3 ہفتے میں ہی آپ فرق محسوس کریں گے۔ خاص بات یہ کہ اس نسخے کے کوئی سائیڈ افیکٹ نہیں ہیں۔

**پوشیدہ مسائل اور اولاد:** میری عمر 31 سال ہے' عرصہ تقریباً چار سال قبل میری شادی ہوئی جو کہ نہیں ہونی چاہیے تھی۔ ابھی تک اولاد کی نعمت سے محروم ہوں۔ وجہ یہ ہے ابتداء جوانی یعنی بلوغت شروع ہوتے ہی غلط کاریاں شروع کر دیں اور یہ سلسلہ بارہ سال تک چلا' جس کی وجہ سے شدید گرمی' کمر میں شدید درد' نسیان' کسی کام میں دل نہ لگنا' کم ہمتی' چڑچڑاپن اور سر چکراتا ہے' ازدواجی معاملات میں بالکل زیرو' سر میں شدید خشکی' بال تیزی سے گر اور سفید ہو رہے ہیں' دل کی دھڑکن تیز' زبان کا ذائقہ کڑوا اور دائمی نزلہ زکام رہتا ہے۔ براہ مہربانی میرا کچھ علاج کریں۔ (م۔ ق۔ بہاولپور)

**مشورہ:** محترم! آپ اپنی صحت درست کریں' مچھلی کے سر صاف کر کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے اور حسب معمول ہلکا مرچ مصالحہ ڈال کر اس کا سوپ بنالیں یعنی شوربہ۔ ایک پیالی صبح ناشتے کے بعد ہلکا نیم گرم چسکی چسکی پئیں۔ بہت اچھا ذائقہ ہوتا ہے لیکن اگر آپ کو ناپسند ہو تو دوا سمجھ کر ضرور پی لیں۔ ہر تین دن کے بعد ایک پیالی پئیں چند دن چند ہفتے چند مہینے۔ اعصابی کمزوری کیلئے لاجواب ٹوٹکہ ہے۔ اس کے علاوہ آپ زیادہ سے زیادہ بالکل پکے ہوئے امرود کالی مرچ لگا کر استعمال کریں۔ بے اولادی کیلئے آپ عبقری دواخانہ کا ''بے اولادی کورس'' چند ہفتے استعمال کریں۔

**کاش! میرے سر پر بال آجائیں:** محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں بہت پریشان ہوں' میری عمر 22 سال ہے' میرے سر کے درمیان اور آگے بال بالکل ہلکے ہلکے سے ہیں' سب کہتے ہیں کہ سر کے بال اتروا دو' میرا دل نہیں کرتا' مجھے بہت ٹینشن ہے' میرے بال بھی بہت پتلے پتلے ہیں' سب کہتے ہیں کہ تمہارا خاندانی مسئلہ ہے یہ ٹھیک نہیں ہوں گے۔ میری سہیلیاں بھی کالج میں میرا مذاق اڑاتی ہیں۔ شادی بیاہ پر بھی سارے میرے سر کی طرف دیکھ کر ہنستے ہیں۔ براہ مہربانی کوئی نسخہ بتا دیں' میرا سر آگے سے بالکل گنجا ہے' اگر صحیح نہ ہوا تو مستقبل میں بڑے مسائل ہو سکتے ہیں۔ (آ۔م)

**مشورہ:** تازہ موسمی سبزیاں، دودھ اور پھل غذا میں شامل کیجئے۔ صبح و شام سات سات منٹ تک سر میں کنگھی کیجئے تاکہ دوران خون تیز ہو اور بالوں کو مناسب غذا ملے۔ کچی گھانی کا سرسوں کا تیل سر میں لگائیں۔ ایک پاؤ خشک آملہ ایک کلو پانی میں رات کو بھگو دیجئے۔ صبح خوب آگ پر پکائیں۔ آدھا پانی رہ جائے تو چھلنی میں چھان کر دوبارہ پکائیں۔ اس میں آدھ کلو سرسوں کا تیل ڈال کر ہلکی آنچ پر ایک بار پھر پکائیں۔ آدھ کلو چقندر کے قتلے کاٹ کر تیل میں ڈال دیں۔ جب وہ جل جائیں تو ٹھنڈا کر کے انہیں نکال لیں۔ ہفتے میں تین بار اس تیل کی مالش کریں۔ صبح نہار منہ بادام کی سات گریاں اور سیاہ مرچ پانچ عدد کھایا کریں تاکہ دماغ کی کمزوری دور ہو اور بال بڑھنے لگیں۔

**جو دعا مانگے گا قبول ہوگی:** ایک اللہ کے بندے کا قول ہے کہ جو اسم یا بَرُّ کو کثرت سے پڑھ کر بعد میں جو دعا مانگے وہ قبول ہوگی۔

قسط نمبر 13

## میری زندگی کیسے بدلی؟

# رہنمائی اور پاکیزگی کے اسباب

قارئین! حضرت جی کے درس موبائل (میموری کارڈ) نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہوجاتی ہیں آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں روزسنیں آپ کے گھر گاڑی میں ہروقت درس ہو۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ میرا دوسرا خط ہے' گزشتہ ایک خط میں اپنی بیماری کا ذکر کیا تھا' آپ نے دعاؤں کے ساتھ بیت الخلاء کی دعا پڑھنے کی ہدایت کی تھی' الحمدللہ آپ کی دعا مستجاب ہوئی میری بیماری نہ ہونے کے برابر رہ گئی ہے اور بیٹوں کو بھی بہت فرق پڑا ہے۔ آج میرا خط لکھنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ ''میری زندگی کیسے بدلی؟'' میں تسبیح خانہ آنے سے پہلے کیا تھا اور اب کیا ہوں!

محترم حضرت حکیم صاحب! مجھے اپنی زندگی سے نفرت تھی' چاہتا تھا کہ جلدی موت آجائے اور زندگی کے دکھوں سے نجات ملے اور کئی دفعہ پھندا لگا کر دریا میں چھلانگ لگا کر خودکشی کا منصوبہ بھی بنایا مگر ایک انجانی طاقت نے روکے رکھا۔ مجھے چین نہیں تھا بے قراری ہروقت دل میں کچوکے لگاتی' دماغ پریشان رہتا تھا۔ وسوسے شیطانی آتے تھے۔ نعوذ باللہ استغفراللہ مجھے اللہ سے ناامیدی اتنی ہوچکی تھی' ایک دفعہ ایک سوچ آئی کہ ہندوستان جاؤں اور ایک مندر میں ایک بڑے بت کو پوجنا شروع کردوں۔ اس کا سبب اللہ سے ناراضگی تھی۔ میں گانے سننے کا حد سے زیادہ شوقین تھا' میرے پاس ایک نہیں پانچ پانچ ٹیپ ریکارڈر تھے پھر سی ڈی پلیئر آگئے اور پھر موبائل کے میموری کارڈ گانوں سے فل ہوتے۔ مجھے ڈانس کا بے انتہا شوق تھا گانے لگا کر خود ہی ناچنے لگ جاتا۔ پھر اچانک میرے میموری کارڈز اور سی ڈی پلیئرز خراب ہونا شروع ہوگئے اس پر میں بڑا حیران تھا' گھر والے پریشان کے میموری کارڈز پر میموری کارڈز اور سی ڈی پلیئر پر سی ڈی پلیئر خرید رہا ہے' لیکن وہ جلد ہی خراب ہوجاتے۔ میں سوچتا کہ ایسا کیوں ہورہا ہے۔ شاید اللہ میری نجات کے راستے کھولنے والا تھا۔ پھر نامعلوم کیوں مجھے ان چیزوں سے نفرت ہونا شروع ہوگئی۔ پھر ایک دکان سے مجھے دو انمول خزانہ ملا میں نے ایسے ہی خرید لیا اور ہروقت پڑھنا شروع کردیا۔

میں ایک چھوٹی سی دکان چلاتا ہوں' پہلے سودا کم ہوتا تھا' برکت بالکل نہیں تھی' مگر دو انمول خزانہ جب سے شروع کیا تھا دکان کی سیل بھی ٹھیک ٹھاک بڑھ گئی تھی اور برکت بھی خوب تھی۔ دو انمول خزانہ کی وجہ سے مجھے وظائف کرنے کا شوق اور بڑھا اور میں صبح وشام کی مسنون دعائیں پڑھنا شروع ہوگیا اور ساتھ ماہنامہ عبقری بھی خریدنا شروع ہوگیا جس کا مجھے انمول خزانہ سے ہی پتہ چلا۔ اسی طرح ہوتے ہوتے مجھے آپ مل گئے' دل کو سکون ملا' بری سوچوں سے بچا' اچھی سوچیں آئیں' باجماعت نماز پہلے کبھی کبھی پڑھتا تھا' بہت ہی کم۔ اب باقاعدہ پڑھتا ہوں۔ اب میں اپنے اللہ سے بہت خوش ہوں اور اسے منانے کی بھرپور کوشش کرتا ہوں۔ اللہ سے پچھلے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں اور آئندہ گناہوں سے بچانے کی دعا کرتا ہوں۔ پھر آپ کے درس انٹرنیٹ سے لے کر میموری کارڈ میں بھر کر ہروقت سنتا رہتا ہوں اور مزید رہنمائی اور پاکیزگی کے اسباب ملتے ہیں اور ہر شب آپ کیلئے' آپ کی عبقری ٹیم کیلئے اور سارے عبقری پڑھنے والوں کی عافیت اور بھلائی کی دعائیں مانگتا ہوں۔ آپ کی پچھلی چودہ نسلوں اور آئندہ چودہ نسلوں کیلئے بھلائی کی دعائیں کرتا ہوں اور ساتھ اپنی پچھلی اور آنے والی نسلوں کی خیر اور ایمان وسلامتی کی دعائیں کرتا ہوں اور خوش ہوں اور اب حالت یہ ہے کہ سوچتا ہوں کہ اگر میری پچھلی حالت میں موت آجاتی تو کیا ہوتا۔

اللہ نے کرم کردیا کہ میری نہ سنی مجھے زندگی دی اور اب میں طویل عمر کی دعا مانگتا ہوں اپنے لیے' اپنے گھر والوں کیلئے' آپ کیلئے اور آپ کے گھر والوں کیلئے اور یہ دعا مانگتا ہوں کہ یہ روشنی آپ کے گھرانے میں قیامت تک روشن ہو اور جاری ہو تاکہ خلق خدا دکھوں' غموں' پریشانیوں' مجبوریوں سے بچے' اس وقت دنیا میں اندھیرا ہی اندھیرا ہے' آثار قیامت ہیں' اپنے بیگانے بن گئے ہیں' نفسانفسی ہے' گناہوں کو برا نہیں سمجھا جاتا' سچ بولنا عیب ہے' جھوٹ بولنے والے کی عزت ہے' فراڈ' دھوکہ' چوری ہنر بن گئی ہے۔ سادگی کو بیوقوفی سمجھا جاتا ہے۔ دکھاوا' غیبت' چغلی زیادہ ہوتی ہے' ہر قسم کی نمائش اچھی لگتی ہے' پردہ، حیا اور غیرت کم ہوتی جارہی ہے۔ دنیا طلبی بڑھ گئی ہے' ہر شخص کمانے کی فکر میں ہے۔ دولت کے نشے اور غرور میں لوگ کھوگئے ہیں۔ آخرت کی فکر نہیں' اللہ کو بھول گئے ہیں' دنیا کی رنگینیاں بڑھ گئی ہیں' فتنے بڑھتے جارہے ہیں۔ امن، محبت، پیار نایاب ہے' سکون ناپید ہے ایسی حالت میں آپ کی کوششیں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کا پیغام پہنچانا صحراؤں میں نئی آبکاری ہے' اللہ آپ کی توفیقات میں اضافہ کرے' عمر دراز کرے' علم وحکمت کے تمام دروازے آپ پر کھول دے اور ہمارے اور تمام مسلمانوں کے سینے آپ کی ہدایت کو قبول کرنے کی توفیق دے۔ آمین! (م،ن)۔ نوٹ: واضح رہے نام اور مقام کی اتفاقاً مماثلت ہوسکتی ہے۔

(بقیہ: حلال اور حرام کا بچوں کی سیرت وکردار پہ اثر)

ہیں کہ والدین کی حلال یا حرام روزی کا بچوں کے اخلاق اور سیرت و کردار پر کتنا گہرا اثر پڑتا ہے۔ اولاد کا پانچواں حق جو کہ تمام حقوق میں سے اہم ترین ہے وہ یہ ہے کہ اولاد کی صحیح تربیت کی جائے۔ کیا آپ نہیں جانتے کہ وہ آپ کی صحیح تربیت کی بدولت اچھا انسان، اچھا مسلمان، اچھا بیٹا اور اچھا باپ بن سکتا ہے اور آپ کی بے توجہی اور غفلت کی وجہ سے وہ انسان نما حیوان بن سکتا ہے۔ اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی نے اپنے بیٹے کو اچھے ادب سے بہتر عطیہ اور ہدیہ نہیں دیا اور فرمایا کہ انسان کا اپنے بیٹے کو ادب سکھانا ایک صاع صدقہ کرنے سے بہتر ہے اور جب ہم بچوں کی تربیت کے حوالے سے سیرت طیبہ میں غور کرتے ہیں تو ہم کو رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت سارے واقعات بچوں کی تربیت کرنے کے ملتے ہیں۔ حدیث مبارکہ میں آتا ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت حسن رضی اللہ عنہ جب بچے تھے' ایک مرتبہ صدقہ کی کھجوروں میں سے ایک کھجور اٹھا کر اپنے منہ میں رکھ لی، جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا تو فوراً فرمایا: کخ کخ'' عربی میں یہ لفظ ایسا ہے جیسے ہماری زبان میں لفظ ''تھوتھو'' کہتے ہیں۔ اگر بچہ کوئی چیز منہ ڈال لے اس کی شناعت کے اظہار کے ساتھ وہ چیز اس کے منہ سے نکلوانا مقصود ہو تو یہ لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ بہرحال حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کخ کخ'' یعنی اس کے منہ سے نکال کر پھینک دو، کیا تمہیں معلوم نہیں کہ ہم یعنی بنو ہاشم صدقے کا مال نہیں کھاتے۔ ایک طرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے اتنی محبت اور دوسری طرف جب آپ رضی اللہ عنہ نے نادانی میں ایک کھجور منہ میں رکھ لی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ گوارا نہ ہوا کہ وہ اس کو کھائیں مگر چونکہ ان کو پہلے سے یہ تربیت دینا تھی اس لئے فوراً وہ کھجور منہ سے نکلوائی اور فرمایا کہ یہ ہمارے کھانے کی چیز نہیں ہے۔ حضرت عمر بن ابوسلمہ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سوتیلے بیٹے ہیں، یہ ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پہلے خاوند سے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آپ رضی اللہ عنہ سے بہت محبت اور شفقت کا معاملہ فرمایا کرتے تھے، وہ اپنا واقعہ خود بیان فرماتے ہیں کہ جب میں چھوٹا تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زیر پرورش تھا، ایک روز کھانا کھاتے ہوئے میرا ہاتھ ادھر سے اُدھر حرکت کر رہا تھا یعنی کبھی ایک طرف پیالے میں سے لقمہ اٹھایا اور کبھی دوسری طرف سے اور کبھی تیسری طرف سے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اس طرح کرتے دیکھا تو فرمایا: اے لڑکے! کھانا کھاتے وقت بسم اللہ پڑھو اور داہنے ہاتھ سے کھاؤ اور برتن کا جو حصہ تمہارے سامنے ہے وہاں سے کھاؤ''۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس طرح چھوٹی چھوٹی باتوں کو دیکھ کر تنبیہ فرماتے تھے۔ ان واقعات سے اندازہ ہوتا ہے کہ اپنے بچوں کو سب سے پہلے کلمہ ''لا الہ الا اللہ'' سکھاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اپنے بچوں کو تین باتیں سکھاؤ: 1) اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت۔ 2) اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کی محبت۔ 3) قرآن کریم کی تلاوت۔ حضرات گرامی! یہ بات ہم اچھی طرح ذہن نشین کرلیں کہ یہ اولاد ہماری ملکیت نہیں اور نہ ہی ہم اسے مرضی سے حاصل کرسکتے ہیں۔ دینا یا نہ دینا بھی اللہ تعالیٰ کا اختیار ہے، لمبی اور مختصر زندگی بھی اسی کی مشیت پر منحصر ہے۔ یہ اولاد ہمارے پاس ایک خوبصورت اور قیمتی امانت ہے اس میں خیانت نہ کریں، بلکہ اس کا حق ادا کریں۔ (بقیہ: ...)

15

# مشکل میں اللہ کو پکارنے کا نقد انعام

رشیدہ خانم، لاہور

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اس تحریر میں ''دعا کی طاقت'' پر روشنی ڈالنے کی کوشش کر رہی ہوں۔ یہ ان بہن بھائیوں کیلئے ہے جو جمعرات کے روز تسبیح خانہ میں درس ختم ہونے کے ساتھ ہی جانا شروع کر دیتے ہیں۔ میں نے جانے والی بہنوں کو بہت کہا دعا تو مانگ لیں' جواب تھا: نہیں سیڑھیوں پر رش ہو جائے گا ہم ذرا آرام سے نکل جائیں گی''۔ اسی طرح مسجد میں بھی جب امام صاحب سلام پھیرتے ہیں تو لوگ اسی وقت اٹھ کر چلے جاتے ہیں اور اجتماعی دعا میں شامل نہیں ہوتے۔ یہ ہمارے ایمان کا حصہ ہے کہ اللہ رب العزت اپنے تمام بندوں کی خواہ وہ نیک ہوں یا گنہگار عالم ہوں یا جاہل سب کی دعاؤں کو سنتا ہے اور انہیں قبول کرتا ہے' اللہ مانگنے والوں کو محروم نہیں کرتا۔

میری زندگی میں کئی بار ایسے مشاہدات اور تجربات ہوئے کہ میں نے نوٹ کیا کہ کس طرح اللہ تعالیٰ ہماری دعائیں قبول کرنے کے حالات پیدا کر دیتا ہے۔ میری زندگی میں کئی بار ایسے مشاہدات تجربات ہوئے کہ میں نے نوٹ کیا کہ کس طرح اللہ تعالیٰ ہماری دعائیں قبول کرنے کے حالات پیدا کر دیتا ہے اور دیکھتے دیکھتے وہ دعا قبول ہو جاتی ہے۔ ایک دن موسم بہت خراب تھا' میرے شوہر صاحب نے کہا کہ گاڑی آج تم اپنے پاس رکھ لو مجھے آج آفس میں زیادہ کام ہے تم اپنے حساب سے آفس سے گھر چلی جانا' میں خوش ہو گئی کہ چلو آج امی کی طرف چکر لگاؤں گی' شوہر صاحب اپنے دفتر اتر گئے میں اپنے دفتر آ گئی۔ میرا دھیان اچانک اپنی بہن کی طرف چلا گیا کہ کافی دن ہو گئے اس نے کوئی فون نہیں کیا' میں اس کے بارے میں سوچتی رہی' پھر کام میں لگ گئی میں نے سوچا کہ فارغ ہو کر خود ہی بہن کو فون کر لوں گی' کچھ دیر بعد اس کا فون آ گیا' میں نے خیریت دریافت کی تو بتایا کہ بیٹے کو نمونیا ہو گیا ہے' میاں اسلام آباد گئے ہیں' میں اکیلی ہوں' بہت پریشان ہوں' بیٹے کو طبی سہولیات کیسے میسر ہوں کیونکہ باہر بارش ہو رہی ہے' بیٹا رو رہا ہے' باہر رکشہ کیسے لانے کیلئے جاؤں؟ پھر میں نے اسے کہا کہ وہ فکر نہ کرے میں ابھی آ رہی ہوں تم تیار ہو جاؤ' فون بند ہوا تو میں نے سوچا واہ میرے رب تو کتنا مہربان اور شفقت کرنے والا ہے تو کیسے کیسے اسباب بناتا ہے آج صبح تو نے پہلے میرے دل میں یہ خیال ڈالا اور ذہنی طور پر تیار کیا کہ میں اس کی خیریت کیلئے فون کروں۔ ادھر میری بہن کے بقول کہ وہ دعا کر رہی تھی کہ اللہ تعالیٰ اس کے کام کا سبب بنا دے' بلاشبہ اللہ نے سچ فرمایا: تمہارے رب نے حکم دیا ہے مجھے پکارو' میں تمہاری دعاؤں کو قبول کرنے والا ہوں''۔

ایک دن میرے شوہر صاحب کہیں جا رہے تھے' رش میں پھنس گئے' پٹرول ختم ہو گیا' انہوں نے مجھے فون کیا میں ایسے موڑ پر ہوں جہاں اندھیرا ہے' دور دور تک کوئی پٹرول پمپ نظر نہیں آ رہا' میں پریشان ہو گئی میں نے حوصلہ دیا اور کہا حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے جو سورۂ کوثر کا ورد دیا ہے آپ بھی پڑھو' میں بھی پڑھتی ہوں' اللہ جلدی مشکل سے نکال دے گا' پھر ہم نے اللہ سے لمبی لمبی دعائیں اور سورۂ کوثر پڑھنا شروع کر دی' شوہر صاحب کہتے ہیں ابھی صرف دس منٹ ہوئے تھے کہ اچانک ایک لڑکا موٹر سائیکل پر آ گیا مجھے کہتا ہے کہ آپ گاڑی میں بیٹھو میں موٹر سائیکل پر بیٹھ کر پاؤں لگا کر دھکا لگاتا ہوں' اگلے موڑ پر پٹرول پمپ ہے میں گاڑی میں تو بیٹھ گیا' لیکن یہ سوچتا رہا یہ موٹر سائیکل والا مجھے آتا نظر نہ آیا اور گاڑی ایسے چل رہی تھی جیسے چار آدمی دھکا لگا رہے ہوں' پٹرول پمپ پر پہنچ کر میاں صاحب کہتے ہیں کہ میں نیچے اترا کہ جوان کا شکریہ ادا کر سکوں مگر وہ اتنی دیر میں جا چکا تھا۔ یہ دعا میں اللہ کو پکارنے کا انعام تھا' دعا مانگنے اور سورۂ کوثر پڑھنے سے مسئلہ حل ہو گیا۔ ایک دن میں درس پر آنے لگی تو دیکھا میرے بیٹے کو 102 بخار تھا' میں پریشان ہو گئی' اس کے پاس بیٹھ گئی' میں نے اسے سمجھایا کہ انٹرنیٹ پر درس سن کر اپنے لیے دعا مانگنا' میں بھی مانگوں گی' خیر درس میں آ گئی اس دن درس میں وضو کے تین گھونٹ پانی کا عمل (یعنی وضو مکمل کرنے کے بعد تین گھونٹ پانی پینا ہے۔ ایک گھونٹ پر اللہ معافی، دوسرے پر اللہ کافی، تیسرے پر اللہ شافی پڑھنا ہے۔) اور اذان اور استم کا عمل بتایا گیا' میرے بیٹے نے ہر پانچ، پانچ منٹ بعد وضو کر کے آخری تین گھونٹ پیئے اذان والا عمل کیا' ادھر میں نے درس میں رو رو کر اللہ سے اپنے بیٹے کی صحت مانگی جب میں گھر گئی تو میرا بیٹا دروازہ کھول رہا تھا' یہ تھا اللہ سے دعا مانگنے اور اوپر بتایا ہوا عمل اور رونے سے اللہ نے پریشانی دور کر دی۔ دعائیں آنسوؤں میں گوندھی ہوئی ہونی چاہئیں کیونکہ جتنی میرے مولا کی بلند شان ہے اتنی ہی بڑی بڑی ہماری کوتاہیاں ہیں' گناہ ہیں' لغزشیں ہیں۔

# دنیا کا قانون

مولانا وحید الدین خاں

گائے دودھ دیتی ہے' یہ ہر آدمی جانتا ہے' مگر بہت کم لوگ ہیں جو یہ سوچتے ہوں کہ گائے کیسے دودھ دیتی ہے؟ گائے دودھ جیسی چیز دینے کے قابل صرف اس وقت بنتی ہے جب کہ وہ گھاس کو دودھ میں کنورٹ (تبدیل) کر سکے۔ گائے جب اس انوکھی صلاحیت کا ثبوت دیتی ہے کہ وہ کمتر چیز کو اعلیٰ چیز میں تبدیل کر سکتی ہے' اسی وقت یہ ممکن ہوتا ہے کہ وہ خدا کی دنیا میں دودھ جیسی قیمتی چیز فراہم کرنے والی بنے۔

یہی حال درخت کا ہے' درخت سے آدمی کو دانہ' سبزی اور پھل ملتا ہے' مگر ایسا کب ہوتا ہے۔ ایسا اس وقت ہوتا ہے جب کہ درخت اس صلاحیت کا ثبوت دے کہ اس کے اندر مٹی اور پانی ڈالا جائے اور اس کو وہ تبدیل کر کے دانہ اور سبزی اور پھل کی صورت میں ظاہر کرے' درخت کے اندر ایک کمتر چیز داخل ہوتی ہے اور اس کو وہ اپنے اندرونی میکانزم کے ذریعے تبدیل کر دیتا ہے اور اس کو برتر چیز کی صورت میں باہر لاتا ہے۔ یہی معاملہ انسانی زندگی کا ہے۔ زندگی بھی اسی قسم کا امتحان ہے۔ موجودہ دنیا میں انسان کے ساتھ بھی یہی ہوتا ہے کہ اس کو محرومیوں سے سابقہ پڑتا ہے۔ اس کو ناخوشگوار حالات پیش آتے ہیں۔ یہاں دوبارہ انسان کی کامیابی یہ ہے کہ وہ اپنے ناموافق حالات کو موافق حالات میں تبدیل کر سکے۔ وہ اپنی ناکامیوں کے اندر سے کامیابی کا راستہ نکال لے۔ یہی دنیا کا قانون ہے۔ انسان کیلئے بھی اور غیر انسان کیلئے بھی۔ جو کوئی اس خاص صلاحیت کا ثبوت دے۔ وہی اس دنیا میں کامیاب ہے اور جو اس صلاحیت کا ثبوت دینے میں ناکام رہے وہ خدا کی اس دنیا میں اپنے آپ کو ناکامی سے بھی نہیں بچا سکتا۔ خدا کو ہم سے یہ مطلوب ہے کہ ہمارے اندر ''گھاس'' داخل ہو اور وہ ''دودھ'' بن کر باہر نکلے' لوگ ہمارے ساتھ برائی کریں تب بھی ہم ان کے ساتھ بھلائی کریں۔ ہمارے ساتھ ناموافق حالات پیش آئیں تب ہی ہم ان کو موافق حالات میں تبدیل کر سکیں۔

## ہمیشہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی دعاؤں میں رہنے کا گُر

کاپی بنائیں یا ڈائری جس میں اپنے روحانی، طبی تجربات، کیفیات اپنی آزمائی ہوئیں یا بڑے بوڑھوں کے سنے ہوئے تجربات لکھیں۔ روزانہ لکھیں، چاہے ایک یا دو صفحات ہی کیوں نہ ہوں۔ کاپی مکمل ہونے پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کریں۔ ڈاک کے ذریعے یا دفتر ماہنامہ عبقری میں خود آ کر جمع کروائیں اور ہمیشہ حضرت حکیم صاحب کی دعاؤں میں رہنے کا ذریعہ بن جائیں۔

# بائیں ہاتھ والوں کی پریشانی ہمیشہ کیلئے ختم

نسرین مغل، کراچی

**اگرچہ طبی طور پر تو بائیں ہاتھ سے کام کرنے کی توضیح تو موجود ہے تاہم ایک سماجی حقیقت یہ ہے کہ دنیا کے مختلف معاشروں اور تہذیبوں میں بائیں ہاتھ سے کام کرنے والوں سے حقارت آمیز امتیازی سلوک روا رکھا جاتا ہے اور اس فعل کو منحوس سمجھا جاتا ہے۔**

بائیں ہاتھ سے کام کرنے کی عادت بچے کی جبلت میں اس وقت بھی موجود ہوتی ہے جب وہ شعور کی منزل سے برسوں دور ہوتا ہے۔ اگرچہ دائیں ہاتھ والے معاشرے میں بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا ایک اچھنبے کی صورت اختیار کر جاتا ہے لہٰذا وہ والدین جن کے بچوں میں بائیں ہاتھ کے استعمال کی عادت کے اشارے ملنے لگتے ہیں وہ اس سلسلے میں طویل عرصہ تک فکرمند رہتے ہیں۔ ان کے پیش نظر یہ تشویش ہوتی ہے کہ آیا کہ یہ بچہ دائیں ہاتھ کے ذریعے کام سرانجام دینے والی دنیا میں نارمل طور طریقوں سے زندگی بسر کر سکے گا یا نہیں؟ وہ بچے کی اس ''خرابی'' کو دور کرنے کی بھی کوشش کرتے ہیں تاہم ماہرین اس طریقے کی حوصلہ شکنی کرتے ہیں۔ طبی اور دماغی معاملات کے ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر بچہ یا کوئی بڑا شخص بائیں ہاتھ سے بھی اچھی طرح کام کر رہا ہے تو اس کی حالت بدلنے کے لیے مداخلت نہیں کرنا چاہیے۔

ایک اندازے کے مطابق دنیا بھر کی کل آبادی کے تقریباً پندرہ سے بیس فیصد افراد ایسے ہیں جو بائیں ہاتھ سے کام کرتے ہیں۔ دنیا میں بہت سی نامور ترین ایسی شخصیات گزری ہیں جو بائیں ہاتھ سے کام کرتی تھیں۔ ایسے لوگوں میں شہنشاہ سکندر اعظم، سابق امریکی صدر بل کلنٹن، جارج بش سینئر، ملکہ وکٹوریہ، سائنسدان بنجمن فرینکلن، کیوبا کے صدر فیدل کاسترو، دنیا بھر اور پاکستان کے مشہور کرکٹر وسیم اکرم، سعید انور کا شمار بائیں ہاتھ والوں میں کیا جاتا ہے۔

بلاشبہ ہم دائیں ہاتھ سے کام کرنے والے معاشرے میں رہتے ہیں یعنی ہم جو چیزیں استعمال کرتے ہیں وہ عموماً دائیں ہاتھ کے لوگوں کیلئے ہوتی ہیں۔ ہمارے دروازوں کے ہینڈل، تالے، پیچ کس، کاریں حتیٰ کہ ہمارے لباس کے بٹن بھی دائیں ہاتھ سے کام کرنے والے لوگوں کیلئے بنے ہوئے ہیں۔ مثال کے طور پر میز کی درازوں سے لے کر کمپیوٹر ماؤس تک تمام کی تمام چیزیں دائیں ہاتھ سے کام کرنے والے لوگوں کیلئے ہی بنائی جاتی ہیں اور پھر جب میدان عمل میں بائیں ہاتھ والوں کو ان چیزوں کو استعمال کرنا پڑتا ہے تو پھر ظاہر ہے کہ انہیں ''پریشانی'' تو ضرور ہوتی ہے۔

بائیں ہاتھ والوں کو لاحق پریشانیوں کے باوجود مغرب میں ایک نئی تھیوری حال ہی میں منظر عام پر آئی ہے جو طویل تحقیق اور جائزوں کے بعد مرتب کی گئی ہے۔ یہ تحقیق بائیں ہاتھ والوں کیلئے یقیناً حوصلہ افزا ہوگی۔ تحقیق میں کہا گیا ہے کہ ''دائیں ہاتھ سے کام کرنے والوں کی نسبت بائیں ہاتھ والے زیادہ اسمارٹ، دلکش، ذہین، معاملہ فہم اور اپنے اندر قائدانہ صلاحیتوں کے حامل ہوتے ہیں۔ اب یہ نظریہ حقیقت پر مبنی ہے یا دیومالائی قصوں کی طرح کا کوئی قصہ۔ یہ بات تو آنے والا وقت ہی ثابت کرے گا۔ آیئے! دیکھتے ہیں کہ معاملہ کیا ہے؟ یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ بعض لوگ دائیں ہاتھ کے بجائے بائیں ہاتھ سے اپنے روزمرہ کے تمام معمولات کیوں کر سرانجام دیتے ہیں۔ اس کے اسباب کیا ہیں آیا کہ یہ فعل انسانی جسم کے کسی جین کے باعث رونما ہوتا ہے یا انسانی جسم کے کچھ اور عوامل اس کے محرک ہیں؟ ان سوالات کے بارے میں ابھی تک طبی اور دماغی ماہرین اور سائنسدانوں نے متفقہ طور پر کوئی جواب پیش نہیں کیا ہے۔ ماہرین دماغ کے ایک طبقے کا کہنا ہے کہ اس کا سبب انسانی جسم کا کوئی جین ہے جس کی وجہ سے فرد کے بچپن میں ہی اس میں یہ تبدیلی ظہور پذیر ہو جاتی ہے۔ یعنی کہ اس جین کے زیر اثر وہ دائیں یا بائیں ہاتھ کے استعمال کی عادت پکڑتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ انسانی دماغ کا دایاں حصہ بائیں اور بایاں حصہ دائیں طرف والے جسم کو کنٹرول کرتا ہے۔ اسی بنیاد پر دائیں ہاتھ والے کہتے ہیں کہ وہ دماغ کے دائیں حصے کے زیر اثر ہوتے ہیں اور چونکہ ہمارے معاشرے میں ''دائیں'' کو صحیح سمت سمجھا جاتا ہے لہٰذا ان کا دعویٰ ہے کہ وہ اور ان کے معاملات درست ہوتے ہیں۔ اگرچہ یہ بات تو ایک مذاق معلوم ہوتی ہے۔

اگرچہ طبی طور پر تو بائیں ہاتھ سے کام کرنے کی توضیح تو موجود ہے تاہم ایک سماجی حقیقت یہ ہے کہ دنیا کے مختلف معاشروں اور تہذیبوں میں بائیں ہاتھ سے کام کرنے والوں سے حقارت آمیز امتیازی سلوک روا رکھا جاتا ہے اور اس فعل کو منحوس سمجھا جاتا ہے۔ مثلاً لاطینی زبان میں دائیں ہاتھ سے کام کرنے والوں کو Sinister کہا جاتا ہے جس کے معنی شیطان، نامبارک، منحوس، دغاباز وغیرہ ہیں۔ فرانس میں انہیں بیہودہ، ناواقف، اناڑی، بھدا وغیرہ بھی کہا جاتا ہے۔

خود ہمارے معاشرے میں بائیں ہاتھ کے استعمال کو اچھا نہیں سمجھا جاتا ہے۔ بدقسمتی سے کسی گھر میں اگر ایسا بچہ پیدا ہو جائے تو بڑے بوڑھے فطرت کی کارگزاری کو سمجھنے کے بجائے اسے بچے کے خود اختیاری فعل پر محمول کرتے ہیں اور اسے درست کرنے کیلئے بچوں کو سزاؤں کا سامنا کرنا بھی پڑ جاتا ہے لیکن حقیقت تو یہ ہے کہ بچہ اپنی ذہنی بناوٹ کو جسمانی سزاؤں سے خوفزدہ ہو کر تو بدلنے سے رہا۔

عمان سے تعلق رکھنے والے ایک ماہر نفسیات کا کہنا ہے کہ ''اگرچہ دائیں ہاتھ والوں کو بائیں ہاتھ والوں پر فوقیت دی جاتی ہے تاہم دیکھا جائے تو دونوں میں بعض چیزیں مشترک ہیں۔ یعنی کہ حاضر جوابی، جذباتی پن، اپنا نکتہ نظر رکھنا، سنجیدگی، معاملہ فہمی، شخصی آزادی، تخلیقی سوچ اور دنیا میں آنے کا ایک جیسا طریقہ۔ لہٰذا جب یہ چیزیں دائیں اور بائیں ہاتھ والے دونوں میں مشترک ہیں تو پھر کسی ایک کو دوسرے پر فوقیت دینا درست نہیں۔ اسی طرح ہم از خود اپنے گرد تناؤ کا ماحول پیدا کرتے ہیں۔ دائیں ہاتھ کا استعمال اگرچہ دماغ کے کسی جین کے باعث وقوع پذیر ہوتا ہے لہٰذا اسے کسی سماجی، معاشرتی اور گھریلو معاملے میں خوش بخت یا نحوست قرار دینا دراصل خلق انسانی کے کام میں کیڑے نکالنا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ ''ہمیں قدرت کے کاموں کے آگے سر جھکانا چاہیے نا کہ ان میں نقائص تلاش کرنے چاہئیں'' ان کے مطابق بائیں ہاتھ والوں کی طرح دائیں ہاتھ والے بھی اس معاشرے کا حصہ ہیں لہٰذا روزمرہ استعمال کی چیزیں مثلاً فاؤنٹین پین، کمپیوٹر ماؤس، پتلون کا بیلٹ، دفتری کاموں میں استعمال ہونے والی میزیں اور اسی طرح کی دیگر اشیاء تیار کرنے والی کمپنیاں بھی اپنی مصنوعات میں تھوڑی تعداد میں ہی سہی ایسی چیزیں ضرور تیار کریں جو بائیں ہاتھ والوں کی جسمانی خصوصیات کو پیش نظر رکھ کر تیار کی گئی ہوں۔ اسی طرح نہ صرف ہم ان کو یہ احساس دلانے میں کامیاب ہوں گے کہ وہ بھی بائیں ہاتھ والوں کی طرح ہمارے معاشرے کا حصہ ہیں بلکہ دوسری طرف ان کے استعداد کار میں بھی خاطر خواہ اضافہ ہو سکے گا۔

## حسن خلق ہی دین ہے!

حضور نبی کریم ﷺ کے ارشادات: حسن خلق ہی دین ہے۔ مسلمان بدخلق اور بخیل نہیں ہوتا۔ جب کسی قوم میں کوئی آدمی گناہ کا مرتکب ہوتا ہے اور لوگ اسے روکنے پر قادر نہیں ہوتے تو اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کو مرنے سے پہلے کسی عذاب میں مبتلا فرما دیتے ہیں۔ گود سے لے کر گور تک علم حاصل کرو۔ (حاجی محمد وارث، راولپنڈی)

# بڑی بوڑھیاں تیل لگا کر بال مضبوطی سے کیوں باندھتی تھیں؟

جب چھوٹے ہوتے تھے تو دادی اماں پکڑ کر سر میں تیل کی مالش کرتی تھیں اور پھر کس کے چٹیا باندھ دیتی تھیں' دو دن چٹیا بندھی رہتی' تیسرے دن چٹیا کھلوا کر سر دھلواتی تھیں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ آج بھی سر کے بال گھنے' سیاہ چمکدار ہونے کے ساتھ ساتھ خشکی و سکری سے پاک ہیں

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں اپنی عبقری کی قارئین بہنوں کیلئے ایک اپنے خاندان کا ایک آزمودہ ٹوٹکہ ارسال کر رہی ہوں یقیناً اس سے وہ بھرپور فائدہ اٹھائیں گی۔ قارئین! یہ 1973ء کی بات ہے گھر میں بڑی بھابھی مرحومہ ایک ماہنامہ رسالہ منگوایا کرتی تھیں میں نے نیا نیا میٹرک کیا تھا' یہ رسالہ میں ہی انہیں خرید کر لا دیتا' مجھے بھی آہستہ آہستہ خواتین کا یہ رسالہ پڑھنے کا شوق پیدا ہو گیا۔ قدرت خدا کی ان دنوں چڑھتی جوانی تھی اور میں سر کے بال گرنے کے مرض میں مبتلا ہو چکا تھا' یعنی میرے سر کے بال بہت تیزی سے گرنا شروع ہو گئے' قریب تھا کہ گھر کے سب مرد حضرات کی طرح میں بھی گنجا ہو جاتا کہ اسی رسالہ میں میں نے ایک ڈاکٹر صاحب کا کسی کو اس سلسلے میں ایک مشورہ پڑھا میں نے بھی اللہ عزوجل کا نام لے کر اس پر عمل شروع کر دیا' پھر اللہ رب العزت نے مجھے اس سے نجات عطا فرمائی۔ بے شک وہی شفاء دینے والی ذات ہے۔ اس پر میرا کوئی خاص خرچ بھی نہیں آیا' اس کے بعد میں نے ہزاروں لوگوں کو یہ نسخہ بتایا اور انتہائی کامیاب پایا۔ نسخہ یہ ہے: اللہ کریم کا نام لے کر ایک تو نماز لازمی پڑھنی ہے' دوران سجدہ لمبا سجدہ کرنا ہے' دوسرا روزانہ اپنے سر کو عام صابن یا جو بھی میسر ہو اس سے سر کو دھونا ہے' میں گرمیوں میں روزانہ اور سردیوں میں دو تین دن بعد سورج چڑھے نماز فجر کے بعد اپنا سر نیم گرم پانی سے دھو لیتا تھا۔ سر دھونے کے بعد اس کو تولیے سے صاف کر لیں اور ایک دو یا تین منٹ کیلئے سرسوں کے تیل سے ناخنوں سے سر کی مالش کرتا۔ یعنی سر کو تیل لگا کر ناخنوں سے اس کی مالش کرتا۔ اس میں ہتھیلی بالکل نہیں لگانی بلکہ سر کے مسام جو بال گرنے سے بند ہو جاتے ہیں اور گنجے پن کا باعث بنتے ہیں ان مسام کو ناخنوں سے کھولنا ہوتا ہے یعنی کہ سر میں ایک طرح کا ہل چلانا ہوتا ہے اس دوران اگر بال شدت سے گرتے محسوس ہوں تو گھبرانا نہیں' مسلسل یہ عمل کرنا ہے اور اگر ہو سکے تو صبح سر کے بل کچھ دیر کیلئے کھڑے بھی ہو جایا کریں' دو سے پانچ منٹ' آہستہ آہستہ وقت بڑھاتے جائیں۔ اب میری عمر 58 سال ہے الحمدللہ سر کو ابھی تک لگاتا ہوں' سر کے بال بھی کالے ہیں اور آج بھی قائم و دائم ہیں۔ صرف ڈاڑھی سفید ہوئی ہے لوگ پوچھتے ہیں سر کے بال سفید کیوں نہیں ہوئے تو میں انہیں نماز کا کمال اور اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمت سرسوں کے تیل کا کمال بتاتا ہوں۔ میں نے یہ عمل کئی لوگوں کو بتایا' الحمدللہ کامیاب پایا۔ (ایس ایم اسلم' راولپنڈی)

## بالوں کی صحت اور مختلف اقسام کے تیل

جب چھوٹے ہوتے تھے تو دادی اماں پکڑ کر سر میں تیل کی مالش کرتی تھیں اور پھر کس کے چٹیا باندھ دیتی تھیں' دو دن چٹیا بندھی رہتی' تیسرے دن چٹیا کھلوا کر سر دھلواتی تھیں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ آج بھی سر کے بال گھنے' سیاہ و چمکدار ہونے کے ساتھ ساتھ خشکی و سکری سے پاک ہیں لیکن آج زمانہ بدل گیا ہے اور لوگوں نے بالوں میں تیل لگانا ہی چھوڑ دیا ہے۔ نوبت تو یہاں تک آن پہنچی ہے کہ اب اگر بچوں کے سر میں تیل لگائیں تو لگانے ہی نہیں دیتے۔ شہروں سے شروع ہونے یہ فیشن اب چھوٹے چھوٹے شہروں اور قصبوں کو اپنی لپیٹ میں لے چکا ہے تاہم گاؤں' دیہاتوں میں آج بھی مائیں بچیوں کو بچپن ہی سے سر میں تیل لگا کر چٹیا باندھ دیتی ہیں۔ بزرگ خواتین کہتی ہیں کہ تیل لگانے سے بالوں کی نشوونما ہوتی ہے اور بال تیزی سے بڑھنے کے ساتھ ساتھ گھنے بھی ہونے لگتے ہیں۔ یہ بات دل کو بھی لگتی ہے کیوں کہ آج بھی بزرگوں کے بال دیکھیں تو بڑی حد تک سیاہ اور گھنے ہی ملیں گے' آج کل یہ اکثر سننے کو ملتا ہے کہ ''بال بہت کمزور ہو گئے ہیں' بال بہت گرتے ہیں' بال لمبے ہی نہیں ہوتے' اگر سوچیں تو اس کی وجہ یہی ہے کہ ہم اپنے بالوں کی صحت اور ان کی خوراک پر توجہ ہی نہیں دیتے اور جب بچپن سے ہی ان پر توجہ نہ دی گئی ہو تو پھر بڑے ہونے پر بالوں کو بیماریوں کا لاحق ہو جانا یقینی بات ہے۔ اگر آپ کی خواہش ہے کہ آپ کے سر کے بال گھنے' سیاہ اور چمکدار رہنے کے ساتھ ساتھ خشکی و سکری سے بھی محفوظ رہیں تو سر میں سرسوں کا تیل لگانا شروع کر دیں اس قدر کہ وہ بالوں کی جڑوں تک پہنچ کر آپ کے بالوں کی ٹھیک نشوونما کر سکے۔ تیل صرف بالوں ہی کیلئے ضروری نہیں۔ آیئے! ہم آپ کو تیل کی مختلف اقسام اور ان کے استعمال کے متعلق مفید باتیں بتائیں۔

**کلونجی کا تیل:** حدیث نبوی ﷺ ہے کہ ''کلونجی میں موت کے سوا ہر بیماری کا علاج ہے'' طبی نقطہ نظر سے روغن کلونجی، ذیابیطس، دمہ، قبض، جلدی امراض کے ساتھ ساتھ امراض قلب، خشکی اور درد دور کرنے کے علاوہ بالوں کیلئے بھی بے حد مفید ہے۔ ذاتی تجربہ ہے، میں نے چھ مہینے بالوں میں کلونجی کا تیل لگایا۔ اس سے میرے بال جو پہلے قدرتی طور پر گولڈن براؤن تھے وہ سیاہ اور پہلے سے زیادہ چمکدار ہو گئے۔

**زیتون کا تیل:** حدیث نبوی ﷺ ہے کہ ''زیتون کے تیل کو کھاؤ اور اس سے جسم کی مالش کرو کیونکہ یہ پاک صاف اور مبارک ہے'' زیتون کا تیل خشک جلد کو نرم و ملائم کرتا ہے اور چہرے کی رنگت نکھارتا ہے۔ بدن کو قوی کرتا ہے' اسی لیے کمزور بچوں کو زیتون کے تیل سے مالش کرتے ہیں۔ زیتون کا تیل فالج گنٹھیا کے علاوہ خارش، چنبل، خشکی اور گنج کی صورت میں لگانا بھی مفید ہے۔

**سرسوں کا تیل:** سرسوں کا تیل جسم کی مالش اور بالوں میں لگانے کے علاوہ کھانا پکانے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ نہ صرف جسم میں کولیسٹرول بڑھنے نہیں دیتا بلکہ گھی اور دیگر تیل کے برعکس جسم میں چربی اور وزن کو بھی بڑھنے سے روکتا ہے۔ اسے اچار کی تیاری میں بھی استعمال کرتے ہیں۔ سرسوں کے تیل سے سر کے بالوں کی روزانہ مالش بالوں کو گھنا اور چمکدار بنانے کے علاوہ سر کی جلد کو خشکی و سکری سے صاف کرتی ہے نیز اس سے دماغ کو بھی تراوٹ اور سکون ملتا ہے۔

**ناریل کا تیل:** ناریل کا تیل بالوں میں لگانے سے نہ صرف بال گرنا بند ہو جاتے ہیں بلکہ یہ بالوں کو نرم و ملائم چمکدار اور لمبا بھی کرتا ہے۔ اس کی قدرتی خوشگوار خوشبو تازگی کا احساس بھی پیدا کرتی ہے۔ واضح رہے کہ ناریل کا تیل بھی کھانا پکانے میں استعمال کیا جاتا ہے۔

**آملہ، ریٹھا اور سکاکائی کا مکس تیل:** یہ تیل سر پر لگانے سے بالوں کی جڑیں مضبوط ہوتی ہیں اور رفتہ رفتہ بال گرنا بند ہو جاتے ہیں۔ یہ تیل، خشکی و سکری کے خاتمے کے ساتھ ساتھ بالوں کی سفیدی کو بھی دور کرتا ہے اور بال لمبے، سیاہ چمکدار و نرم و ملائم بھی ہو جاتے ہیں۔

**بادام کا تیل:** یادداشت تیز کرنے کیلئے ''روغن بادام شیریں'' کا ایک ٹوٹکہ بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ رات کو سوتے وقت شہادت کی انگلی تیل میں ڈبو کر سر کے بیچ میں لگائیں۔ اس سے یادداشت تیز اور دماغی کارکردگی میں اضافہ ہوتا ہے۔ یاد رکھیں کہ ایک انگلی سے زیادہ نہیں لگانا۔ کڑوے بادام کا تیل چہرے کی رنگت نکھارنے' داغ دھبوں اور چھائیاں دور کرنے کیلئے چہرے پر ملتے ہیں۔ اگر سر میں جوئیں ہیں تو سر میں لگائیں جوئیں ختم ہو جائیں گی۔ کھانسی اور دمے کی حالت میں سینے پر مالش کرنے سے مریض کو افاقہ ہوتا ہے۔

**جھوٹی تہمت کا بدلہ:** اگر کسی پر جھوٹی تہمت لگا کر اس کے خلاف مقدمہ بنا دیا گیا ہو تو اس صورت میں اسے چاہیے کہ اسم یَامُنْتَقِمُ کو گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنا شروع کردے ان شاء اللہ وہ بری الذمہ ہوگا۔

# شوہر کے دل پر چھائے رہنے کے چند اصول

فوزیہ مغل، بہاولپور

آپ کے شوہر اپنے جن رشتوں سے پیار کرتے ہیں آپ بھی ان سے پیار کریں‘ ان کا خیال رکھیں‘ ان سے حسد نہ کریں‘ اپنے شوہر کو ان رشتوں سے دور لے جانے کی ہرگز کوشش نہ کریں ورنہ بدلے میں اللہ رب العزت آپ کو آپ کے شوہر سے دور کردے گا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج کل اپنے معاشرے میں نظر دوڑائیں تو ہر گھر میں گھریلو جھگڑوں‘ میاں بیوی کے درمیان ناچاقی‘ ساس بہو کے جھگڑوں نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں جنہیں دیکھ کر شدید دکھ ہوتا ہے۔ جنت جیسے گھرانے چھوٹی چھوٹی باتوں پر جہنم کا منظر پیش کررہے ہیں۔ اس موضوع پر میں آج عبقری قارئین کیلئے کچھ ہدایات لے کر حاضر ہوئی ہوں یقیناً اس سے بھرپور فائدہ ہوگا۔ 80ء اور 90ء کی دہائی تک پاکستان میں طلاق کی شرح بہت کم تھی‘ جیسے جیسے نام نہاد میڈیا آزاد ہوتا گیا ویسے ہی ہماری اقدار ختم ہوتی گئیں‘ تعلیم کے نام پر لڑکیوں کی عمریں بڑھتی گئیں‘ پھر معیار مقرر ہوگیا اور جب تعلیم اور معیار بڑھ گئے تو اقدار ختم ہوگئیں‘ پھر کہا کہ اتنی زیادہ تعلیم ہے اب کچھ عرصہ نوکری کرلیں پھر جب اپنے ہاتھ میں پیسہ آیا تو اب شادی کی کیا ضرورت؟ اور جب شادی کی ضرورت محسوس ہوئی تو اپنے معیار کے مطابق رشتہ کیسے ملے؟ جب ڈھونڈ کر رشتہ ملا تو لڑکا اور اس کے گھر والوں پر اعتراضات شروع ہوجاتے اور جب لائق فائق بیٹی بیاہ کر جاتی ہے تو پتہ چلتا ہے کہ وہ شادی دو مہینے بھی نہیں چلی اور لڑکی واپس اپنے گھر آجاتی ہے۔ طلاق کی شرح میں تیزی سے اضافہ ہورہا ہے اور یہ قرب قیامت کی نشانیوں میں سے ایک ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے بعد اگر سجدے کا حکم دیا ہے تو وہ شوہر کی ذات ہے جو عورت شوہر کی نافرمان ہے اس کے اعمال اس کے سر کے اوپر تک بھی نہیں جاتے یعنی قبول ہی نہیں ہوتے۔ اپنے پیارے والدین کو اپنی ذرا ذرا سی پریشانی سے مت پریشان کریں‘ اللہ نے آپ دونوں کو نکاح جیسے خوبصورت بندھن میں باندھا ہے اس کی قدر کریں‘ قرآن پاک میں میاں بیوی کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا گیا ہے ایک دوسرے کے فرائض کو سمجھئے‘ حقوق ادا کرنے کی بھرپور کوشش کریں‘ اس گھر کو اپنا گھر سمجھئے اور یہی تمام باتیں میری لڑکے والوں سے بھی ہیں وہ بھی اپنی بیوی کا خیال رکھیں اس کے ماں باپ کو اپنا سمجھئے اللہ نے عورت کو کمزور بنایا ہے اور شوہر کو اس کا حاکم بنایا ہے‘ بیوی اس کی رعایا ہے‘ رعایا کو جتنا خوش رکھا جائے گا رعایا اتنی ہی دعا دے گی‘ بہترین برکت والے پیسے مہر کے ہیں‘ شوہر کو چاہیے کہ بیوی کا حق مہر فوراً ادا کریں اور نیک بیوی کو چاہیے کہ اگر وہ پیسے اپنے شوہر کو کاروبار کیلئے دے تو وہ کاروبار انتہائی بابرکت اور ترقی کرے گا لیکن اس کیلئے دونوں کا مخلص ہونا ضروری ہے۔ ہوسکتا ہے میری یہ نصیحت آپ کو ناگوار کردے لیکن اگر آپ ٹھنڈے دل سے یہ سب سوچیں تو اس میں آپ کا ہی بھلا ہے۔ جب آپ کا گھر بسے گا تو سب سے زیادہ خوشی آپ کے والدین کو ہی ہوگی اور اس کے بعد آپ کی اولاد کو ہوگی اور سب سے پہلے ان لوگوں سے بچنے کی کوشش کریں کہ جو آپ کے خلاف آپ کے شوہر کے کان بھرتی ہوں اور شوہر کے خلاف آپ کو اکساتی ہوں سب سے پہلے ان لوگوں کو اپنی دوستی کی لسٹ سے ”ڈیلیٹ“ کردیں۔ بلاوجہ شک کو اپنے قریب مت آنے دیں‘ جب شوہر باہر سے آئے تو فوراً اس کو گلی سڑی باتیں اور سارے دن کے واقعات سنانا نہ شروع کردیں‘ بلکہ آرام سے جب اس کا موڈ اچھا ہو تو اپنے دل کی بات سنائیں‘ اسے لفظوں کے میٹھے جال میں سموئیں اور اپنے شوہر کی بہترین دوست بن جائیں اور اپنے بہترین دوست کی ہر خامی کے ساتھ اسے قبول کریں۔ کچھ عورتوں کی عادت ہوتی ہے کہ شوہر جن سے ملنے کو منع کریں ان کے گھر ضرور جائیں گی‘ چاہے وہ چوری چھپے ہی کیوں نہ ہو‘ یہ بھی خیانت کی ایک قسم ہے اس سے باز رہیں۔ کبھی کبھار دل چاہے یا نہ چاہے شوہر کی تعریف ضرور کردیا کریں۔ آخر وہ بھی انسان ہے اور اس کے بھی جذبات ہیں۔ منہ پھلا کر نہ رہیں جب وہ گھر آئیں یا باہر جائیں مسکراتے چہرے کے ساتھ ان کو ملیں‘ مسکراتا چہرہ ہر کسی کو اچھا لگتا ہے۔ صاف ستھری رہیں‘ شوہر کیلئے سجنا سنورنا جائز ہے‘ ضروری نہیں کہ دو گھنٹے لگا کر میک اپ کریں اور اگر شوہر آکر آپ کی تعریف نہ کریں تو آپ رو رو کر وہ سارا میک اپ اجاڑ دیں اور اس بے چارے کو لینے کے دینے پڑ جائیں بلکہ صاف ستھرے کپڑے پہنیں اور کنگھی کرکے ہلکی سی لپ اسٹک اور آنکھوں میں کاجل ضرور لگائیں اور ہاں مہربانی سے خوشبو لگانا نہ بھولیں ایسی خوشبو جو دھیمی ہو اور آپ کے شوہر کے گرد ایک احاطہ کرلیں‘ ایک بہت ہی کامیاب بلکہ دوسرے لفظوں میں شوہر کی لاڈلی بیوی سے جب میں نے ان کی کامیابی کا راز پوچھا تو انہوں نے مسکرا کر کہا آپ اپنے شوہر کی ہر بات پر جی جی اور صرف جی کہتے ہیں۔ ایک وقت آئے گا جب وہ آپ کی کسی بات پر بھی ناں نہیں کہہ سکیں گے لیکن اس سے پہلے آپ کو ان کی ”جی حضوری“ کرنا پڑے گی آپ کے شوہر اپنے جن رشتوں سے پیار کرتے ہیں آپ بھی ان سے پیار کریں‘ ان کا خیال رکھیں‘ ان سے حسد نہ کریں‘ اپنے شوہر کو ان رشتوں سے دور لے جانے کی ہرگز کوشش نہ کریں ورنہ بدلے میں اللہ رب العزت آپ کو آپ کے شوہر سے دور کردے گا۔ اللہ تعالیٰ سے ہمیشہ دعا کریں کہ اے اللہ ہم دونوں کے درمیان ایسی محبت پیدا فرما جیسی حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام اور بی بی حوا علیہ السلام کے درمیان تھی‘ ایسی محبت دے جیسی ہمارے پیارے نبی کریم حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے درمیان تھی۔ خاتون جنت حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا جیسی شرم وحیا عطا فرما۔ پاک دامنی عطا فرما‘ ان شاء اللہ آپ اور آپ کے شوہر کے درمیان ضرور محبت کے جذبات پیدا ہوں گے۔ اب آتے ہیں ان لڑکیوں کی طرف جو بے چاری اپنے شوہروں کے انتظار میں بیٹھی ہوئی ہیں کچھ شوہر ایسے ہیں جو شادی کرکے باہر چلے جاتے ہیں اور پھر انتظار کی سولی میں ان کی شریف باحیاء بیویاں لٹکتی رہتی ہیں یہ عمل ان لوگوں کیلئے بھی ہے جو میکے میں شوہروں سے ناراض بیٹھی ہوئی ہیں بات صرف نیت کی ہے ایسی بیویاں جن کے شوہر ان کو باہر کے ممالک میں نہیں بلاتے یہ عمل ان کیلئے بھی ہے‘ بہت آسان سا عمل ہے:۔

روزانہ مغرب سے لے کر عشاء تک چراغ جلانا ہے اس چراغ میں تیل ڈال کر اپنے گھر کے دروازے کے دائیں سائیڈ میں رکھنا ہے اور مغرب سے لے کر عشاء تک یہ چراغ جلتا رہے عشاء کے بعد بند کردیں‘ اگلے دن پھر مغرب کے وقت جلائیں‘ چالیس دن تک یہی عمل کریں اور تصور کریں کہ آپ کے شوہر آپ کو لینے آگئے ہیں یا آپ کو اپنے پاس بلالیا ہے۔ تصور میں بہت طاقت ہوتی ہے‘ کچھ غیر مرئی لہریں ہوتی ہیں جو آپ کے تصور کی طاقت سے جڑی ہوتی ہیں جب آپ اپنے شوہر کا مثبت رویہ کا تصور بنائیں گی تو وہ لہریں خودبخود آپ کے شوہر کے دل پر چھا جائیں گی‘ آپ ان کے پاس نہیں ہوں گی مگر آپ ان کے دل پر ہمیشہ چھائی رہیں گی۔ ساری زندگی شوہر کی محبت کا چراغ اپنے دل میں جلائیں رکھیں۔ ان شاء اللہ نیک کام میں اللہ کے فرشتے بھی آپ کی مدد کریں گے۔ چالیس دن کے عمل کے بعد اپنی حیثیت کے مطابق کچھ صدقہ کردیں۔ اس دوران روزانہ سورۂ یٰسین پڑھ کر اپنے شوہر کی روح کو ہدیہ بھی کرتی رہیں اگر سورۂ یٰسین نہ پڑھ سکیں تو تین ماہ سورۂ اخلاص یا پھر تین بار سورۂ قریش پڑھ کر اپنے شوہر کی روح کو ہدیہ کردیا کریں اور پھر اس کا کمال دیکھیں۔

ع۔ن، راولپنڈی

# عزت دولت برکت اور عظیم نعمتیں پایئے

اگر تنگدستی اور مفلسی دور کرنے کی نیت سے پڑھے تو بہت جلد اللہ اس پر کرم کرے گا اور اس کے رزق میں اضافہ ہوجائے گا اور جو شخص اس درود پاک کو روزانہ کم از کم گیارہ مرتبہ پڑھے تو وہ اس درود پاک کی بدولت عزت و دولت اور برکت جیسی عظیم نعمتوں سے مالا مال ہوجائے گا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں اور آپ کے ہر جمعرات ہونے والے درس بڑی توجہ دھیان اور شوق سے سنتی ہوں۔ آپ نے اپنے ایک درس میں "سیدنا کریم صلی اللہ علیہ وسلم" کی بڑی فضیلت بیان فرمائی۔ ہم نے آزمایا لاجواب پایا۔ اسی نسبت سے میں یہ درود پاک قارئین عبقری کیلئے بھیج رہی ہوں۔ پڑھنے والے خود پڑھیں اور پھر دیکھیں کہ اس کی کتنی فضیلت اور کمال ہے۔ درج ذیل درود شریف اللہ تعالیٰ کا رحم و کرم حاصل کرنے کیلئے بہت بڑا وسیلہ ہے جو شخص اسے سو مرتبہ بعد نماز فجر اور سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے وہ زندگی بھر معزز و مکرم رہے اگر تنگدستی اور مفلسی دور کرنے کی نیت سے پڑھے تو بہت جلد اللہ اس پر کرم کرے گا اور اس کے رزق میں اضافہ ہوجائے گا اور جو شخص اس درود پاک کو روزانہ کم از کم گیارہ مرتبہ پڑھے تو وہ اس درود پاک کی بدولت عزت و دولت اور برکت جیسی عظیم نعمتوں سے مالا مال ہوجائے گا۔ اگر کوئی شخص رزق حلال کھا کر 90 دن تک روزانہ گیارہ سو مرتبہ سوتے وقت پڑھے تو انشاء اللہ زیارت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا۔ صَلَّى اللهُ عَلَى النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ۔

## آفاتِ دارین سے حفاظت

ان مسبعات عشرہ کو سات سات مرتبہ طلوع آفتاب اور غروب آفتاب سے قبل پڑھنا نہایت مفید ہے۔

1۔ سورۂ فاتحہ۔ 2۔ سورۂ کافرون۔ 3۔ سورۂ اخلاص۔ 4۔ سورۂ فلق۔ 5۔ سورۂ ناس۔ 6۔ آیۃ الکرسی۔ 7۔ کلمہ تمجید۔ 8 یہ درود اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَحَبِيْبِكَ وَنَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ۔ 9۔ یہ دعا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعَوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔ 10۔ اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ افْعَلْ بِيْ وَبِهِمْ عَاجِلًا وَّ اٰجِلًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ وَلَا تَفْعَلْ بِنَا مَا نَحْنُ لَهٗ اَهْلٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَّلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

## ہر مرض اور ہر درد سے نجات کیلئے حد درجہ نافع

ہر مرض اور ہر درد کیلئے یہ تعویذ گلے میں ڈالنا حد درجہ نافع ہے۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطٰنٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَامَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## دافع کرب و بے چینی

انسان بہت ہی کمزور فطرت اور زود حس واقع ہوا ہے۔ اپنی تمام تر قوتوں کے باوصف وہ اس قدر کمزور دل ہے کہ ذرا سی بات اسے رنجیدہ اور پریشان حال کردیتی ہے۔ ہاں! اللہ کے بندے بڑے سے بڑے حادثہ پر شکستہ دل اور پریشان خاطر نہیں ہوتے۔ بزرگوں نے اس کرب و بے چینی کو دور کرنے کیلئے متعدد دعائیں بتلائی ہیں۔ خود حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ حسب ذیل دعا پڑھنے کے بعد اللہ سے پناہ مانگے اور کلمہ حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پر دعا ختم کرے۔ (بخاری شریف)

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ عِبَادِكَ حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے غم اور بے چینی کیلئے یہ دعا تلقین فرمائی۔ (سنن حاکم) تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا۔

# مشائخ طریقت سختیاں کیوں سہتے ہیں؟

محمد دانش علی، لاہور

حضرت شیخ علی بن عثمان ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پچھلے کئی دن سے ایک الجھن میں مبتلا تھے' منصب ولایت کی تکمیل اور فریضہ تبلیغ دین کی ادائیگی میں سب سے زیادہ کس شے کی ضرورت ہوتی ہے؟ انہوں نے ایک طویل اور ان تھک مجاہدہ کیا لیکن گرہ نہ کھل سکی' آخر اسی پریشانی کے عالم میں خراسان کی طرف روانہ ہوئے۔ ایک رات ایک گاؤں میں قیام ہوا' وہاں ایک خانقاہ بھی تھی جس میں رسم پرست افراد کا ایک گروہ رہتا تھا۔ شیخ نے سنت کے مطابق سادہ کپڑے زیب تن کیے ہوئے تھے' ان افراد نے دیکھا تو کہنے لگے: "یہ شخص ہم میں سے نہیں ہے" حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ واقعی ان میں سے نہ تھے' مگر خانقاہ میں ٹھہرے بغیر چارہ نہ تھا' ان لوگوں نے انہیں نچلی منزل میں جگہ دی اور خود بالائی منزل میں چلے گئے' شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو سوکھی روٹی کے کچھ ٹکڑے بھجوائے اور خود عمدہ اور نفیس چیزیں کھانے لگے' ساتھ ہی ساتھ شیخ رحمۃ اللہ علیہ پر طنز کرتے جاتے' کھانے کے بعد خربوزوں کا ایک بڑا ٹوکرا اٹھالائے اور شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ایک عجیب حرکت شروع کردی' خربوزے کھاتے اور چھلکے شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی طرف پھینکتے۔ پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ بڑے پریشان ہوئے' دل میں کہنے لگے: یاخدایا اگر ان لوگوں کا لباس' تیرے دوستوں کا سانہ ہوتا تو میں ان کی یہ حرکتیں کبھی برداشت نہ کرتا۔ وہ لوگ اپنے شغل میں ہمہ تن مصروف تھے۔ ادھر حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے دل پر رنج و اضطراب کی عجب کیفیت طاری تھی۔ ان کی طعن و تشنیع اور بدتہذیبی سے خون کھول اٹھتا' مگر پھر یوں محسوس ہوا جیسے کوئی صبر و تحمل کی تلقین کررہا ہے اور کہہ رہا ہے یہی تو انبیاء اور اولیاء کی عظیم الشان سنت ہے کوئی دکھ دے تو انسان نہایت صبر کے ساتھ اسے برداشت کرے اور پھر ان کا دل فرحت و انبساط سے معمور ہوگیا' ان کی الجھن دور ہوگئی اور وہ راز منکشف ہوگیا جس کیلئے وہ ایک عرصہ سے بے چین چلے آتے تھے۔ علی الصبح وہ اٹھے اور اپنے وطن کی طرف روانہ ہوگئے۔ نو دریافت شدہ راز آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زبان اقدس پر تھا۔ آپ فرمارہے تھے: اب میں سمجھا مشائخ طریقت جاہلوں کی سختیاں کیوں سہتے چلے آئے ہیں"

## پھوڑے پھنسی الرجی کا آزمودہ روحانی علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک روحانی تجربہ ہے جو میں صدقہ جاریہ کی نیت سے عبقری قارئین کیلئے لکھ رہا ہوں۔ کسی زخم' پھوڑے' پھنسی' سر درد' الرجی ہو فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿الانعام ۴۵﴾ سات دفعہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کریں۔ الحمدللہ بہت جلد آرام آجاتا ہے۔ (آصف سجاد لغاری' کوٹ ادو)

**پیٹ کے کیڑے نکالنے کیلئے:** پیٹ کے کیڑے نکالنے کیلئے اجوائن بے حد مفید ہے'اس کا طریقہ یوں ہے کہ صبح گڑ کھا کر بعد میں اجوائن کا سفوف ہمراہ پانی استعمال کیا جاتا ہے۔

# آپ کا سوال۔۔۔حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

1۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ 2۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ 3۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ 4۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ 5۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ 6۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ 7۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ 8۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

تسنیم کوثر' انگلینڈ۔ نازیہ جاوید' بھیرہ۔ محمد حق نواز' شادن لنڈ۔ نصیر احمد' ڈی آئی خان۔ محمد اقبال' بھکر۔ نصیر احمد' لاہور۔ گل یاسمین' ہری پور۔ ثناء اللہ خان' بنوں۔ عابدہ' بہاولپور۔ محمد یعقوب' مظفر گڑھ۔ نور محمد اعوان' اٹک۔ فیصل نذیر' اسلام آباد۔ محمد رمضان' فیصل آباد۔ عثمان علی' واہ کینٹ۔ صمہ ناز' کراچی۔ عابدہ تسنیم' غازی۔ محمد احمد بھٹہ' رینالہ خورد۔ ریحان الطاف' لاہور۔ رومانہ' ڈگری۔ رانا قدیر احمد' جنڈانوالہ۔ عشرت فاطمہ' جہمرہ۔ مدیحہ انجم' کراچی۔ شازیہ لئیق' لاہور۔ نازیہ اظہار' گوجرانوالہ۔ نصیر احمد' ڈیرہ اسماعیل خان۔ نازیہ پروین' چیچہ وطنی۔ مرزا عبدالقادر بیگ' خانیوال۔ راشدہ بی بی' خانیوال۔ رافعہ شیخ' لاہور۔ ناہید یاسمین' دھریالہ۔ محمد امیر' ملک وال۔ سدرہ رحمٰن' سرائے صالح۔ فوزیہ بیگم' واہ کینٹ۔ حبیب اللہ' سرگودھا۔ عبداللہ خان' خواجہ آباد۔ زاہدہ نورین' ٹیکسلا۔ خلیل الرحمٰن' لاہور۔ ظفر علی ملک' چکوال۔ عبدالستار' بہل۔ فائزہ علی' اسلام آباد۔ نگہت رسول' جہانیاں۔ ریحانہ ناز' کراچی۔ فرحانہ امجد' سرگودھا۔ محمد عمران خان' ملتان۔ شہناز سلیم' اسلام آباد۔ علی رضا' راولپنڈی۔ تسلیم اکرم' کراچی۔ پروین اختر' ملتان۔ گلشن آرا' نوشہرہ ورکاں۔ عفرا' نوشہرہ ورکاں۔ ریحانہ پروین' لیہ۔ کشور سلطانہ' اٹک۔ عبیدہ ظفر' ملتان۔ لیاقت علی' مانسہرہ۔ کاشف مقیم' کراچی۔ یاسمین' ٹنڈو جام۔ حفصہ' نارووال۔ حرا' کراچی۔ محسن' ڈاہرانوالہ۔ شکیل احمد' کراچی۔ محمد ناظم' میاں چنوں۔ ام رباب' لاہور۔ نرگس عدنان' لاہور۔ آمنہ صدف' اسلام آباد۔ رابعہ شاہین' چکوال۔ عبدالبشیر' مردان۔ نائلہ' فیصل آباد۔ محمد شفیق' گوجرخان۔ شاہدہ قاسم' کراچی۔ غلام نبی' کراچی۔

**آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔**

**اِذَا الشَّمۡسُ كُوِّرَتۡ o وَ اِذَا النُّجُوۡمُ انۡكَدَرَتۡ o وَ اِذَا الۡجِبَالُ سُيِّرَتۡ o وَ اِذَا الۡعِشَارُ عُطِّلَتۡ o** (التکویر 1 تا 4) یہ آیات طاق اعداد میں پڑھ سکتے ہیں تین دفعہ' سات دفعہ' گیارہ دفعہ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔

نصر اللہ' ملتان۔ نازیہ' لاہور۔ عمر شہزاد' لاہور۔ منظور احمد' روہلانوالی۔ ارم' نواب شاہ۔ ثوبیہ جمشید' قصور۔ فرزانہ فہیم' راولپنڈی۔ سائرہ بی بی' ہری پور۔ لائبہ سعید' اوکاڑہ۔ نازمین' اسلام آباد۔ ذوالفقار علی' صادق آباد۔ ثناء' خانیوال۔ محمد ثاقب' ہری پور۔ محمد بلال' کلورکوٹ۔ خالدہ بانو' اوکاڑہ۔ صائقہ جبین' گاؤں رتوچھ۔ قیصر خان' واہ کینٹ۔ سعیدہ فرحت' حیات آباد۔ مرزا جمال الدین' دولتالہ۔ شگفتہ نورین' ہری پور۔ خالدہ عمران پاشا' گوجرانوالہ۔ میمونہ بی بی' ملتان۔ رابعہ امین' میہ سلطان پور۔ سلمٰی پروین' سیالکوٹ۔ محمد افضل' میہ سلطان پور۔ نصر اللہ عزیز' لاہور۔ کلثوم ناصر' کراچی۔ حنا مسلم' کراچی۔ طیبہ شریف' کراچی۔ رضوان احمد' راولپنڈی۔ عدیلہ رضوان' راولپنڈی۔ ع نور' بنوں۔ حافظ محمد عطا الرحمٰن' نارووال۔ حاجرہ' گجرات۔ فیضہ وقار' لاہور۔ عاطف تیمور ظفر' راولپنڈی۔ صباحت رضوان' لاہور۔ ضیافت محمود' اسلام آباد۔ محمد بلال' چشتیاں۔ نمرہ بی بی' چکوال۔ حفصہ رانی' گوجرانوالہ۔ بینش' ایبٹ آباد۔ محمد عثمان نصیر' مندرہ۔ شگفتہ بی بی' تاندلیانوالہ۔ زہرہ بخاری' جاتلاں چوڑیاں۔ زرین صدف' کراچی۔ دلاور حسین' لالہ موسیٰ۔ شمائلہ مجید' لاہور۔ محمد اجمل' میانوالی۔ ثمینہ' کسووال۔ نصرت بیگم' سکھر۔ مریم یاسمین' علیہ موہڑہ۔ شمیم ریاض' مانسہرہ۔ راشد حسین' گاؤں گلندکوٹ۔ فضیلت بیگم' کھوڑ کمپنی۔ نازش' سکھر۔ شگفتہ پروین' صادق آباد۔ محمد ساجد' ایبٹ آباد۔ سعیدہ شکیل' کراچی۔ صائمہ یاسر' راولپنڈی۔ غلام عباس' پشاور۔ نور محمد' کراچی۔ فوزیہ تبسم' فیصل آباد۔ حکیم محمد حسن جوئیہ' قائداعظم۔ محمد سہیل' سرگودھا۔ شبانہ امتیاز' واہ کینٹ۔ محمد ارشد خانی' لاہور۔ سنیہ' گاؤں کلاچی۔ محمد ندیم' اسلام گڑھ۔ محمد سلیم' کوٹری۔ نجمہ سلطانہ' فیصل آباد۔ صفی اللہ' جام شورو۔

**آپ تمام درج ذیل وظیفہ کریں**

**یَاحَکِیۡمُ یَاعَزِیۡزُ یَالَطِیۡفُ یَاوَدُوۡدُ** بکثرت یعنی روزانہ وضو بے وضو' پاک' ناپاک' ہزاروں کی تعداد میں پڑھیں۔ ہزاروں کی تعداد سے کم نہ ہو۔ یہ عمل (کم از کم 90 دن) چند ہفتے' چند مہینے ضرور کریں۔ دوران عمل حسب توفیق صدقہ ضرور کریں۔

صائمہ صدیقی' لاہور۔ آصف شہزاد' راولپنڈی۔ شازیہ' گوجرانوالہ۔ عصمت امجد' کراچی۔ جویریہ مسعود' گاؤں 360۔ عابدہ ضمیر' پشاور۔ عبدالشکور' بادشاہان۔ فرزانہ اقبال' اٹک۔ طوبیٰ تحریم' ساہیوال۔ عظمت سلطانہ' حویلی لکھا۔ محمد صادق' لاہور۔ زینب بی بی' راولپنڈی۔ محمد فاروق' وہاڑی۔ نسیم اختر' خان پور۔ محبین' ایبٹ آباد۔ فضیلہ مظفر' لاہور۔ پروین کوثر' کوٹ رادھا کشن۔ شائستہ مقصود' ہنیاں بالا۔ طاہرہ شہزادی' گوجرانوالہ۔ سجاد احمد' چوہنگ۔ شمیم اشتیاق' کوٹلی آزاد کشمیر۔ ام عمارہ' جہلم شریف۔ نزاکت پروین' اسلام آباد۔ محمد کاشف ارشاد' واہ کینٹ۔ تنویر سلطانہ' مڈھ رانجھا۔ شبیر احمد' ڈاہرانوالہ۔ نور الحق عباسی' اسلام آباد۔ حلیمہ کوثر' جوہر آباد۔ رانا عبدالرشید' ضلع سیالکوٹ۔ بی ایف شگفتہ' جنڈ۔ محمد رمضان اختر' لیہ۔ محمد نواز مغل' لاہور۔ سید محمد افضل شاہ' ملتان۔ سائرہ بی بی' وہاڑی۔ محمد عثمان انجم' راولپنڈی۔ کینٹ۔ محمد ارسلان عابد' ڈیرہ غازیخان۔ حناء سراج' فیصل آباد۔ معظم حسن خان' ڈیرہ اسماعیل خان۔ مرزا محمد طلحہ بیگ' جہانیاں۔ حلیمہ سعدیہ' جہانیاں۔ آصف عمران' مظفر گڑھ۔ عذرا پروین' کراچی۔ نور العین' کراچی۔ محی الدین عمر خان' کراچی۔ مختیار احمد' کراچی۔ فائزہ' کراچی۔ سیدہ ثناء کرن' کہوٹہ۔ انیلہ قاضی' حیدرآباد۔ ظہیر احمد بلوچ' کوٹ میر محمد۔ محمد صالح' کوٹ میر محمد خان۔ عثمان' ننکانہ صاحب۔ افشاں' کراچی۔ کرن مشتاق' پشاور۔ راحیلہ' صوابی۔ محمد اسماعیل خان' ٹیکسلا کینٹ۔ صابر علی' ضلع اوکاڑہ۔ کامران ذیشان' کراچی۔ جمیل احمد' گاؤں رب 101۔ حفیظ اللہ' نوشکی۔ عائشہ صدیقہ' لاہور۔ محمد اعجاز' ساہیوال۔ شیریں رمضان' شاہدرہ رمضان۔ کشور جہاں' گوجرہ۔ مسز قمر عباس۔ حاجی جان' کراچی۔ عنبر جبین' کراچی۔ آمنہ وقاص' پشاور۔ تسلیم کوثر' خانپور کثورہ۔ اصغر علی جاوید' کراچی۔ وسیم اسلم' سرگودھا۔

**آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔**

ایک دفعہ کلمہ پڑھیں اور جب **مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ** پر پہنچے تو اس کو لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ یہ ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں' وضو' ناوضو' پاک' ناپاک۔ یہ عمل چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور کریں۔

ظالم کو نرم کرنا: اگر کسی کا ظالم سے واسطہ پڑ جائے اور وہ جائز بات بھی نہ سنتا ہو تو اس کو نرم کرنے کیلئے یَارَءُوفُ کو 31 دن تک روزانہ 2100 مرتبہ پڑھے اس کا دل نرم ہو جائے گا۔ انشاء اللہ

# ہری بھری فصلیں، جانور نظرِ بد سے ہمیشہ کیلئے محفوظ

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اگر کسی کے پودوں، درختوں اور ہری بھری فصلوں کو نظر بد لگ جاتی ہو۔ دیکھ بھال، پانی اور کھاد مناسب ہونے کے باوجود فصل نشوونما نہ پا رہی ہو تو سمجھ لیں کہ نظر بد لگی ہے۔ اس کے علاج کیلئے ایک بڑی بالٹی میں پانی بھر کر 101 مرتبہ **اللہ نور السموات والارض** اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی پودوں میں ڈال دیں۔ ہر تین روز بعد اس عمل کو دہرائیں۔ (فرحت، لاہور)

### جانور اب کھیتوں کو نقصان نہ پہنچائیں گے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ گزشتہ پانچ سال سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ انتہائی لاجواب رسالہ ہے۔ اس کے تمام سلسلے ہی میرے پسندیدہ ہیں۔ آپ کا نیا سلسلہ "کسان دوست عبقری" پڑھ کر انتہائی خوشی ہوئی۔ اس سلسلہ سے ہمارے کسان بھائیوں کو بہت زیادہ فائدہ ہوگا۔ اسی سلسلے کیلئے میرے پاس بھی ایک روحانی ٹوٹکہ ہے۔ میرے پاس بھی الحمدللہ زمین ہے اور میں اس پر کھیتی باڑی کرتا ہوں، اللہ نے چند جانور بھی دے رکھے ہیں۔ چند سال پہلے میرے تین عدد بیل مجھے بہت زیادہ تنگ کرنا شروع ہو گئے، کھڑی فصلوں کو برباد کرکے رکھ دیتے، اتنا تنگ کیا کہ میں نے ان کو قصائی کے ہاتھ بیچنے کا سوچ لیا۔ اسی دوران میں نے عبقری میں روحانی کلاس کے بارے میں پڑھا۔ میں بتائی گئی تاریخ پر لاہور جا کر تیسری روحانی میں شامل ہوا۔ تیسری روحانی کلاس میں مجھے جہاں اور کئی وظائف اور نسخہ جات سننے کو ملے وہیں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے ایک روحانی ٹوٹکہ بتایا کہ اگر کوئی جانور تنگ کرے تو **صم بکم عمی فھو لایتکلمون** لکھ کر اور جانور کا نام لکھ کر زمین میں دبا دیں، جانور کھیت کا نقصان نہیں پہنچائے گا۔ مجھے ایسے لگا جیسے حضرت حکیم صاحب نے خاص میرے لیے یہ روحانی ٹوٹکہ بتایا ہے۔ میں نے جلدی سے ساتھ بیٹھے ساتھی سے کہا مجھے یہ لکھ دیں۔ انہوں نے مجھے لکھ کر دے دیا۔ اسی رات اپنے گھر واپس پہنچا صبح اٹھتے ہی میں اپنی مسجد کے امام صاحب سے تین چار مرتبہ یہ الفاظ لکھوائے اور اپنے کھیت کے چاروں جانب زمین میں نیچے کرکے دبا دیے۔ میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ جس جس جانور کے میں نے نام لکھے وہ اور میرے وہ بیل میرے کھیت کی طرف دیکھتے بھی نہیں۔ مزید میرے بیلوں نے اب سرکشی اور ضد کرنا بالکل ہی چھوڑ دیا ہے۔ میری تمام کسان بھائیوں سے درخواست ہے کہ اگر آپ کے جانور بھی تنگ کرتے ہیں تو یہی عمل آزمائیں انتہائی آزمودہ اور لاجواب ہے۔ (محمد شبیر، اوکاڑہ)

### کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں، فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو، یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

### قرض لیکر کمانے دبئی گیا اور گمراہ ہو گیا مگر۔۔۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اس وقت دبئی میں کام کر رہا ہوں، میرے دل میں کچھ باتیں ہیں جو میں عبقری قارئین سے شیئر کرنا چاہتا ہوں، باتیں یہ ہیں کہ لوگ یہاں دبئی آ کر گمراہ ہو جاتے ہیں اور اپنی دین اور دنیا دونوں ہی برباد کر بیٹھتے ہیں، میں نے ایسے لوگ یہاں فاقے زدہ اور سڑکوں پر دھکے کھاتے دیکھے ہیں، خدارا جب بیرون ملک جائیں تو صرف اپنے مقصد پر یعنی رزق حلال کمانے پر نگاہ رکھیں نہ کہ گمراہ ہو جائیں۔ میں جب دبئی آیا تو ایک عرصہ تک گمراہ رہا، میرے گھر فاقے شروع ہو گئے، پھر میرے مالک نے ذی الحج کی رات کو ہدایت نصیب فرمائی، اللہ سے خوب رو رو کر معافی مانگی، نماز کا پابند بنایا۔ اب عالم یہ ہے کہ دن کا کافی حصہ مالک کی یاد اور توبہ میں گزرتا ہے۔ دبئی آنے سے پہلے میڈیکل ہوتا ہے، میں نے پرائیویٹ میڈیکل کروایا تو میری چھاتی پر نشان نظر آئے، ڈاکٹر نے بتایا کہ یہ ٹی بی کے نشان ہیں، میں بہت پریشان ہوا، فجر کی نماز سے پہلے روزانہ سورۂ یٰسین پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرتا۔ اللہ نے دعا قبول فرمائی جب اس دن میڈیکل ہوا تو میری رپورٹ کلیئر آگئی اور مجھے ویزہ مل گیا۔ (شہزاد شوکت)

قسط نمبر 7

حکیم ضیاء الرحمٰن، ملتان

# اصل عبادت اور کمال

والد محترم حکیم فیروز الدین اجملی مرحوم اکثر و بیشتر دن میں ایک یا دو بار میرے گھر کے سامنے سے گزرتے تو میرے نام ایک پیغام ضرور چھوڑ جاتے۔ جو یوں ہوتا کہ "ضیاء الرحمٰن! پیسے اور وقت سیر و تفریح اور تبلیغ پر لگانا ہے یا پھر ڈاکٹروں اور ہسپتالوں پر خرچ کرنا ہے" گویا بڑے حکیم صاحب کی طرف سے میرے نام ایک یاددہانی ہوتی تھی کہ صرف دنیا کمانے میں ہی وقت ضائع نہ کردوں بلکہ اپنے جسم اور روح کا حق ادا کرنا زیادہ افضل اور ضروری کام ہے۔ اگر میں جسم و روح کا سامنا کرتا رہوں گا تو صحت مند رہوں گا ورنہ اگر جسم اور روح کو نقصان پہنچ گیا تو پھر ان کا حال جیسا ہمارے ہاں ہوتا ہے وہ آپ کو معلوم ہی ہے کہ روحانی مریض بھی روح کی تسکین کیلئے دواؤں سے سکون حاصل کر رہا ہے اور وہ لوگ جو روحانی کمزوری کے سبب جسمانی طور پر بیمار ہیں وہ بھی پیسے اور دواؤں کا کھیل کھیلنے میں مصروف ہیں۔ یہ روایت تو ہمارے ہاں تقریباً اب خال خال ہی نظر آئے گی کہ بڑوں اور اللہ والوں کے پاس بیٹھ کر روح کی توانائی کیلئے کچھ سیکھا جائے ان سے تربیت لی جائے۔ حکیم صاحب مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ "اپنی انفرادی عبادت کے مینار کھڑے کر دینا کوئی بڑی بات نہیں ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ ایسا عمل کیا جائے جس سے خلق خدا کو فائدہ پہنچے۔ یہی عمل اصل عبادت اور کمال ہے"۔ فائدہ اگر صرف اپنی ذات تک محدود کر دیا جائے تو یہ اس کی ذاتی نیکی تو ہوگی اجتماعی طور پر کچھ نہیں ہوگی۔

### اچانک موشن لگ جائیں تو پریشان نہ ہوں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اکثر کچھ الٹا سیدھا کھانے سے یا زیادہ کھانے کی وجہ سے پیٹ خراب ہو جاتا ہے اور دست لگ جاتے ہیں، لوز موشن کا مسئلہ ہو جاتا ہے اور بار بار واش روم جانا پڑتا ہے اور کبھی اسوقت گھر میں کوئی دوائی بھی نہیں ہوتی تو اس کا ایک آسان سا حل ہے کہ رس یعنی "پاپے" لے کر کھا لیں، دودھ یا چائے کے ساتھ نہیں بالکل سادہ اکیلے خشک کھا لیں، اسی سے موشن ٹھیک ہو جاتے ہیں اگر کے بعد بھی ضرورت محسوس ہو تو دوبارہ یہی ٹوٹکہ آزمائیں۔ اکثر دوبارہ کھانے کی ضرورت نہیں پڑتی۔ آرام آنے پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم، ادارہ عبقری اور مجھے اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ (حمیرا، لاہور)

# ذائقہ دار انار کے شربت سے دل کی شریانیں کھلوائیں

والدہ کی طبیعت سنبھلی تو فقیر کو جس جگہ بٹھایا تھا جا کر دیکھا تو فقیر وہاں سے غائب تھا' سندھ کا چھوٹا سا گاؤں تھا ساری جگہ تلاش کیا مگر وہ کہیں نہ ملا۔ اللہ کی بھیجی ہوئی غیبی مدد تھی۔ ہارٹ کے مریض چاہے دل کے والو بند ہوں یہ نسخہ ضرور استعمال کریں۔

انار چونکہ موٹی ہے اس لیے ہم نے ایک مٹھی خشک انار دانہ تین گلاس پانی میں دس منٹ تک ابال کر دل کی بیماریوں میں مبتلا مریض کو نیم گرم اور نہار منہ استعمال کرانا شروع کیا' دل کی دردناک کیفیت میں حیران کن اور تیز رفتار نتیجہ برآمد ہوتا دیکھ کر مزید ایسے مریضوں پر آزمایا جو انجائنا' دل کی شریانوں کی تنگی میں مبتلا ہونے کی وجہ سے چند قدم چلنے پھرنے میں بھی درد اور دشواری محسوس کر رہے تھے' نتیجہ پھر حیرت انگیز برآمد ہوا مریضوں نے غیر معمولی آرام محسوس کیا۔ بیرون ملک ایک اور مریض پر کیے جانے والے تجربے کا اندازہ اس کی انجیوگرافی رپورٹ سے ہوا مریض کی شریانوں کی تنگی اور بندش کا سبب بننے والا Plaguc دس مہینے تک روزانہ چوتھائی گلاس انار کا جوس پینے سے پوری طرح تحلیل ہوگیا اور یوں دل کی شریانیں پوری طرح مکمل کر صاف ہوگئیں۔

واضح رہے اس آسان علاج میں نہ درد کش دوا استعمال ہوئی نہ ہی خون پتلا کرنے والی دوا انجائنا کے مریض ایک ہفتے تک یہ نسخہ استعمال کرنے کے بعد بیان کرتے ہیں کہ اب ہم کو کوئی تکلیف محسوس نہیں ہورہی ہے اس نسخے کا ایک اور طریقہ استعمال یہ بھی ہے کہ ایک مٹھی انار دانہ ڈیڑھ گلاس پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح نہار منہ نچوڑ کر چھان کر پی لیں یا انار کے موسم میں روزانہ آدھا گلاس تازہ جوس استعمال کریں یا ایک یا دو دانہ پورا انار نہار منہ کھالیں اور ایک گھنٹے تک پانی کے علاوہ کچھ بھی کھانے پینے سے پرہیز کریں۔ تازہ انار، انار دانے یا انار کے جوس کے اس آسان علاج نے دل کے مریضوں کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔ بے شمار مریضوں کو امراض قلب میں مبتلا دیکھ کر اس نسخے کو عبقری کے ذریعے عام کرنے کا فیصلہ کیا۔ (محمد اظہر عظیم شمسی' کراچی)

## ہارٹ اٹیک! چھوٹی مکھی کے شہد اور کالی مرچ سے ٹھیک

میرے بھائی کی گاڑی خراب ہوگئی' اسے ٹھیک کرانے کے ارادے سے گاڑی لے کر ورکشاپ چلے گئے' میرے بھائی دل کے مریض تھے' ورکشاپ میں کافی گرمی تھی' میں زیادہ ہی طبیعت خراب ہوگئی' ورکشاپ میں ایک ڈرائیور بھی تھا جس کا تعلق سندھ سے تھا' وہ بھی گاڑی ٹھیک کرانے آیا ہوا تھا' جب بھائی کی طبیعت خراب دیکھی تو اس نے دل کے مرض کا ایک نسخہ بتایا۔ اس ڈرائیور نے اپنا واقعہ بتاتے ہوئے کہا کہ اس کی والدہ کی طبیعت خراب ہوگئی' وہ دل کی مریضہ تھیں' کیفیت ایسی کہ ہاتھ پاؤں نیلے ہوگئے' سانس رک گئی' گھر کے افراد مایوس ہوگئے' کچھ ہی دیر گزری کے دروازے پر کسی نے صدا دی اللہ کے نام پر کچھ دے دو' دروازے پر یہی ڈرائیور گیا' ڈرائیور نے دیکھا تو ایک فقیر تھا' اس نے فقیر سے کہا کہ میری والدہ کی طبیعت بہت زیادہ خراب ہے تم بیٹھو ہم اپنی والدہ کو ڈاکٹر کے پاس لے کر جارہے ہیں میں کسی سے کہہ دیتا ہوں کہ وہ تمہیں کچھ نہ کچھ دے جاتا ہے۔ فقیر نے پوچھا: والدہ کو کیا ہوا ہے ان کی طبیعت کیوں خراب ہے؟ ڈرائیور نے فقیر کو والدہ کی کیفیت بتائی۔ فقیر نے کہا والدہ کو کہیں لے جانے کی ضرورت نہیں' کیا گھر میں چھوٹی مکھی کا شہد موجود ہے۔ ڈرائیور نے جواب دیا ہاں موجود ہے۔ فقیر نے کہا چھوٹی مکھی کا شہد ایک چمچ لے کر اس میں پانچ عدد کالی مرچیں ڈال دیں اور مریضہ کو پلا دیں۔ اس کے فوراً بعد ایک اور شہد کا چمچ پلا دیں اس میں کالی مرچیں نہیں ڈالنی۔ آپ کی والدہ ٹھیک ہوجائیں گی۔ جیسے فقیر نے بتایا ڈرائیور نے اسی طرح اپنی والدہ کو یہ نسخہ استعمال کروایا تو والدہ فوراً ہی اٹھ کر بیٹھ گئیں اور بالکل ٹھیک ہوگئیں۔ صرف دو مرتبہ یہ نسخہ استعمال کیا پھر والدہ کو دوبارہ اس نسخہ کی ضرورت نہ پڑی۔ والدہ کی طبیعت سنبھلی تو فقیر کو جس جگہ بٹھایا تھا جا کر دیکھا تو فقیر وہاں سے غائب تھا' سندھ کا چھوٹا سا گاؤں تھا ساری جگہ تلاش کیا مگر وہ کہیں نہ ملا۔ اللہ کی بھیجی ہوئی غیبی مدد تھی۔ ہارٹ کے مریض چاہے دل کے والو بند ہوں یہ نسخہ ضرور استعمال کریں۔ جونہی مجھے نسخہ ملا تو عبقری کیلئے لکھنے بیٹھ گئی۔ قارئین عبقری استعمال کیجئے گا اور دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

**معدے اور السر کا علاج:** میری بے حد قریبی عزیزہ ہیں' جو طویل عرصہ سے معدے کے امراض میں مبتلا تھیں' معدے کا السر' گیس' تبخیر' کھٹی ڈکاریں اور نہ جانے کتنی بیماریاں تھیں جو معدے کے متعلق تھیں۔ اس مرتبہ میرے پاس آئیں تو کہنے لگیں: میرا پرہیزی کھانا مت پکانا میں بالکل ٹھیک ہوں' میں چونک اٹھی! آپ نے کیا علاج کیا ہے؟ فرمانے لگیں: میرے میاں ہربل ادویات والوں کے پاس گئے وہ صرف معدے کا علاج کرتے تھے' انہوں نے کہا دو اشیاء لیں چھلکا اسپغول اور ایک چٹکی ہلدی' مگر فائدہ تب ہوگا جب یہ دونوں اشیاء خالص ہوں گی۔ چھلکا کسی پنسار سے لیں' ہلدی کی گانٹھیں لے کر اس کا پاؤڈر تیار کریں۔

**طریقہ استعمال:** ایک گلاس پانی لیجئے' ایک چمچ کھانے والا اسپغول اور ایک چٹکی ہلدی اس میں ڈال لیں اور فوراً پی لیں۔ اسپغول کے چھلکے کو پانی میں پھولنے مت دیجئے جلدی سے پی لیں۔ کم از کم تین ماہ استعمال کریں اور کمال خود دیکھیں۔ (ذکیہ اقتدار' بہاولنگر)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں' شکر گزار رہوں گا۔

**کتاب نمبر 34: خواتین کی اسلامی زندگی کے سائنسی حقائق:** عالم میں مردوں سے زیادہ خواتین ہیں یہ وہ مظلوم طبقہ ہے جو ماں' بیوی' بیٹی اور بہن کی شکل میں ہر وقت مرد کی خدمت گزاری میں لگا رہتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ جس طرح مرد اپنی قبر اور آخرت سنوارنے اور بنانے کیلئے کوشاں وساعی ہیں کیا انہوں نے عورتوں کی بھی فکر کی۔ خواتین کیوں نہیں چاہتیں کہ انہیں جنت میں اعلیٰ مقام حاصل ہو کیا جنت صرف مردوں کیلئے ہے' نہیں ہرگز نہیں! یہ کتاب خالص خواتین کیلئے ہے۔ اس کتاب کی تیاری میں جن کتب و رسائل سے مدد لی گئی ان کے نام درج ذیل ہیں:۔ قرآن مجید۔ احادیث کتب۔ مواعظ شیخ انجینئر نقشبندی۔ اسوہ رسول اکرم ﷺ۔ معمولات نبوی ﷺ۔ پاکستان ٹائمز۔ ہفت روزہ تعمیر۔ اسلام اور عصر رواں۔ زندہ رہنا سیکھئے۔ اسلامی طرز معاشرت اور ماہرین۔ رہبر زندگی۔ سفرنامہ ابن بطوطہ۔ تصورات اسلام۔ میثاق۔ اسلام اور مستشرقین۔ عربین میڈیسن۔ فارن ہسٹری آف میڈیکل۔ روزنامہ پرتاب بھارت۔ چائلڈ کیئر فار یونیورسل۔ دی لائف اینڈ ٹیچنگ آف محمد ﷺ۔ اردو ڈائجسٹ۔ پیور ہسٹری آف دی پامیلا چرچل۔ ٹائمز آف انڈیا۔ ریڈرز ڈائجسٹ۔ خاتون اسلام۔ نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ایڈیٹر)

23

(قسط نمبر 2)

# بارش کا پانی صحت کا جانی

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

**گھر بھر کی تندرستی اور فٹنس:** میری زندگی کا معمول ہے کوشش کرتا ہوں کہ بارش کا پانی پیوں کیونکہ لاہور میں مون سون کی بارشیں موسلا دھار ہوتی ہیں' پانی جمع کرلینا اور تھوڑی سی محنت اگر کرلیں تو کوئی زیادہ مشقت نہیں ہوتی' صاف پاکیزہ بڑی یا چھوٹی بوتلوں میں بھر کر محفوظ رکھتا ہوں' کھانے میں' آٹا گوندھنے میں' پینے اور گھر کے استعمال میں یہ پانی بہت طاقتور اور انتہائی صحت کا حامل ہے۔ بچوں کی نشوونما گھر بھر کی تندرستی اور فٹنس کیلئے زم زم کے بعد اس سے بہترین اور صحت مند پانی میں نے شاید کہیں پایا ہو۔ ایک صاحب ملنے کیلئے پہاڑی علاقہ سے آئے نہایت سرخ گلاب انار کی طرح پرکشش چہرہ' چمکدار آنکھیں' بہترین جسم' ان کی چال' اٹھنا بیٹھنا' ان کی خوراک' ان کی آواز' ان کی گرفت تمام چیزیں بتارہی تھیں کہ موصوف نے ابھی جوانی میں قدم رکھا ہے اور بھرپور جوانی اور بھرپور طاقت ان کے انگ انگ سے نمایاں تھی۔ اندازے سے محسوس ہوتا تھا کہ عمر پینتیس چھتیس سال ہوگی' موصوف بہت دور سے ملنے کیلئے میرے پاس تشریف لائے۔ مقامی سوغات جو ہاتھ کی بنی ہوئی بہت شوق سے میرے پاس لائے' لیکن اس سے کہیں زیادہ جس چیز نے مجھے متاثر کیا وہ تین بوتلیں پانی کی بھی ساتھ تھیں' فرمانے لگے: یہ بارش کا پانی میں آپ کیلئے لایا ہوں' میں نے ان سے عرض کیا میرے پاس تو پورے سال کا کوٹہ بارش کے پانی کا محفوظ ہے' آپ کا شکریہ! میں نے ان سے آنے کا مقصد پوچھا کہ آپ کی آمد اور آنے کا مقصد کیا ہے' موصوف کہنے لگے: میں بہت عرصہ سے آپ کے درس اور عبقری رسالے سے فیض یاب ہورہا ہوں۔

**عمر 68 سال صحت 35 سال کی:** میرے جی میں تھا کہ میں آپ سے ملاقات کروں' کچھ گھریلو روحانی مسائل تھے' جن کا میں حل چاہنے کیلئے آیا ہوں میں نے ان کا حل پوچھا' باتوں ہی باتوں میں پتہ چلا کہ موصوف اس وقت اڑسٹھ (68) سال کے ہیں' میں کبھی ان کی نبض دیکھوں' کبھی ان کا چہرہ دیکھوں' کبھی ان کو دیکھوں اور کبھی اپنا حکمت کا تجربہ دیکھوں' جس بات کا انہوں نے انکشاف کیا' وہ یہ تھا کہ دراصل میری والدہ نے شروع دن سے ہمیں بارش کے علاوہ کسی بھی قسم کے پانی پینے سے سختی سے منع کیا ہوا ہے چونکہ پہاڑی علاقہ ہے بارشیں ہوتی ہیں اور ہمارے لیے بارش کا پانی جمع کرنا مشکل نہیں تو میری والدہ مٹکوں میں پانی جمع کرلیتی ہیں اور پھر ہم مسلسل وہی پانی پیتے ہیں چونکہ والدہ نے عادت ڈالی تھی اور ہماری طبیعت مسلسل والدہ کی ڈالی ہوئی عادت میں ڈھل گئی اپنی اولاد کو بھی اسی مزاج کی طرف مائل کیا' یہ صرف میری نہیں بلکہ میرے تمام بہن بھائیوں کی اور میری تمام اولاد کی بھی صحت ایسی ہے میں ظاہر میں اپنی عمر کا آدھا نظر آتا ہوں' حالانکہ میری عمر اڑسٹھ (68) سال کی ہے' میں صحت مند ہوں میری نظر ٹھیک ہے' میری یادداشت بالکل تندرست ہے' مجھے کوئی دل' جگر' گھٹنوں' جوڑوں' پٹھوں' کمر' معدہ یا پتہ کے امراض نہیں، بہت کم بیمار ہوا ہوں' ہاں کبھی کوئی موسمی بخار، وہ بھی ہلکا سا' میں نے زندگی میں اپنی طبیعت کو دواؤں کا عادی نہیں بنایا اگر کوئی چھوٹی بیماری آئے بھی تو میں اپنے جسم کو غذاؤں سے اور بارش کے پانی سے تندرست کرلیتا ہوں۔

**بارش کے پانی پر مسلسل تجربات و مشاہدات:** قارئین! میں اس پہاڑی کی باتیں سن رہا تھا اور دل میں سوچ رہا تھا آسمان سے برسا پانی' فصلوں کیلئے تو بہترین ہوجاتا ہے اور بارانی علاقہ کی فصلیں جو صرف اور صرف بارش کے انتظار میں ہوتی ہیں اور جنہیں بارش کے پانی کا ایک چھینٹا لگا تو فصل اُگ آتی ہے اور بیج تنا آور ہوجاتا ہے' یہی بارشیں جب پیپل یا بوہڑ یعنی برگد کے خشخاش کے دانے کے بیج کو اڑاتی ہیں یعنی ہوائیں اسے اڑاتی ہیں اور کسی عمارت کی مٹی کی درز میں ہوائیں گرا کر اوپر سے بارش کا پانی برسے تو دیواروں کے اندر ہی درخت اُگ آتے ہیں۔

آپ نے کئی بار دیکھا ہوگا کہ دیواروں کے اندر اور بلڈنگوں کے درمیان برگد اور پیپل کے درخت بہت بڑے بڑے چھاؤں دار اُگ آئے ہیں' دراصل ان کے پیچھے بارش ہی ہوتی ہے بارش سے زمین زرخیز ہوسکتی ہے' کیا بارش سے انسانی جسم زرخیز نہیں ہوسکتا؟ کیا بارش سے آنکھیں دل وجگر' ہڈیاں' جسم زرخیز نہیں ہوسکتے؟ قارئین! مشاہدات کی دنیا بہت وسیع ہے اور تجربات کی دنیا بہت زیادہ مضبوط ہے' بارش کے پانی میں مسلسل تجربات مشاہدات کے بعد ایک چیز واضح ہوئی ہے اس میں معدہ کی تیزابیت کا بہترین حل ہے' یہ خون کی خرابی کو دور کرتا ہے' اگر بارش کے پانی سے چہرہ دھویا جائے تو چہرہ کے کیل' مہاسے' چھائیاں' دھبے اور داغ ختم ہوجاتے ہیں اور بارش کے پانی سے اگر بال دھوئے جائیں بالوں کی خشکی' سکری' دوشاخ ہونا' بالوں کا گرنا ختم ہوجاتا ہے۔ بالوں میں ریشم اور سلک کی مقدار بڑھ جاتی ہے' وہ لوگ جو مسلسل بالوں کیلئے طرح طرح کے ٹانک شیمپو اور علاج کرکے تھک چکے ہیں وہ اگر کچھ عرصہ مسلسل لگاتار بارش کے پانی سے بال دھوئیں اور بارش کے پانی سے چہرہ دھوئیں چند ہفتوں میں اس کا رزلٹ اور بہترین نتائج آپ کے سامنے ہوں گے۔ انڈونیشیا کے ایک جزیرے میں لوگ بوڑھے نہیں ہوتے' ان کی عمریں لمبی' ان کے جسم مضبوط اور اسی سال کا بوڑھا چالیس سال کا نظر آتا ہے۔

**ہم بھی کیسے ظالم ہیں؟** تحقیق کے بعد پتہ چلا ان کی غذا میں دو چیزیں شامل ہیں ایک سو فیصد بارش کے پانی کا استعمال اور دوسرا سردی اور گرمی میں مچھلی کا استعمال۔ ہم بھی کیسے ظالم ہیں؟ ہم نے مچھلی کو صرف موسم سرما کیلئے مخصوص کرلیا حالانکہ اگر یہی مچھلی تیل اور مصالحہ کے بغیر یعنی تیل میں تلی ہوئی نہ ہو اور مصالحہ لگے ہوئے نہ ہوں ہر موسم میں قابل استعمال ہے اور حیرت انگیز شفاء یابی کا ذریعہ۔ بہت پرانی بات ہے ایک تجربہ کار بوڑھے حکیم اٹک کے کسی گاؤں سے میرے پاس ملنے کیلئے آئے' مجھے فرمانے لگے کہ آپ لوگوں کو اپنی کتابوں کے ذریعے (یہ اس دور کی بات ہے جب ابھی عبقری شروع نہیں ہوا تھا کیونکہ عبقری جون 2006ء میں شروع ہوا ہے) لوگوں کو تجربات اور مشاہدات دے رہے ہیں' میں کچھ تجربے اور مشاہدات آپ کو دینے آیا ہوں جو میرے سینے کے راز ہیں موصوف تفصیل سے لکھ کر لے آئے' مجھے بہت خوشی ہوئی' میں نے ان کا شکریہ ادا کیا' باتوں ہی باتوں میں میں نے ان سے ایک سوال کیا' کوئی کھانے اور پینے میں آپ کا تجربہ ہوا ہو' یا کوئی ایسی چیز جو کھانے پینے میں آپ نے زندگی بھر کیلئے مفید پائی ہو اور آپ کہتے ہوں کہ آج تک میں نے یہ چیز کھائی ہے یا پی ہے' ہمیشہ اس کا فائدہ اور نفع پایا ہے' میری بات ابھی پوری ہی نہیں ہوئی تھی موصوف بولے میں آپ کی بات سمجھ گیا ہوں' میں نے بارش کے پانی کو جب بھی پیا ہے' کبھی کھانا بن گیا ہے' کبھی پینا بن گیا ہے۔ اس پانی میں اتنی طاقت' تغذائیت اور منرلز ہیں اور ایسے ٹوزیڈ اس میں وٹامنز ہیں کہ جو شاید زم زم کے پانی کے بعد دنیا کے کسی پانی میں نہ ہوں۔ ان کی بوڑھی مگر پرجوش آواز میں مجھے یہ بات بھی سننے کو ملی کہ میں نے بارش کے پانی کو جب بھی آزمایا اور جس بیماری میں آزمایا مجھے بارش کے پانی نے کبھی مایوس نہیں کیا اور ویسے بھی وہ مایوس کیسے کرسکے کیونکہ میں ایسے کریم کا نازل کردہ پانی پی رہا ہوں جس نے اپنی رحمتوں کے دریا ہمارے لیے ہی بہائے ہیں اور ایک بات اور انہوں نے کہی کہ بارش کا پانی جسم کیلئے ایسے ہے جیسے شیر خوار بچے کیلئے ماں کا دودھ کہا: میں نے کسی کتاب میں پڑھا تھا کہ پہلے دور میں جو مذہب کے بڑے یا ملک کے بادشاہ یا علاقہ کا سردار ہوا سے بارش کے پانی سے موت کے وقت غسل دیا جاتا تھا یا وہ زندگی میں تمام عمر اگر نہاتا تو صرف بارش کے پانی سے ہی نہاتا تھا۔ اس کی عمر طویل' اس کی صحت لاجواب' اس کی طبیعت میں فٹنس' اس کا دماغ پرسکون اور اس کے فیصلے بہت کامیاب ہوتے تھے۔ (جاری ہے)

غیبی اسرار و رموز کا مشاہدہ: جو راہ طریقت پر چل رہے ہوں انہیں چاہیے کہ وہ اسم یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کو روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں بہت جلد ان کا باطن کھل جائے گا اور انہیں غیبی اسرار و رموز کا خواب یا مراقبہ میں مشاہدہ ہوگا۔

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں، مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**محنتی لڑکے کی داستان:** میں محنتی لڑکا ہوں، پڑھائی کے ساتھ جاب بھی کرتا ہوں، آج کل باکسنگ کا شوق ہوگیا ہے۔ صبح کھیل اور رات کو پڑھائی کروں گا، لوگ کہتے ہیں تم دو کام ساتھ نہیں کرسکتے۔ مجھ میں صحافی اور مصنف بننے کی بھی صلاحیت ہے مجھے پتا ہے کہ میں ایک اچھا لکھنے والا بن سکتا ہوں۔ اس کے علاوہ دو کام ایک وقت میں کرسکتا ہوں۔ (م۔ش)

**مشورہ:** لوگ آپ کے بارے میں آپ سے زیادہ نہیں جانتے، اس لئے جتنے کام کرسکتے ہیں کریں، لوگوں پر اپنے ارادے قبل از وقت ظاہر نہیں کرنے چاہئیں کیونکہ ضروری نہیں کہ وہ آپ کا حوصلہ بڑھائیں ان کی طرف سے کیا گیا اختلاف ذہنی الجھن اور عدم اعتماد کا سبب بھی بن سکتا ہے۔ میرے مشورے کے مطابق پڑھائی صبح کریں کیونکہ اس وقت دماغ تھکا ہوا نہیں ہوتا۔ زیادہ کام اور محنت کی صلاحیت ہے تو بغیر شور مچائے اور چرچا کئے کرتے جائیں۔ سنجیدہ اور باعمل لوگ اپنی زندگی میں کامیابیوں سے ہمکنار ہوتے ہیں۔

**ڈپریشن:** مجھے 18 سال سے ڈپریشن ہے، وجہ یہ ہے کہ میرے گھر والے اکثر اوقات میری خواہشات کے خلاف ہوجاتے ہیں، شادی بھی نہیں کرتے۔ (ن۔ جگہ نامعلوم)

**مشورہ:** ڈپریشن کی وجہ خواہشات کی عدم تکمیل نہیں ہے، البتہ یہ ممکن ہے کہ پہلے سے مایوسی کی کیفیت ہو اور کسی خواہش کی تکمیل نہ ہونے پر اس میں اضافہ ہوجائے۔ اکثر نفسیاتی بیماریوں پر قابو پانے کیلئے انسان کو خود بہت محنت کرنا پڑتی ہے کیونکہ اس حال میں الجھنیں اور مسائل ناقابل حل معلوم ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنی کیفیت کی ذمہ داری دوسروں پر ڈال کر خود ترحمی کی آغوش میں پناہ حاصل کرلیتا ہے۔ جب طبیعت میں بہتری محسوس ہو تو کوئی اچھی مصروفیت اپنانے کے بارے میں فیصلہ کریں، اپنی خواہشات کی تکمیل خود کرنے کے لائق ہوں گے تو مخالفتوں کا سامنا بھی نہ ہوگا۔

**دلچسپی:** میں انجینئر بننا چاہتا تھا، ایک سال سائنس کے مضامین پڑھے پاس نہ ہوا، اس وقت سوچا کہ یہ مضامین میرے رجحان کے مطابق نہ تھے پھر میں نے سوچا بینکنگ میں جاؤں مگر اس کیلئے گریجویٹ ہونا ضروری ہے، بڑے بھائی بینک میں جاب کرتے ہیں، مجھے کامرس کے مضامین سے دلچسپی نہیں۔ میں چاہتا ہوں ایسی فیلڈ کا انتخاب کروں جس سے دلچسپی ہو۔ (علی احمد۔ ملتان)

**مشورہ:** یہ فیصلہ آپ کو خود کرنا ہے کہ کن مضامین سے دلچسپی ہے لیکن ایک سال تک پڑھنے اور فیل ہونے کے بعد نہیں بلکہ کالج میں داخلہ لینے سے پہلے۔ جب داخلہ مل جائے تو تمام تر توجہ اور محنت کے ساتھ پاس ہونے کی کوشش کریں۔ وقت کا درست استعمال ذہنی صلاحیتوں کو اجاگر کرتا ہے۔

**دل نہیں لگتا:** آج کل امتحان کی تیاری کررہا ہوں سارے دوست رات بھر جاگ کر پڑھتے ہیں اور میں دن میں پڑھتا ہوں، دوپہر کے بعد سے یہ خیال آنے لگتا ہے کہ رات کو نیند نہیں آئے گی کیونکہ واقعی مجھے رات کو نیند نہیں آتی۔ پڑھنے میں بھی دل نہیں لگتا۔ (شہریار، اسلام آباد)

**مشورہ:** بے خوابی اور پڑھنے میں دل نہ لگنا دو الگ مسائل ہیں۔ اگر پڑھنے میں دل لگے گا تو بے خوابی کی شکایت ختم ہوجائے گی۔ آج سے نیند نہ آنے کا خیال ذہن میں لانا چھوڑ دیں بلکہ پڑھے جانے والے مضامین کو تقسیم کرلیں۔ اس طرح کہ ایک حصہ صبح پڑھا جائے اور دوسرا حصہ شام کو پڑھیں، رات کو سونے سے قبل پڑھے جانے والے مضامین کو دہرانا شروع کریں، اس طرح اطمینان کا احساس گا۔ ذمہ داریوں کو بہتر طریقے سے انجام دینے والے پرسکون اور قدرتی نیند سے محروم نہیں رہتے۔

**تنہائی کا احساس:** میں 2 سال پہلے جاپان گیا تھا جو کمایا گھر پر بھیجا۔ یہاں والد کا انتقال ہوا تو بہن بھائیوں نے ان کی جائیداد فروخت کرکے آپس میں تقسیم کرلی، میرا کوئی حصہ نہیں رکھا، اب میں اپنی بربادی کا ذکر جس کسی سے کرتا ہوں وہ سنتا ہے مگر بھائی اور بہن سے میری طرف سے بات کرنے پر تیار نہیں ہوتا۔ کوئی اور قدم اٹھاتا ہوں تو تنہائی کا احساس مارڈالتا ہے۔ (عاشق حسین، لاہور)

**مشورہ:** اس وقت آپ دو امکانات کے درمیان کھڑے ہیں، ایک یہ کہ ساری توجہ ازسرنو متحرک ہوکر اپنی نئی تعمیر اور ترقی پر دیں، دوسروں سے شکوہ شکایت کے بجائے اپنے ہمدرد بنیں۔ دوسرا راستہ یہ ہے کہ مایوسی اور غم کے ساتھ ان لوگوں کو دیکھتے رہیں جنہوں نے ظلم اور ناانصافی کی۔ اپنا حصہ حاصل کرنا آپ کا حق ہے لیکن جب یہ زبردستی چھین لیا گیا ہو اور واپس لینے پر اختیار بھی نہ ہو تو صبر ہی اچھا ہے۔ مجھے امید ہے کہ آپ ایسا روعمل اپنائیں گے جو دوبارہ ترقی کے راستے پر لے جائے گا۔

**جھوٹا الزام:** میں نے ہر حال میں زندگی گزارنے کی کوشش کی، پھر بھی ایک روز جھوٹا الزام لگا کر شوہر نے طلاق دے دی۔ اس نے پہلے دن سے کہہ دیا تھا کہ وہ کسی اور لڑکی کو پسند کرتا ہے، اس واقعہ کو چھ ماہ ہوئے ہیں، میں بوڑھی نظر آنے لگی، گھر والوں کا سلوک بھی اچھا نہیں، اب ایک بوجھ ہوں، رو رو کر آنکھوں کے گرد حلقے پڑگئے ہیں۔ (ن۔ گجرات)

**مشورہ:** زندگی کا مشکل حصہ آپ نے گزار دیا، اب حوصلے کے ساتھ نئی زندگی کا آغاز کریں۔ یہ غم جو پہنچا ماضی کا حصہ بن چکا ہے، جو صدمہ پہنچنا تھا پہنچ چکا، اب یہ سب دوبارہ ہونے والا نہیں۔ اپنی صلاحیتوں پر بھروسہ کرتے ہوئے نئے عزم اور رجحان کے مطابق کوئی ہنر سیکھ کر آمدنی کا ذریعہ بنائیں۔ جو لوگ اپنے اور دوسروں کیلئے فائدہ پہنچانے والے ہوتے ہیں ان کے ساتھ لوگوں کا سلوک برا نہیں رہتا۔

**میری کسی کو فکر نہیں:** میری عمر 35 سال ہے انٹر کرنے کے بعد والد صاحب کے ساتھ کاروبار میں شامل ہوگیا، شروع کے 5 سال ان سے بہت کچھ سیکھا لیکن اب طبیعت میں سستی بڑھ رہی ہے۔ دو جگہ منگنی ہوئی مگر دونوں جگہ سے لڑکی والوں کی طرف سے انکار ہوگیا، چھوٹے بھائی نے اپنی پسند سے شادی کرلی، اس کو والد صاحب نے علیحدہ کاروبار کروادیا۔ میری کسی کو فکر نہیں، میں نے نیکی سے زندگی گزاری اور میرے ساتھ ہی اچھا نہیں ہوا۔ میں دو سال دبئی میں بھی رہ کر آیا ہوں وہاں بہت سخت محنت کی اور آمدنی بھی خاص نہ ہوئی، خاندان والوں نے بھی باتیں بنائیں۔ (سہیل۔ پشاور)

**مشورہ:** منگنی ختم ہونے اور خاندان والوں کی طرف سے باتیں بنانے کو آپ نے بہت زیادہ محسوس کیا ہے اور اپنے ذہن پر مسلط کرلیا ہے۔ اب آپ عمر کے اس حصے میں ہیں کہ ہمت اور استقلال سے دوبارہ اہم مقام حاصل کرنا ضروری ہوگیا ہے دل شکستہ خیالات، مایوسی اور افسردہ جذبات، منفی خیالات پر ذہن پر چھانے لگیں تو انہیں روکیں اور خود کو فوری طور پر اچھے مشورے دیں۔ اس طرح ذہن میں حوصلہ افزائی اور روشن خیالات آئیں گے۔ یقیناً آپ ذہین اور بہترین صلاحیتوں کے مالک ہیں، اس خوبی کو ثابت کرنے کیلئے ضروری ہے کہ ایک بار پھر والد صاحب کے ساتھ کاروبار میں دلچسپی لیں۔ سستی اور مایوسی تو اچھے سے اچھے انسان کو بھی ناکارہ بنادیتی ہے۔

# امتحان سر پر ہوں یا کوئی مشکل آن پڑے یہ عمل ضرور آزمایئے

قارئین! میں اپنے ایک دیرینہ دوست محمد یوسف صاحب کی سچی آپ بیتی سناتا ہوں۔ جوانہوں نے مجھے سنائی۔ ان کی کہانی ان ہی کی زبانی سنیں: بیس سال پہلے میں ایک جگہ بچوں کو قرآن پاک پڑھاتا تھا۔ میرے شاگرد مختلف تعلیمی اداروں میں تعلیم حاصل کر رہے تھے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا گزشتہ چندسالوں سے مستقل قاری ہوں۔ وقتاً فوقتاً اپنے تجربات و مشاہدات عبقری قارئین کیلئے بھیجتا رہتا ہوں۔ اللہ اس ادارہ کو مزید ترقی و کامرانی نصیب فرمائے۔ آمین!

قارئین! میں اپنے ایک دیرینہ دوست محمد یوسف صاحب کی سچی آپ بیتی سناتا ہوں۔ جوانہوں نے مجھے سنائی۔ ان کی کہانی ان ہی کی زبانی سنیں: بیس سال پہلے میں ایک جگہ بچوں کو قرآن پاک پڑھاتا تھا۔ میرے شاگرد مختلف تعلیمی اداروں میں تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ وہ رات کو بہت دیر تک پڑھتے رہتے تھے‘ میں نے ایک رات بچوں سے کہا: آپ جلدی کیوں نہیں سوجاتے۔ آدھی رات تک پڑھتے رہتے ہو‘ لڑکوں نے جواب دیا: ہمارے میٹرک کے امتحان نزدیک ہیں‘ اس لیے ہمیں ڈبل پڑھنا پڑھتا ہے۔ ایک تو قرآن مجید کا سبق جبکہ دوسرا اسکول کا سبق بھی یاد کرنا ہوتا ہے۔ اچانک مجھے ایک تجویز آئی میں نے اپنے شاگردوں سے کہا کہ بھئی! مجھے بھی پڑھایا کریں‘ میں بھی اس سال میٹرک کا امتحان دوں گا۔ لڑکوں نے کہا: سرجی! اب تو داخلے چلے گئے ہیں‘ آپ کو لیٹ فیس داخلہ لینا پڑے گا۔ میں نے ہامی بھرلی۔ ایک رات ایک لڑکا مجھے ریاضی اور انگلش پڑھاتا جبکہ دوسری رات دوسرا لڑکا مجھے سبق پڑھاتا تھا۔ اسی طرح دن گزرتے گئے۔ امتحان کا وقت بھی قریب آپہنچا۔ میں نے تو چار کتابوں کی بھرپور تیاری کی تھی میں نے سوچا باقی تین کتابوں کا امتحان سپلیمنٹری میں دے دوں گا۔ میں نے چار کتابوں کے ساتھ باقی کتب کا بھی ہلکی پھلکی تیاری کرکے امتحان دے دیا۔ میرے شاگردوں نے بھی تمام مضامین کا امتحان دیا۔ وقت گزرتا گیا۔ میں رزلٹ کے آنے تک ایک وظیفہ بھی پڑھتا رہا۔ میں اللہ سے دعا کرتا رہا۔ اے اللہ! مجھے کامیابی عطا فرما۔ تو قارئین! پھر یوسف صاحب ٹھنڈا سانس بھر کر کہنے لگے: جس دن رزلٹ آنا تھا میں نے اپنا رول نمبر اپنے شاگردوں کو دے دیا میرا بھی رزلٹ دیکھ کر آنا۔ جب لڑکے واپس آئے تو مجھے مبارکباد دینے لگے۔ سرجی! آپ تو تمام مضامین میں پاس ہوگئے ہیں۔ میں نے کہا: میں نہیں مانتا۔ میں نے تو صرف چار کتابوں کی بھرپور تیاری کی تھی باقی تو میں نے بس ایسے ہی پیپر دیئے تھے۔ میں نے جب خود گزٹ پر دیکھا تو میں سب مضامین میں پاس تھا۔ مہینے کے بعد میرا رزلٹ کارڈ بھی آگیا۔ لیکن! میرے سب شاگردوں کی ایک یا کسی کی دو سپلیاں لگی ہوئی تھیں۔ پھر سب لڑکوں نے کہا: سرجی! آپ کوئی وظیفہ پڑھتے رہے ہیں اس لیے آپ پاس ہوگئے ہیں ہمیں بھی بتائیں۔ قارئین! پھر یوسف صاحب کہنے لگے: میں نے اپنے شاگردوں کو وظیفہ بتادیا۔ وظیفہ یہ ہے: نماز فجر میں دو سنت پڑھ کر فرض پڑھنے سے پہلے یعنی سنتیں پڑھ کر اکتالیس بار سورۂ فاتحہ بمع تسمیہ پڑھیں۔ تسمیہ کو سورۂ سے ملا کر پڑھیں۔ اکتالیس دن تک زیادہ دن تک بھی پڑھ سکتے ہیں‘ ناغہ نہ کریں۔ کوئی بھی مشکل ہو جو حل نہ ہو رہی ہو ان شاء اللہ مشکل جلدی ٹل جائے گی۔ صرف جائز کاموں کیلئے یہ وظیفہ پڑھیں۔ یقین اور توجہ کے ساتھ پڑھیں۔ حرام کاموں سے بچیں نماز کی پابندی کریں۔ نماز باجماعت پڑھنے کی کوشش کریں اور پھر کمال دیکھیں کہ کیسے ناممکن ممکن میں بدل جاتا ہے۔

## روحانی اور ظاہری دولت پانے کا راز

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رسالہ عبقری پڑھتے ہیں اس میں ہر قسم کے جواہر‘ لعل‘ ہیرے پارے موجود ہوتے ہیں‘ ہر آدمی اپنے مقصد کے بخرے حصے لے لیتا ہے۔ اللہ کریم آپ کی یہ خدمت خلق قبول و منظور فرمائے۔ آمین! ملفوظ: حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میرے والد مرشد قدس سرہٗ نے مجھ کو وصیت کی یَامُغْنِیُّ روزانہ گیارہ سو بار اور سورۂ مزمل چالیس بار پڑھا کرو‘ اگر نہ ہوسکے تو یَامُغْنِیُّ اور سورۂ مزمل صرف گیارہ گیارہ بار ضرور پڑھ لیا کرو‘ فرمایا کہ یہ دونوں عمل غنائے باطنی اور ظاہری کے واسطے مجرب ہیں اور مجھ کو وصیت کی کہ درود شریف کو بھی نہ چھوڑنا اور مزید فرمایا کہ ہم نے جو پایا اسی کے سبب پایا ہے۔ (محمد سلیمان نقشبندی‘ ڈیرہ غازیخان)

## گھریلو مسائل کا انسائیکلو پیڈیا

# نام محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے شفاء

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! عرض یہ ہے کہ ہم جنوری 2011ء سے عبقری کے قاری ہیں‘ ماشاء اللہ بہت اچھا رسالہ ہے‘ اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہمیشہ آپ کو ہمارے سروں پر قائم و دائم رکھے اور آپ اسی طرح خلق خدا کی خدمت کرتے رہیں۔ (آمین)۔ کچھ دن پہلے کی بات ہے کہ رات کو اچانک میری آنکھ کھل گئی‘ میں نے محسوس کیا کہ میرا بایاں بازو جسم کا بوجھ پڑنے کی وجہ سے سن ہوگیا ہے۔ ایسا لگ رہا تھا کہ اس میں جان بالکل ختم ہوگئی ہے۔ میں پریشانی کی وجہ سے پسینے میں شرابور ہوگیا تو اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں بات ڈال دی کہ نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں شفاء ہے۔ میں نے ایک مرتبہ شہادت کی انگلی سے بازو پر محمد صلی اللہ علیہ وسلم لکھا‘ آدھی تکلیف ایک دم غائب ہوگئی‘ دو مرتبہ لکھا تو تقریباً ختم ہوگئی اور تیسری بار لکھا تو اللہ تعالیٰ نے مکمل شفاء دیدی۔

### کان بہنا اور دکھنا ہمیشہ کیلئے بند

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک نسخہ تھا جو میں چاہ رہا تھا کہ آپ کے توسط سے کسی پریشان حال کے درد کا مداوا کردے‘ دراصل میری بیٹی بہت چھوٹی تھی‘ تقریباً سات یا آٹھ ماہ کی تب سے اس کے کان میں شدید درد تھا‘ ساری رات پریشانی میں روتے ہوئے گزرتی‘ اسپیشلسٹ ڈاکٹروں کو بھی دکھایا‘ بہت بھاری فیسیں بھی دیں لیکن کان ڈکھنے کے ساتھ اب بہنا شروع ہوگیا تھا۔ کوئی ڈراپس کام نہیں کر رہے تھے پھر کسی اللہ والے نے ایک نسخہ بتایا کہ تھوڑا سا دیسی گھی لے لیں (تقریباً) دو بڑے چمچ اور حقے میں ڈالنے والا سوکھا تمبا کو تقریباً آدھی چمچی لے کر کسی برتن میں جلالیں جب تمبا کو راکھ ہوجائے تو کسی باریک کپڑے سے اسے چھان لیں‘ یہ گھی آپ دن میں چار مرتبہ نیم گرم بچے کے کان میں دو قطرے ٹپکادیں۔ ایک دو دن میں اس کے کان سے مواد آنا بند ہوجائے گا۔ یہ عمل چار یا پانچ دن تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ کبھی کان نہیں دکھے گا۔ میری بیٹی اب چھ سال کی آج تک دوبارہ تکلیف نہیں ہوئی۔ (بحوالہ: جلد نمبر 7)

بچوں کا صفحہ

# ہونہار بیٹی اور گوریلا نما شہزادہ

**تھوڑے ہی دنوں میں نادیہ، گوریلے سے کافی مانوس ہوگئی۔ ایک دن نادیہ گوریلے سے کہنے لگے: مجھے اپنے ابو بہت یاد آرہے ہیں میں چند دن کیلئے گھر جانا چاہتی ہوں' گوریلے نے اسے جادو کی ایک انگوٹھی دی اور کہنے لگا' جب واپس آنا چاہو تو یہ انگوٹھی تمہیں مجھ تک پہنچادے گی'**

ایک دفعہ کا ذکر ہے کسی شہر میں ایک دولت مند سوداگر رہتا تھا' اس کی تین بیٹیاں تھیں۔ بیوی فوت ہوچکی تھی' سوداگر کے اپنے جہاز تھے جو دوسرے ملکوں سے اس کا مال لایا کرتے تھے۔ ایک دن سمندر میں طوفان آیا اور بدقسمتی سے اس کے سارے جہاز ڈوب گئے۔ اس کے پاس پھوٹی کوڑی بھی نہ رہی۔ اس نے اپنا عالی شان گھر بیچ دیا اور شہر سے دور ایک ٹوٹا پھوٹا سا مکان خرید لیا۔ جب اس کی بیٹیوں نے یہ مکان دیکھا تو دونوں بڑی بیٹیوں نے کہا کہ ہم اس چھوٹے سے مکان میں نہیں رہ سکتیں۔ چھوٹی بیٹی نادیہ بہت سمجھدار تھی اس نے بڑی بہنوں سے کہا کہ ہمیں ایسی باتیں کرکے ابو کا دل نہیں دکھانا چاہیے' مجبوراً وہ سب اسی مکان میں رہنے لگے۔

ایک سال گزر گیا، ایک دن سوداگر کو یہ خوشخبری ملی کہ اس کا ایک جہاز جو طوفان سے بچ گیا تھا مال لے کر آرہا ہے۔ سوداگر فوراً بندرگاہ پر جانے کیلئے تیار ہوگیا، چلتے وقت بڑی بیٹی نے فرمائش کی ''میرے لیے ریشمی کپڑوں کے دو جوڑے لیتے آئیے' منجھلی بولی: میرے لیے ایک پیاری سی شال' سوداگر نے نادیہ کی طرف دیکھا تو وہ بڑے پیار سے بولی: ابو! آپ خیریت سے واپس آجائیں' میرے لیے یہی کافی ہے۔ ہاں! ہوسکے تو گلاب کا ایک پھول لیتے آئیے گا۔ سوداگر یہ سن کر بہت خوش ہوا اور سفر پر روانہ ہوگیا جب وہ بندرگاہ پر پہنچا تو اسے پتہ چلا کہ اس کا جہاز سمندری ڈاکوؤں نے لوٹ لیا ہے یہ سن کر اس کا دل ٹوٹ گیا۔ وہ اپنی بدقسمتی پر آنسو بہاتا ہوا واپس چل دیا۔ ابھی وہ راستے ہی میں تھا کہ زوردار آندھی چلنے لگی' تھوڑی ہی دیر میں بارش شروع ہوگئی' سوداگر نے گھوڑے کی رفتار تیز کردی' تھوڑی دیر کے بعد برف باری شروع ہوگئی' تو وہ بہت پریشان ہوا۔ اس ویران علاقے میں طوفان سے بچنے کیلئے کوئی جگہ نہ تھی' وہ پریشانی کی حالت میں ادھر ادھر دیکھ رہا تھا کہ دور اسے ایک قلعہ دکھائی دیا۔ اس نے گھوڑے کا رخ قلعے کی طرف موڑ دیا جب وہ قلعے کے پاس پہنچا تو وہاں کوئی بھی نہیں تھا۔ پہلے تو وہ بہت گھبرایا مگر تھکن اور سردی سے اس کا برا حال تھا۔ اس لیے نہ چاہتے ہوئے بھی وہ قلعے میں داخل ہوگیا۔ قلعے کے تمام کمرے روشنیوں سے جگمگا رہے تھے۔ ضرورت کی ہر چیز موجود تھی مگر کوئی آدمی نہ تھا۔ سوداگر اونچی آواز میں پکارنے لگا: کوئی ہے' کوئی ہے؟ لیکن کوئی جواب نہ ملا۔ ایک کمرے میں شاندار بستر بچھا ہوا تھا۔ سوداگر اس پر لیٹتے ہی گہری نیند سوگیا۔ صبح جب اس کی آنکھ کھلی تو وہ یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ پھٹے پرانے کپڑوں کی جگہ اب اس کے جسم پر نہایت خوبصورت کپڑے تھے۔ ایک کمرے میں میز پر گرم گرم ناشتہ پڑا ہوا تھا۔ اس نے مزے سے ناشتہ کیا اور قلعے سے باہر آگیا۔ قلعے کی دیوار کے پاس اسے گلاب کا ایک پودا نظر آیا تو اسے چھوٹی بیٹی کی فرمائش یاد آگئی۔ وہ فوراً آگے بڑھا اور گلاب کا ایک پھول توڑ لیا۔ اسی وقت پیچھے سے ایک خوفناک آواز آئی۔ میں نے تمہیں سونے کیلئے جگہ دی' پہننے کو نئے کپڑے دیئے' مگر تم پھر بھی چوری سے باز نہ آئے۔ سوداگر نے جلدی سے پیچھے مڑ کر دیکھا تو ایک خوفناک گوریلا اسے گھور رہا تھا۔ اس کے جسم پر سیاہ گھنے بال تھے اور منہ میں لمبے لمبے دانت' سوداگر اسے دیکھتے ہی خوف سے تھر تھر کانپنے لگا' میں تمہیں صرف ایک شرط پر چھوڑ سکتا ہوں کہ تم جب اپنے گھر پہنچو تو سب سے پہلے جس انسان پر تمہاری نظر پڑے' اسے میرے پاس لانا ہوگا' سوداگر بہت گھبرایا ہوا تھا' اس نے جان بچانے کیلئے وعدہ کرلیا اور گھر کی طرف چل دیا۔ جب گھر پہنچا تو اتفاق سے اس کی نظر سب سے پہلے نادیہ پر پڑی۔ سوداگر بہت پریشان ہوا' نادیہ اس کی پریشانی بھانپ گئی۔ اس نے باپ سے پریشانی کا سبب پوچھا سوداگر نے پیاری بیٹی کے مجبور کرنے پر سارا واقعہ سنا دیا اور بولا: میں یہ وعدہ پورا نہیں کرسکتا' اپنی پیاری بیٹی کو گوریلے کے حوالے نہیں کرسکتا۔ نادیہ نے باپ کو تسلی دی اور کہا: ابو! انسان کو اپنا وعدہ ضرور پورا کرنا چاہیے' بیٹی کے اصرار پر سوداگر نے اسے گوریلے کے قلعے تک پہنچادیا۔ جب وہ قلعے کے اندر گئی تو اسے کوئی نظر نہ آیا اس نے سارا قلعہ چھان مارا' جب بہت تھک گئی تو آرام کرنے کیلئے ایک کمرے میں گئی وہاں ایک نہایت خوبصورت بستر بچھا ہوا تھا۔ نادیہ اس پر سوگئی۔ اسی طرح کافی دن گزر گئے' اسے جب بھوک لگتی' وہ کھانے کی میز پر پہنچ جاتی' جہاں پہلے ہی سے کھانے پینے کی چیزیں پڑی ہوتیں۔ ایک دن جب وہ ناشتہ کرنے کیلئے آئی تو گوریلا میز کے سامنے بیٹھا اس کا انتظار کررہا تھا۔ نادیہ اسے دیکھتے ہی ڈر گئی' گوریلے نے کہا' ڈرو نہیں' میں تمہیں کچھ نہیں کہوں گا' یہ سن کر نادیہ کا خوف کچھ کم ہوا تو وہ اکٹھے ناشتہ کرنے لگے۔ تھوڑے ہی دنوں میں نادیہ، گوریلے سے کافی مانوس ہوگئی۔ ایک دن نادیہ گوریلے سے کہنے لگے: مجھے اپنے ابو بہت یاد آرہے ہیں میں چند دن کیلئے گھر جانا چاہتی ہوں۔ گوریلے نے اسے جادو کی ایک انگوٹھی دی اور کہنے لگا' جب واپس آنا چاہو تو یہ انگوٹھی تمہیں مجھ تک پہنچادے گی' نادیہ جب گھر پہنچی تو اس کے ابو نے اسے گلے لگالیا' اپنی پیاری بیٹی کو گھر واپس دیکھ کر سوداگر بہت خوش ہوا۔ نادیہ اپنے گھر رہنے لگی' یونہی دن گزرتے گئے' نادیہ آہستہ آہستہ بھول گئی کہ اس نے گوریلے سے جلد واپس آنے کا وعدہ کیا تھا۔ ادھر گوریلا' نادیہ کے جانے کے بعد بہت اداس رہنے لگا۔ اس کی صحت بھی اب پہلے جیسی نہ رہی۔ نہ تو وہ سوتا اور نہ ہی کچھ کھاتا۔ بس ہر وقت نادیہ کو یاد کرتا رہتا۔ جب ایک دن شام کے وقت نادیہ اپنے گھر والوں کیلئے کھانا پکا رہی تھی تو چاند کی روشنی سے اس کی انگوٹھی چمکنے لگی۔ اسی وقت اسے گوریلے سے کیا ہوا وعدہ یاد آگیا۔ گوریلے کی یاد آتے ہی اس کے منہ سے بے ساختہ نکلا' اوہ! اتنا اچھا دوست' ایسا ہمدرد اس دنیا میں اور کہاں ملے گا؟ اس کو احساس ہوا کہ گوریلا بہت اداس ہوگا' مجھے ابھی اس کے پاس جانا چاہیے' یہ کہتے ہی وہ قلعے کی طرف چل پڑی' جب قلعے میں پہنچی تو گوریلا اسے کہیں نظر نہ آیا۔ نادیہ نے قلعے کے تمام کمروں میں اسے تلاش کیا' جب گوریلا نہ ملا تو وہ اسے قلعے سے باہر ڈھونڈنے نکل پڑی۔ آخرکار اسے گوریلا ایک جگہ لیٹا ہوا نظر آیا۔ نادیہ اس کے پاس آئی۔ اس نے دیکھا کہ گوریلے کی آنکھیں بند تھیں۔ ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہوچکے تھے۔ وہ جلدی جلدی اس کے ہاتھ پاؤں دبانے لگی' تھوڑی دیر کے بعد گوریلا آہستہ سے بولا: میں تو اتنا بدصورت ہوں' تم کیوں میرے ہاتھ پاؤں دبا رہی ہو؟ نادیہ نے جواب دیا: اصل خوبصورتی دل کی ہوتی ہے اور تم دل کے بہت اچھے ہو' یہ کہتے ہوئے نادیہ کی آنکھوں میں آنسو آگئے اور اس نے آنکھیں بند کرلیں۔ جب نادیہ نے اپنی آنکھیں کھولیں تو اپنے سامنے ایک نہایت خوبصورت شہزادے کو دیکھ کر حیران رہ گئی۔ نادیہ کے پوچھنے پر شہزادے نے بتایا دراصل! ایک ظالم جادوگرنی نے جادو سے مجھے گوریلا بنادیا تھا۔ تم نے میری خاطر آنسو بہا' تو جادو کا اثر ختم ہوگیا۔ کچھ دنوں کے بعد نادیہ کی شادی شہزادے سے ہوگئی اور وہ ہنسی خوشی رہنے لگے۔ (انتخاب: ساول چغتائی' رانجھو چغتائی' اماں زیبو چغتائی' کھورل چغتائی' احمد پور شرقیہ)

شفائے امراض: اگر کوئی شخص بیمار ہو تو اس کے لواحقین کو چاہیے کہ اسم یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کو 1094 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے سات روز تک مریض کو پلائے' انشاء اللہ تعالیٰ اس کی صحت یابی کے اسباب پیدا کردے گا۔

ایک اللہ کی بندی

# کوہ قاف سے آئی پری عبقری کی دیوانی نکلی

**اس کے بعد رات کو مجھ پر ایک اسی سال کی پری حاضر ہوگئی' اپنا نام اکبری بتاتی ہے اور وہ ابھی میرے ساتھ ہے' وہ مجھے سربند علاقے سے ملی ہے' جب نماز پڑھوں یا قرآن کی تلاوت کروں تو آتی ہے' جب وہ آتی ہے تو میری آواز بدل جاتی ہے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں تقریباً چھ ماہ سے آپ کے ماہنامہ عبقری کی قاری ہوں' مجھے عملیات سیکھنے کا بہت شوق ہے' کافی عرصہ پہلے مجھ پر بھی بندش تھی' مجھے دوران تقریب ایک جگہ ایک عورت ملی اس پر چار پریاں تھیں' میں نے اس کو اپنے تمام گھر کے حالات بتائے' اس نے مجھے کہا بندش ہے' بندش کیلئے اس نے مجھے کہا گھر جاکر منزل سات دفعہ پڑھ کر پانی سارے گھر کے کمروں میں' صحن میں ڈالنا' گھر کے تین کونوں میں' ایک کونہ چھوڑنا ہے' گھر آکر میں نے یہی کیا' میرا منہ بند ہوگیا' میں بہت زیادہ رو رہی تھی پھر میرے میاں نے منزل پڑھ کر پورے گھر میں پانی ڈالا۔ اس کے بعد رات کو مجھ پر ایک اسی سال کی پری حاضر ہوگئی' اپنا نام اکبری بتاتی ہے اور وہ ابھی بھی میرے ساتھ ہے' وہ مجھے سربند علاقے سے ملی ہے' جب نماز پڑھوں یا قرآن کی تلاوت کروں تو آتی ہے' جب وہ آتی ہے تو میری آواز بدل جاتی ہے اور خاص بات وہ روحانی علاج کرتی ہے' کوئی میرے پاس آئے تو وظیفے بتاتی ہے' میرے دل میں کہتی ہے اس کو یہ مرض ہے اس کو یہ ذکر بتاؤ! سب سے حیران کن بات جو مجھے لگی مجھے عبقری سے متعارف اسی پری نے کروایا اور وہ عبقری بہت شوق سے پڑھتی ہے اور تمام وظائف عبقری سے دیکھ کر ہی بتاتی ہے۔ اس سے پہلے بھی مجھ پر ایک پری آتی ہے جو کہ اچھی نہیں تھی مگر یہ پری بہت اچھی ہے' یہ مجھے بالکل بھی تنگ نہیں کرتی' ایک مرتبہ دوسری پری آئی تو اس نے اس کو کہا کیوں آئی ہو؟ تو اس نے جواب دیا کہ میں مسلمان ہوں' میں اس لڑکی یعنی مجھے نقصان دینے نہیں آئی' میں اس کی حفاظت کیلئے آئی ہوں' وہ مجھے جہاں (ایک تقریب میں) گئی تھی سربند' وہاں گھر کے ساتھ مدرسہ تھا مجھے وہاں سے ملی تھی۔ جب سے یہ پری میرے ساتھ ہے میں نے بہت سے لوگوں کا روحانی علاج کیا ہے اور میرے پاس جو روحانی مریض آتا ہے وہ مجھے دیکھ کر کہتے ہیں کہ آپ کی آنکھوں میں ایک خاص قسم کی چمک ہے اور میری آنکھوں کا رنگ بھی بدل گیا اور شکل بھی جو دیکھتا ہے یہی کہتا ہے کہ تمہاری شکل بدل گئی ہے۔

ایک عمل جو میں نے روحانی مریضوں پر بار بار آزمایا ہے یہ میں نے بکھرے موتی سے لیا ہے۔ عمل اس طرح ہے کہ سورۃ فاتحہ' آیۃ الکرسی اور سورۃ جن کی شروع کی پانچ آیتیں مریض کو پانی پر دم کردیں اور یہی پانی پلائیں اور ساتھ مریض پر چھڑکا دیں مریض بہت جلد شفایاب ہوجاتا ہے۔ اس کے ساتھ اگر جنات کا مسئلہ ہو وہ ٹھیک ہوجاتا ہے۔ مجھے پری خواب میں بھی اکثر وظائف بتاتی رہتی ہے جو کہ مجھے یاد نہیں رہتے۔ عبقری کی چار فائلیں لی ہیں اور باقی بھی انشاء اللہ جلد منگوالوں گی' مجھے عبقری کے تمام سابقہ رسالے پڑھنے کا بے حد شوق ہے' اس سے مجھے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب میری تحریر عبقری میں ضرور لگائیے اور میرا نام ہرگز شائع نہ کیجئے گا۔

## بغل میں گلٹیاں' دانے اور میرا آزمایا نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری کی جتنی تعریف کروں کم ہے' اس کیلئے ہزار سال کی زندگی بھی ہو تو تعریف پوری نہیں ہوگی' دریا کو کوزے میں بند کے مصداق' ہیرے' موتی' جواہرات' یاقوت' لعل سے جڑا رسالہ جس کی ایک ایک سطر میں سونا بہہ رہا ہے۔ ایک ایک لفظ میں زمرد جڑے ہوئے ہیں۔ محترم حکیم صاحب! میں پڑھنے کے معاملے میں بہت ہوشیار مگر لکھنے میں ذرا سست ہوں' میرے پاس بے شمار نسخہ جات ہیں اور کچھ میرے آزمودہ بھی ہیں مگر لکھ نہیں پارہا' ہمت کرکے ایک نسخہ لکھ رہا ہوں جو کہ میرا خود کا آزمودہ ہے۔ قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔ ھوالشافی: میں نے خود اس نسخے کو بنایا ہے۔ آزمودہ ہے انشاء اللہ ضرور آرام آجاتا ہے۔ ایسے بغل کے دانے جو تیزاب نما دوائی سے بھی ٹھیک نہیں ہوتے وہ انشاء اللہ اس دوائی سے ٹھیک ہوجاتے ہیں' مستقل لگائیں جڑ سے مواد نکل جاتا ہے۔ پنسلین کا ٹیکہ (کسی بھی کمپنی کا لے لیں) اور گریس جو گاڑیوں کے انجن وغیرہ کو دی جاتی ہے ان دونوں کو آپس میں مکس کرلیں' پنسلین کا ٹیکہ چھوٹی سی شیشی میں خشک پاؤڈر جیسا میڈیکل سٹور سے ملتا ہے۔ اس میں گریس مکس کرکے متاثرہ جگہ پر لگائیں انشاء اللہ گلٹیاں اور سخت سے سخت دانے بھی جڑ سے ختم ہوجائیں گے۔ مسلسل لگائیں۔ دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (ناصر سردار' بہاولپور)

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خوش مزاجی

([illegible])

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ اس رسالے کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ عبقری قارئین کیلئے ایک تحریر بھیج رہا ہوں ضرور شائع کیجئے گا۔ ایک بار ایک نابینا شخص آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ! کیا میں جنت میں داخل ہوسکوں گا؟ آپ رسول ﷺ نے فرمایا نہیں بھائی!!! کوئی اندھا جنت میں نہ جائے گا' نابینا شخص رونے لگا: آپ ﷺ مسکرائے اور فرمایا: بھائی کوئی اندھا اندھا ہونے کی حالت میں جنت میں داخل نہ ہوگا بلکہ سب کی آنکھیں روشن ہوں گی یہ سن کر وہ خوش ہوگیا۔ ایک مرتبہ ایک بوڑھی صحابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور آپ ﷺ سے درخواست کی کہ میرے لیے جنت کی دعا کریں' آپ ﷺ نے فرمایا: کوئی بوڑھی جنت میں نہ جائے گی' وہ رونے لگیں۔ آپ ﷺ نے مسکرا کر فرمایا: بوڑھی عورتیں جنت میں نہ جائیں گی بلکہ جوان ہوکر جائیں گی' اس پر وہ خوش ہوگئیں۔ ایک بار حضرت ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں۔ حضرت ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے آپ ﷺ سے اونٹ مانگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں اونٹ کا بچہ دوں گا۔ انہوں نے عرض کیا: میں اونٹ کا بچہ لے کر کیا کروں گی؟ آپ ﷺ نے فرمایا: میں تو اونٹ کا بچہ ہی دوں گا' اس پر وہ غمزدہ ہوگئیں' آپ ﷺ نے ایک خادم کو اشارہ کیا' انہوں نے ایک جوان اونٹ لاکر حضرت ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے سپرد کردیا۔ اب آپ ﷺ نے مسکرا کر فرمایا: کیا یہ اونٹ کا بچہ نہیں؟ ہر اونٹ اونٹ کا بچہ ہی تو ہوتا ہے۔ یہ سن کر وہ بھی مسکرا دیں۔

**استاد کی قدرومنزلت:** ایک بار خلیفہ ہارون الرشید کے بیٹے اپنے استاد کو وضو کروا رہے تھے اور ان کے پاؤں پر پانی ڈال رہے تھے' اچانک خلیفہ ہارون الرشید وہاں تشریف لے آئے' جب یہ سب کچھ دیکھا تو بہت برہم ہوئے اور شہزادے کو ڈانٹا' استاد نے کہا نماز کا وقت ہورہا تھا اس لیے شہزادے کو زحمت دی' خلیفہ نے کہا: میں نے شہزادے کو اس لیے ڈانٹا ہے کہ اس کا ایک ہاتھ خالی تھا اور اس خالی ہاتھ سے شہزادے نے آپ کے پاؤں نہیں دھوئے۔

# مرغی کی آہ نے عمر قید کی سزا دلوا دی

امی نے جب مرغی کی حالت دیکھی تو جلدی سے بھائی کو بلایا' بھائی نے مرغی کو چھت سے اتارا' مرغی بے چاری بہت بے حال کہ دو قدم تک چل نہیں سکتی تھی' اس کے منہ سے پانی نکل رہا تھا' یوں مرغی ہم سب کے سامنے تڑپ تڑپ کر مرگئی۔

## دوسروں کیلئے گڑھا کھودا خود ہی گر گیا

ہر طرف پانی ہی پانی تھا' سیلاب نے کچھ بھی نہ چھوڑا' بچے، عورتیں، بوڑھے، جوان، مکان، مویشی سب سیلاب سے متاثر تھے' ہمارا ہیلی کاپٹر نچلی پرواز کر رہا تھا' جہاں راشن کی تقسیم ہمارے ذمہ تھی' وہاں سیلاب میں گھرے ہوئے پانی میں پھنسے ہوئے لوگوں کی مدد کرنا' ان کو پانی سے نکالنا' ابتدائی طبی امداد دینا ہمارے فرائض میں شامل تھا' میں نے دیکھا کہ کوئی جاندار جیسی چیز ہے' کبھی ڈوبتی اور کبھی پانی کے اوپر آجاتی ہے' میں نے اسی وقت ہیلی کاپٹر سے سیڑھی نیچے لٹکائی اور نیچے جا کر غور سے دیکھا اور پانی سے اس بوڑھی (ستر یا اسی) سال کی عورت کو نکال لیا' وہ سانس لے رہی تھی اور اس کے جسم پر ایک گٹھڑی بندھی تھی جس میں کچھ نقدی اور زیورات تھے میں نے بوڑھی عورت کو نزدیکی کیمپ میں پہنچایا اور دوبارہ کام میں مصروف ہوگیا' اگلے روز دوبارہ وہی قصہ ہوا اسی عورت کو میں نے پانی سے نکالا تو میں حیران ہوگیا بولا: اماں! کیا تو اپنی جان کی دشمن ہے یا تمہیں جان سے پیار نہیں' وہ ہانپتے ہوئے بولی بیٹا: اصل میں دو نوجوانوں نے میری گٹھڑی کی لالچ میں مجھے دریا کے پانی میں دھکا دے دیا تھا۔ اسی دوران مجھے دوبارہ کوئی انسانی جان ڈوبتے ہوئے دکھائی دی تو وہ دو نوجوان تھے جن کی گردن پر ایک بڑے سانپ نے کنڈلی ماری ہوئی تھی اور کئی جگہ سے ان دونوں کو ڈس چکا تھا ہم نے ان دونوں نوجوانوں کو پانی سے باہر نکالا تو بوڑھی عورت نے فوراً ان دونوں کو پہچان لیا کہ یہ وہی تھے جنہوں نے گٹھڑی کیلئے اس کو پانی میں دھکا دے دیا تھا۔ وہ دونوں مرچکے تھے۔ بعد میں گٹھڑی کیمپ سے ہی مل گئی جو بوڑھی عورت کے حوالے کردی گئی۔ سچ ہے جو دوسروں کیلئے گڑھا کھودتا ہے خود اسی میں گرتا ہے۔ دنیا کے علاوہ آخرت کی سزا باقی ہوتی ہے اور مارنے والے سے بچانے والا اللہ پاک طاقتور ہے۔ (محمد عبید اکرم شریف' ہرنولی)

## مرغی کی آہ نے برباد کردی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں یہ واقعہ اپنے ایک پڑوسی لڑکے کا بیان کر رہی ہوں' ہم بچپن سے سنتے آرہے ہیں کہ مظلوم کی آہ آسمان کو چیر کر عرش تک پہنچتی ہے' خاص کر بے زبان کی آہ جلد پہنچ جاتی ہے' ایسا ہی واقعہ کچھ ہمارے پڑوس میں ہوا' ہمارے گھر میں بہت سی مرغیاں ہوتی تھیں' ہمارے بابا کو مرغیاں پالنے کا بہت شوق ہوتا تھا' سارا دن مرغیاں گھومتی پھرتی تھیں' ہمارے بابا مرغیوں کو اپنی نظر میں رکھتے تھے' ہماری دکان کے اردگرد گھومتی پھرتی تھیں' شام ہوتے ہی گھر میں آجاتی تھیں اور صبح ہوتے ہی پھر باہر گھومنے دانا وغیرہ کھانے چلی جاتی تھیں۔

ایک دفعہ فجر کے وقت امی نماز پڑھنے کیلئے اٹھیں تو ایک مرغی غائب تھی' امی اسے تلاش کرتی رہیں' وہ مرغی پڑوس کے گھر چلی گئی تھی' کافی صحت مند ہونے کی وجہ سے مرغی دیوار پر نہیں چڑھ سکتی تھی۔ ایک دم امی نے دیکھا کہ پڑوسی کے لڑکے نے مرغی سے "زیادتی" کرکے ہماری چھت پر پھینک دی' ہم نے اپنی آنکھوں سے اس لڑکے کو مرغی چھت پر پھینکتے ہوئے دیکھا' امی نے جب مرغی کی حالت دیکھی تو جلدی سے بھائی کو بلایا' بھائی نے مرغی کو چھت سے اتارا' مرغی بے چاری بہت بے حال کہ دو قدم تک چل نہیں سکتی تھی' اس کے منہ سے پانی نکل رہا تھا' یوں مرغی ہم سب کے سامنے تڑپ تڑپ کر مرگئی۔ امی مرغی کا یہ حال دیکھ کر رو رہی تھیں' ہم سب کی آنکھوں میں آنسو آگئے' مرغی کو لے کر امی پڑوسی کے گھر گئیں اور اس حیوان نما انسان کے والد کو سب کچھ بتادیا' اس کے ابو نے میری والدہ سے ہاتھ جوڑ کر معافی مانگی' امی نے وہیں کھڑے کھڑے روتے ہوئے لڑکے کو بددعا دی کہ تجھے اس بے زبان کی آہ ضرور لگے گی تو برباد ہوجائے گا' ابھی کچھ وقت ہی گزرا تھا کہ اس لڑکے کو پولیس قتل کے الزام میں گرفتار کر گئی اور اسے عمر قید کی سزا مل گئی اس کی پوری جوانی جیل میں گزر گئی۔ آج بھی اس واقعہ کو یاد کرکے بہت افسوس ہوتا ہے کہ لوگ بے زبانوں پر ظلم کی انتہاء کرکے اپنے انجام کو بھول جاتے ہیں۔ (لبنیٰ تبسم' کنڈیارو)

## میری ایک غلطی میرا سب کچھ لے ڈوبی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو، آپ کی نسلوں کو برکت و عافیت عطا فرمائے اور تسبیح خانہ، دارالتوبہ، ورود محل، روحانی منزل ان تمام جگہوں کی ضرورتوں کو غیب سے پورا فرمائے اور قیامت تک کیلئے آباد و شاد فرمائے۔ آمین!۔ گزشتہ رمضان تسبیح خانہ میں گزارا بہت فائدہ ہوا' بہت فیض ملا۔ بس میری ایک غلطی میرا سب کچھ لے گئی' میری غلطی کیا وہ تو میری چوری تھی' میں کسی کی امانت کھا گیا اور وہ چیز مجھے کھا گئی' حضرت جی! میں آپ کو کیا بتاؤں میرا یہ پورا سال کیسا گزرا؟۔ شروع شروع میں سب ٹھیک تھا' امانت میں خیانت کی اور پھر اچانک نا معلوم کیا ہوا کہ مجھ سے نہ ذکر ہوتا' نہ نماز' نہ کسی چیز کو دل کرتا' سارا سارا دن گھر میں گزار دیتا' تسبیح کی طرف دیکھنے کو بھی دل نہیں کرتا تھا اور میرے گھر کے حالات دن بدن خراب ہوتے گئے گھر سے برکت ختم ہوگئی' کچھ سمجھ نہیں آرہا تھا کہ کیا کروں؟ کوشش کرکے اب نماز شروع کی ہے' ذکر نہیں کر رہا ہوں' ہر وقت پریشانی' ٹینشن' رزق کی کمی' گھر کرایہ کا ہے' تنخواہ بڑھتی نہیں' کرایہ بھی بیس ہزار سے زیادہ چڑھا ہوا ہے اور قرض ہے کہ ختم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہا۔ (م۔ ح، کراچی)

## (بقیہ: آئیے اماں دار بھکاریوں سے ملیں)

ملے ہیں اور جو مالدار علاقے ہیں ان کی باقاعدہ بولی لگتی ہے اور اگر اس میں کوئی اور بھکاری آکر مانگنا شروع کرے تو یہ واقعات بھی تصدیق شدہ سننے میں آئے ہیں جو مجھے کئی علاقہ کے تھانیداروں اور ایس ایچ اوز نے بھی بتایا اور خود تائب پیشہ ور بھکاریوں نے بھی بتایا کہ وہ ''گولی مار دیتے ہیں'' کیونکہ اس نے کسی دوسرے کے علاقہ میں آکر کیوں مانگا؟۔ قارئین! ٹنڈو آدم میں ایک فقیر ہے جو دس روپے نہیں لیتا اور زیادہ پیسے لیتا ہے اور باقاعدہ سود پر لوگوں کو قرض دیتا ہے۔ مورو سندھ میں ایک فقیر ہے جو شام کو بہترین گھوڑے پر بیٹھ کر گھومتا اور سیر و تفریح کرتا ہے اور مخصوص جگہوں پر جا کر باقی وقت بھیک مانگتا ہے۔ میں آپ سے ایک سوال کرتا ہوں کیا آپ کی بھیک لوگوں کو پیشہ ور بھکاری بنا رہی' کیا آپ کی بھیک لوگوں کو نشہ اور جرائم پر آمادہ کر رہی' کیا آپ کی بھیک لوگوں کو مجرمانہ زندگی میں مدد دے رہی' کیا آپ کی بھیک لوگوں کو فارغ رہنے کا عادی اور ہڈحرام بنا رہی' کیا آپ کی بھیک اور بظاہر انسانیت کی خیرخواہی اللہ سے مانگنے کے دروازے لوگوں کیلئے بند کر رہی' یہی بھکاری جب بھیک نہ ملے جیب تراشتے ہیں' کھلے گھروں میں گھس جاتے ہیں' عزتوں اور جانوں کے لٹیرے بن جاتے ہیں' آخر اسلام نے پیشہ ورانہ گداگری کی مذمت کیوں کی ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک گداگر کی آواز سنی اس کو بلایا مدد کی' کھلایا پلایا' اس نے پھر آواز دینا شروع کی اس کو بلا کر اس کی تلاشی لی' پیسوں اور روٹیوں کا ایک ذخیرہ اس کے سامان سے ملا' روٹیاں صدقے کے اونٹوں کو ڈالیں' رقم بیت المال میں جمع کروائی اور اپنے دُرّے سے اس کی اصلاح کی۔ میں نہیں کہتا کہ آپ اپنے صدقات خیرات دینا چھوڑ دیں' آپ ضرور دیں لیکن ایک زیادتی نہ کریں کہ جو بورڈ لگادے' کپڑا لگادے' اشتہار لگادے اس کو اپنے صدقات' خیرات' عشر اور زکوٰۃ دینا شروع کردیں۔ کتنے دکھ کی بات ہے کہ میرے پاس کتنے بڑے بڑے ایسے لوگوں کی داستانیں اور حقیقتیں دیکھنے میں آئیں کہ وہ آپ کے صدقات' خیرات کی رقم جمع کرکے بینک میں رکھتے ہیں اور پھر اس کا سود کھاتے ہیں۔ آئیے آج کے بعد فیصلہ کریں ہم اپنے صدقات' خیرات' عشر بڑھائیں کم نہ کریں لیکن اپنے رشتہ دار' پڑوسی' ضرورت مند اور بے زبان اور ایسے سائلوں کو تلاش کریں جو اپنی شرافت کی وجہ سے کسی سے سوال نہیں کرسکتے۔ جو اپنے بھرم اور شرم کو ہمیشہ چھپائے رکھتے ہیں جو کسی کے سامنے ہاتھ پھیلانے اور منہ نیڑھا کرنا اپنی توہین سمجھتے ہیں۔ لیکن ہمارے ذمہ ہے کہ ہم ایسے لوگوں کو تلاش کریں اور ان کا حق ان تک پہنچائیں۔ آئیے آج کے بعد پیشہ ور بھکاریوں سے اجتناب اور خاموش ضرورت مندوں کی تلاش اپنے ذمے لے لیں۔

منہ کی بدبو دور' آواز درست: دارچینی، تج، دانہ الائچی خورد، خولنجاں اور مصری' ہم وزن پیس کر عرق گلاب میں کھرل کرکے چنے کے برابر گولیاں بنائیں چار چار گھنٹہ بعد ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسنے سے شفاء ہوتی ہے۔

# عبقری روحانی اجتماع! میری پوری زندگی کا قیمتی سرمایہ

میرے ساتھ میرے والد محترم اور بھائی بھی تھے۔ میں نے ان تین دنوں میں بہت کچھ حاصل کیا۔ یہ تین دن میری پوری زندگی کا قیمتی سرمایہ ہیں۔ اس کی وجہ تسبیح خانہ میں گزرا وقت اور آپ کا درس ہے جس نے ہمارے دلوں کو نور سے منور کیا ہے۔

## اجتماع کی برکت سے حالات سنور گئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری روحانی اجتماع پر بچوں کی وجہ سے نہ آسکی مگر میرے خاوند اور والدہ نے تین دن وہاں گزارے اور میں نے صرف نیٹ پر لائیو درس سنے' میری فیملی کے اجتماع سے واپسی پر ہمارے حالات پہلے سے بہت زیادہ بہتر ہوگئے ہیں۔ (مسرت فضاء)

## وظائف پڑھتا ہوں کام ہو جاتا ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو لمبی عمر عطا فرمائے کہ آپ نے عبقری کو جاری کیا پھر نومبر 2012ء کو رسالہ عبقری میری نظر سے پہلی مرتبہ گزرا' خریدا پڑھا اس وقت سے لے کر اب تک میرے پاس سارے عبقری رسالے موجود ہیں اور وقتاً فوقتاً اس سے اپنی ضرورت کے وظائف پڑھتا رہتا ہوں۔ میرا شوق میری تمنا دن بدن بڑھتی جارہی تھی کہ میں حضرت حکیم صاحب کو دیکھ سکوں لیکن جس وجہ سے میں حضرت آپ کے پاس نہیں آسکتا تھا وہ ایک وجہ سرکاری نوکری اور دوسری وجہ میری معذوری تھی جو کہ نوکری کے دوران میری ٹانگ ٹوٹ چکی ہے' بس اللہ تعالیٰ نے کرم فرمایا کہ عبقری رسالے میں عبقری روحانی اجتماع کا اعلان ہوا ہم دونوں بھائی کوہاٹ سے لاہور روانہ ہوئے دوران اجتماع آپ سے بیعت ہوئے۔ الحمدللہ دل کو بڑا سکون ملا اور انتہائی مطمئن اور مسرور اپنے شہر کو روانہ ہوئے۔ (شیر انور)

## خوب رو رو کر خدا سے مانگنے کا موقع ملا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! تسبیح خانہ کی برکت سے اور آپ کی دعاؤں سے میں ٹھیک ہوں اور اللہ تعالیٰ سے آپ کی خیریت نیک مطلوب ہے۔ حضرت میں اپنے آپ کو بہت مقدر والا سمجھتا ہوں جسے روحانی اجتماع میں شرکت کا موقع ملا۔ تین دن اللہ سے خوب رو رو کر مانگنے کا سلیقہ آیا' اللہ سے باتیں کرنے کا پتہ چلا اور خوب فیض پایا۔ جب سے عبقری روحانی اجتماع سے واپسی ہوئی ہے میں درج ذیل اعمال کر رہا ہوں۔ بیعت والی تسبیحات صبح و شام تین تسبیحات۔ سورۂ قریش سارا دن کھلا۔ سورۂ فاتحہ سارا دن مختلف اوقات میں پڑھتا ہوں' دو اصول خزانہ سارا دن کھلا۔ نماز فجر کے بعد رزق والی دعا جو آپ نے درس میں بتائی تھی سو مرتبہ پڑھتا ہوں۔ روزانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسی مرتبہ' یاعزیز سو مرتبہ' درس باقاعدگی سے سنتا ہوں۔ (احتشام الحق' فیصل آباد)

## اجتماع میری پوری زندگی کا قیمتی سرمایہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ ہمیشہ ہمارے سر پر قائم رکھے' آمین۔ میں نے عبقری تین روزہ روحانی اجتماع میں بھرپور شرکت کی۔ میرے ساتھ میرے والد محترم اور بھائی بھی تھے۔ میں نے ان تین دنوں میں بہت کچھ حاصل کیا۔ یہ تین دن میری پوری زندگی کا قیمتی سرمایہ ہیں۔ اس کی وجہ تسبیح خانہ میں گزرا وقت اور آپ کا درس ہے جس نے ہمارے دلوں کو نور سے منور کیا ہے اور خاص رحمت اور برکت ہم پر نازل ہوئی ہے۔ تسبیح خانہ کی برکت سے میں آپ کو خط لکھ رہی ہوں اور ان شاء اللہ اب لکھتی رہوں گی اور آپ کے پرشفقت اور پرخلوص مشورے ہمارے دلوں کو منور کرتے رہیں گے۔ میری طرف سے تین عدد قرآن شریف کا ہدیہ قبول فرمائیں۔ (بریرہ فاطمہ' چکوال)

## عبقری کی پرستار نے دیا عرق النساء کا آزمودہ نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کی پرستار ہوں اور عرصہ تین سال سے اس سے مستفید ہو رہی ہوں' میری اللہ سے دعا ہے کہ یہ رسالہ مستقبل میں بھی دن دگنی اور رات چگنی ترقی کرے۔ محترم حکیم صاحب! میرے پاس عرق النساء کا ایک علاج موجود ہے' 1993ء میں مجھے عرق النساء کی تکلیف ہوئی' جو بہت زیادہ اذیت ناک تھی' مجھے کسی نے ایک رسالہ لاکر دیا' جس میں یہ دوائی موجود تھی' میں چاہتی ہوں کہ دوا آپ کے رسالے عبقری کے توسط سے عوام الناس کی فلاح کیلئے عام کروں۔ ھوالشافی: اسگندھ' ستاور' سنبل کی موصلی' سونٹھ' بدھارا' تمام اشیاء ہموزن لے کر باریک کوٹ کر چھان کر مثل میدہ کے سفوف بنالیں اور ہموزن کچی شکر ملا کر ایک پاؤ گائے کے دودھ کے ساتھ نہار منہ ایک تولہ کھالیا کریں اور سوتے وقت معجون سورنجان ایک تولہ نیم گرم پانی سے کھالیں۔ غذا: شوربا، چپاتی، لیموں کا دلیہ، دودھ میں پکا ہوا استعمال' جماع سے بچیں۔ (مسز افتخار' واہ کینٹ)

# مناقب اہل بیت اطہار

انتخاب: مکی احمد پوری

## تو میرے بعد ہر مومن کا ولی ہے

عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر بھیجا جس پر علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سالار مقرر کیا چنانچہ انہوں نے حملہ کیا تو ایک لونڈی سے حقوق مالکانہ ادا کئے تو لوگوں نے ناپسند کیا اور چار صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معاہدہ کیا کہ جب ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ملیں گے تو علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو کچھ کیا ہم ضرور بتائیں گے اور مسلمانوں کی یہ عادت تھی جب سفر سے واپس آتے تو سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوکر سلام عرض کرتے پھر گھروں کو جاتے۔ چنانچہ یہ دستہ بھی جب حملے سے واپس آیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا۔ چنانچہ ان چاروں میں سے ایک نے کھڑے ہوکر کہا: یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم، علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کو دیکھتے نہیں' انہوں نے اس طرح کیا۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی توجہ نہ فرمائی۔ پھر دوسرے نے بھی کھڑے ہوکر یہی کچھ کہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے توجہ نہ فرمائی۔ پھر تیسرا کھڑا ہوا تو اس نے بھی وہی کچھ کہا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی توجہ نہ فرمائی۔ پھر چوتھا کھڑا ہوا تو اس نے بھی وہی کچھ کہا اب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم متوجہ ہوئے تو غصہ چہرۂ انور سے ظاہر ہو رہا تھا تو فرمایا: علی سے تم کیا چاہتے ہو' علی سے تم کیا چاہتے ہو' علی سے تم کیا چاہتے ہو یقیناً علی مجھ سے ہے اور میں اُس سے ہوں اور وہ میرے بعد ہر مومن کا ولی ہے۔ (ترمذی' باب مناقب علیؓ)

## تجربات سے ثابت! روحانی پھکی سے موٹاپا یقینی ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس عبقری کی فرنچائز ہے۔ روزانہ طرح طرح کے مریض میرے پاس آتے ہیں اور آپ کی تجویز کردہ عبقری ادویات لے کر جاتے ہیں۔ سالہا سال کے تجربات نے یہ بات ثابت کردی ہے کہ روحانی پھکی جو کہ صرف 30 روپے کی ہے' وہ موٹاپا ختم کرسکتی ہے۔ اب مہنگی ادویات کے بجائے تمام موٹاپا کے مریض چند ماہ تک روحانی پھکی استعمال کرکے دیگر بیماریوں کے ساتھ موٹاپا سے بھی یقینی چھٹکارا پاسکتے ہیں۔ میرے شہر کے لاتعداد افراد یہ تجربہ کرچکے ہیں۔ (محمد اقبال' کلور کوٹ)

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

☆دل کے ڈیزائن والا دلی دروازہ☆ ہیجڑوں کے گھر کی چائے☆ ریل کی پٹڑی پر ہیرے☆ طوطے اور لاابالی طبیعت والا شوہر☆ شادی مبارک ہو!

**انجانے لوگ:** میری ایک جاننے والی نے دیکھا کہ میرے مرحوم میاں کے ہاتھ میں چائے کے برتن ہیں۔ وہ کہتے ہیں میں روزہ داروں کو سحری کروا رہا ہوں۔ پھر منظر بدلتا ہے، ایک الگ جگہ سے کوئی بزرگ نکلے ہیں جس کا دروازہ دل کے ڈیزائن کا ہے اور اس کے اوپر لکھا ہے دلی دروازہ۔ ان کے ہاتھ میں ٹرے میں شربت ہے، وہ میرے شوہر سے کہتے ہیں کہ میں لوگوں کو روزہ افطار کرا رہا ہوں۔ وہیں پر انجانے لوگ مشرق کی سمت ایک صف میں بیٹھے ہیں۔ (س۔ ٹنڈو الہ یار)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے شوہر مرنے کے بعد اللہ کے فضل سے اچھی حالت میں ہیں۔ آپ ان کے لئے حسب توفیق کچھ نفلی صدقات ہدیہ کرتی رہا کریں۔ واللہ اعلم!

**اہم سفر:** میں نے دیکھا کہ کسی دوسرے شہر میں پڑھنے جاتی ہوں، وہاں پر ایک گھر میں 43 ہیجڑے رہتے ہیں، ان کے بال بہت خوبصورت، گھنے اور لمبے ہیں، ان سب نے اپنے بالوں کا جوڑا بنایا ہوا ہے، میں ان سے پوچھتی ہوں، آپ بالوں میں کیا لگاتی ہیں؟ وہ کچھ جڑی بوٹیوں کے نام بتاتے ہیں، ان میں ایک ہیجڑے کے بال آگے سے تھوڑے سفید ہیں، میں اس کو کہتی ہوں کہ اب میں جا رہی ہوں تو ان میں سے ایک مجھ سے کہتا ہے رک جاؤ' ہمارے گھر مہمان چائے پئے بغیر نہیں جاتے، اس کے ہاتھ میں چائے بنانے کا برتن ہے، پھر میں ان کے گیٹ سے باہر دیکھتی ہوں جہاں میری ایک چھوٹی کزن کھڑی ہوتی ہے میں اسے کہتی ہوں میرے ساتھ گھر تک چلو وہ مجھے بتاتی ہے کہ باجی اندر میری امی اور بھابھی گئی ہیں دعا کرانے کیلئے۔ وہ پہلے بھی آئی تھیں مگر ان کے ہاں پھر بیٹی پیدا ہوئی ہے۔ (سویرا بنوں)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کو کوئی اہم سفر پیش آئے گا جس میں ان شاء اللہ بہت سی خیروبرکات آپ کو حاصل ہوں گی، اگرچہ کہ بعض لوگ پریشان کرنے کی بھی کوشش کریں گے لیکن اللہ کی حفاظت رہے گی۔ واللہ اعلم!

**کھجور کی گٹھلیاں:** میں اور میری بہن ایک سڑک سے گزر رہے ہیں، ایسا لگ رہا ہے کہ ہم وہاں سے کھجور کی گٹھلیاں اٹھا رہے ہیں، اچانک ریل کی پٹڑی آتی ہے، وہاں سے مجھے لال رنگ کے ہیرے ملتے ہیں، میں آگے جاتی ہوں، پھر ریل کی پٹڑی آتی ہے وہاں سے مجھے نیلے رنگ کے ہیرے ملتے ہیں۔ میں بہن کو بتاتی ہوں مگر وہ میری بات پر دھیان نہیں دیتی۔ میں سوچتی ہوں کہ یہ ہیرے کہیں سانپوں کے تو نہیں، پھر ادھر اُدھر دیکھتی ہوں مگر سانپ نظر نہیں آتا۔ اس طرح کئی بار ریل کی پٹڑی آتی ہے اور میں ہیرے اٹھاتی جاتی ہوں۔ (صوفیہ' لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کو پانچ چھ جگہوں پر تحصیل علم کے لئے جانا ہوگا۔ علم اور عزت ومرتبہ ہر جگہ سے حاصل ہوگا۔ آپ یَاعَلِیْمُ 21 بار ہر نماز کے بعد پڑھا کریں۔ واللہ اعلم!

**شوہر لاابالی طبیعت والا:** میں نے دیکھا کہ ایک طوطا پنجرے میں ہے، کوئی کہتا ہے یہ تمہارے بھائی کا ہے، طوطا پنجرے سے نکل جاتا ہے، میں اسے پھر اندر بند کرتی ہوں، مگر وہ پھر نکل جاتا ہے، ایسا دو تین بار ہوتا ہے۔ کوئی کہتا یہ تم نہیں پکڑ سکو گی مگر میں پکڑ کر پنجے میں بند کرتی ہوں، کھڑکی سے باہر دیکھتی ہوں تو وہاں پر ڈھیر سارے طوطے ہوتے ہیں اور ہمارا ایک رشتے دار لڑکا بڑی لکڑی لے کر کھڑا ہوتا ہے پھر دیکھا ایک طوطا پنجرے میں بند ہے، میں اسے ٹماٹر، لال مرچ کھلا رہی ہوں۔ (شائستہ' ساہیوال)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے ہونے والے شوہر لاابالی طبیعت کے ہوں گے اور انہیں گھریلو معاملات کی قطعی فکر نہ ہوگی، تاہم آپ سورہ فرقان کی آیت 74 پڑھ کر ہر نماز کے بعد دعا کرتی رہا کریں۔ واللہ اعلم!

**شادی مبارک ہو:** میں نے پسند کی شادی کیلئے وظیفہ اور استخارہ کیا تھا جس میں کچھ اس طرح نظر آیا کہ میں جس سے شادی کرنا چاہتی ہوں وہ میری بہنوں اور دوست کو اپنے گھر بلا کر شادی کی بات کرتا ہے، اس طرح رشتہ طے ہو جاتا ہے اور میری شادی ہو رہی ہے، میں نے ہرے رنگ کا لباس پہنا ہوا ہے اور تیار ہو رہی ہوں لیکن کچھ پریشان ہوں۔ میری دوست مجھے تسلی دیتی ہیں کہ وہ تم کو دھوکہ نہیں دے گا۔ تھوڑی دیر بعد میرا بھائی نکاح نامہ لے کر آتا ہے، اس پر ان کے دستخط ہوتے ہیں اور پھر میں بھی دستخط کرتی ہوں۔ تھوڑی دیر میں شور ہوتا ہے کہ شادی مبارک ہو، پھر اس کو گھر لے کر آتے ہیں تو میری پھوپھی اور ممانی کہتی ہیں کہ لڑکا پہلے سے شادی شدہ ہے جس پر امی کہتی ہیں کیا ہوا دونوں کی پسند ہے۔ (ر۔ راولپنڈی)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ ان شاء اللہ آپ جس جگہ چاہتی ہیں اسی جگہ آپ کا رشتہ طے پا جائے گا، اگرچہ کہ اس میں کچھ دیر لگے گی۔ واللہ اعلم!

**اچھی حالت:** میں نے دیکھا کہ میرے مرحوم شوہر آئے ہیں، انہوں نے سفید لباس پہن رکھا ہے۔ ان کے دانت بھی چمک رہے ہیں، وہ مجھے بازو سے پکڑ کر اس کمرے میں جہاں ہم رہتے تھے لے جاتے ہیں لیکن مجھے ان کا ہاتھ محسوس نہیں ہوتا وہ مجھے کہتے ہیں کہ تمہاری یاد ستا رہی تھی، سوچا تم سے مل کر آؤں، میں کہتی ہوں ٹھہریں میں کھانا کھا کر آتی ہوں، سامنے ہی کمرے میں ایک خاتون کے سامنے بہت سارے برتن اور کھانا رکھا ہے، میرے پاس میرے شوہر کی بھانجی تلے ہوئے آلو اور کھانا لے کر آتی ہے ان کی امی اور بھانجی ان کے ساتھ بیٹھی ہیں میں اپنے شوہر سے کہتی ہوں کہ آپ بھی ہمارے ساتھ کھانا کھائیں تو وہ آلوؤں کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں کہ میں پہلے اتنا بھی کھانا نہیں کھاتا تھا، اب میں بہت کھاتا ہوں، میں کہتی ہوں تم تھوڑا سا کھا لیتے تھے تو تمہیں گھٹن ہوتی تھی اب بھی ہوتی ہوگی تو وہ کہتے ہیں اب مجھے کوئی تکلیف نہیں۔ اتنے میں میری بھابھی نے دروازہ کھولا اور وہ غائب ہو گئے۔ (س۔ جگہ نامعلوم)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے مرحوم شوہر مرنے کے بعد اچھی حالت میں ہیں تاہم آپ ان کے لئے حسب توفیق نفلی عبادات کا ہدیہ ایصال ثواب کرتی رہا کریں۔ ان شاء اللہ رزق میں کشادگی ہوگی۔ واللہ اعلم!

### تبخیر' کمزوری' شوگر اور ہمہ اقسام کے امراض کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یقیناً آپ خدمت خلق میں کوشاں ہوں گے۔ سینئر ایڈووکیٹ آف سلطان خیل عیسیٰ خیل میانوالی نے اپنا تجربہ بیان فرمایا جو من وعن عبقری کی نذر ہے۔ استعمال سے شوگر ایسے صحیح ہوئی کہ جیسے تھی ہی نہیں ھوالشافی: سونف' چیڑ کیکر' تلخ جَو' بادام' بھنے ہوئے چنے کی دال' تمام ایک چھٹانک لیں اور کلونجی آدھ چھٹانک لے کر پیس لیں' ایک چمچ چائے والا صبح نہار منہ اور عصر کے وقت پانی سے لیں۔ انتہائی لاجواب اور آزمودہ نسخہ ہے۔ (حکیم ریاض حسین' ٹھکروال میانوالی)

# شکر ہے میرے باپ کی دولت کو آگ کھا گئی!

محمد بلال یار، کوٹ سہ

جب کسی کا نقصان ہوتا ہے سب لوگ اس کے ساتھ ہمدردی کرتے ہیں افسوس کرتے ہیں' مگر یہاں عجیب اتفاق تھا کہ گھر کے تمام افراد اور پڑوس کے لوگ موجود نواسے پوتے سب خوش تھے اور تالیاں بجارہے تھے جو بیٹا آگ بجھانے میں شامل ہوا اس کی رائے تھی کہ شکر ہے' اس کمرے کو آگ لگ گئی

24 اگست 2013 کو میری بستی میں ایک بخیل کے ساتھ قدرتی فیصلہ ہوا جو کہ درج ذیل ہے پہلے میں آپ اس بخیل کے پاس جمع شدہ سامان کی تفصیل بتاتا ہوں۔ نقد رقم ایک کروڑ روپے کے لگ بھگ' پانچ بوریاں قیمتی جوتوں سے بھری ہوئیں' دس بوریاں قیمتی سندھی ٹوپیوں سے بھری ہوئی' سندھی گمندیاں چار سو عدد شادی کا جوڑا اور جوتا۔ دو ہزار کے لگ بھگ لنگیاں' کپڑے چادریں' کمبل جو کہ مختلف بوریوں میں بھری ہوئی ترتیب کے ساتھ ایک کمرے میں رکھے ہوئے تھے۔ کچھ رقم شاپنگ بیگز میں ڈال کر مختلف بوریوں میں چھپائی ہوئی تھی۔ کچھ رقم شاپنگ بیگ میں ڈال کر دیواروں میں دفن تھی اور تیس لاکھ مکان جلنے کے بعد زمین میں دفن تھے' جب مکان جل چکا تو اس نے زمین کھود کر نکالے۔ اتنا کچھ ہونے کے باوجود اس شخص نے نہ کبھی خود پر کوئی رقم لگائی اور نہ کبھی گھر والوں کو کچھ دیا اور نہ ہی کبھی کسی رشتہ دار یا غریب کی مدد کی۔ اب میں آپ کو بتاتا ہوں کہ مکان کیسے جلا' اور بخیل کو بھی پتہ نہ چلا کہ میری زندگی کی جمع پونجی جل چکی ہے۔ جلنے کی بو بھی ناک میں نہ آئی' حالانکہ بخیل اسی جلے ہوئے کمرے کے سرہانے سے ٹیک لگائے چارپائی پر بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک اسی قوم کی ایک عورت ان کے گھر آئی اور اس نے کہا کہ یہاں آپ کے گھر میں کسی جلنے والی اشیاء کی بو آرہی ہے۔ بڑے مزے کی بات ہے جب قدرت اپنا فیصلہ سناتی ہے تو موقع پر عجیب حالات پیدا کردیتا ہے۔ گھر میں ایک نلکا تھا اس نے پانی دینا بھی چھوڑ دیا گھر میں سوائے بخیل کے اور کوئی مرد نہ تھا۔ بچے اور چند ایک عورتیں تھیں۔ جب بخیل نے دروازہ کھولا تو اس وقت آگ اپنے جوبن پر تھی اور کمرے میں سوائے شعلوں کے اور کوئی بھی نہ تھا۔ بخیل موقع پر بے ہوش ہوگیا۔ عورتوں اور بچوں نے واویلا مچایا کہ پڑوسی مرد دوڑتے ہوئے آن پہنچے۔ اب اندر جانے کیلئے کوئی تیار نہ تھا۔ کیونکہ اس کنجوس شخص کا گھرانہ ہمارے علاقہ میں معزز خاندان سے تعلق رکھتا ہے اور اس گھر کی عورتیں آج تک گھر سے باہر نہیں نکلیں۔

بہت مرد اور بچے کنجوس کے گھر کے باہر جمع تھے کہ اس کا لڑکا بھی آن پہنچا۔ اس نے گھر میں پردہ کروایا۔ پھر انہوں نے مکان کی چھت کو گرایا تا کہ آگ دوسرے مکانوں تک نہ پھیل سکے لوگوں کے گھروں سے پانی بھر بھر کر آگ کے شعلوں پر پھینکتے رہے۔ تقریباً چھ گھنٹے کی محنت کے بعد آگ پر قابو پایا گیا۔ **عجیب اتفاق:** جب کسی کا نقصان ہوتا ہے سب لوگ اس کے ساتھ ہمدردی کرتے ہیں افسوس کرتے ہیں' مگر یہاں عجیب اتفاق تھا کہ گھر کے تمام افراد اور پڑوس کے لوگ موجود نواسے پوتے سب خوش تھے اور تالیاں بجارہے تھے جو بیٹا آگ بجھانے میں شامل ہوا اس کی رائے تھی کہ شکر ہے' اس کمرے کو آگ لگ گئی ورنہ ہم اس فتنے میں مبتلا ہوکر آپس میں ہی لڑتے رہتے۔ **میرا مفروضہ:** کمرے میں آگ کیسے لگی؟ جب دروازہ کھلا تھا' بخیل اپنی چیزوں کو ترتیب دے رہا تھا کہ ایک اس کا اپنا بچہ یعنی پوتا مرغی کا انڈا ڈھونڈتے ڈھونڈتے اسی کمرے میں آکر پہنچا اس کے پاس ماچس بھی تھی کیونکہ کمرہ میں گھپ اندھیرا تھا اور کنجوس کو اس کی آمد کا پتہ نہ چلا۔ بچے نے ماچس کی دیا سلائی جلائی' بھوسہ میں انڈا ڈھونڈا اور ماچس کی جلتی ہوئی دیا سلائی کو پلاسٹک یا بھوسہ پر رکھا' انڈا اٹھایا اور بھاگنے لگا کیونکہ بخیل آدمی اس کمرے میں کسی آدمی کو داخل ہونے سے سختی سے روکتا اور اگر کوئی گھر کا فرد کمرے میں داخل ہوجاتا تو اسے مارتا تھا جب بچہ بھاگا تو بخیل نے اسے دیکھ لیا' اس کے پیچھے بھاگا اور کمرہ کو تالا سے بند کرکے سامنے پڑی ہوئی چارپائی پر رکھے ہوئے تکیے کے ساتھ ٹیک لگا کر بیٹھ گیا۔ اس کی پس پشت آگ جل اٹھی اور اسے پتہ بھی نہ چلا۔

**30 لاکھ کس طرح یاد آئے؟:** جب اسے پتہ چلا تو سب کچھ لٹ چکا تھا۔ جلے ہوئے نوٹ ایک سوا ایک لاکھ کے قریب ملے بعد میں اس نے یہ کہہ کر سب کو حیران کردیا کہ میری کچھ رقم اسی کمرے میں زمین کے اندر دفن پڑی ہے۔ جب دفن شدہ رقم نکالی تو تیس لاکھ روپے نکلی جو کہ ناقابل استعمال ہوچکی تھی۔ کنجوس اور بخیل کے پاس اتنا روپیہ کیسے آیا آیئے یہ بھی آپ کو بتادیتے ہیں۔ 1۔ پچاس ایکڑ ذاتی رقبہ اور اس کی آمدن۔ 2۔ رمضان شریف میں اندرون سندھ کے مختلف اضلاع میں جاکر بھیک مانگنا۔ 3۔ محرم کی بیس تاریخ کو یہ شخص واپس آتا تو اس کے پاس کافی مال ومتاع ہوتا ہے۔ ایسی دولت ایسے ہی برباد ہوتی ہے۔

# یہ تو کوئی پاگل لگتا ہے

فاروق احمد وڑائچ' گجرات

میں محکمہ انکم ٹیکس میں ملازم ہوں' ایک دن گھر سے گاڑی نکالنے لگا' گیٹ کھولا' گیٹ کے سامنے ایک ریڑھی کھڑی تھی جو ردی خرید رہا تھا' میں نے غصے میں اس کو دو چار سنا دیں اور ریڑھی ایک طرف کرنے کو کہا' وہ بے چارہ کچھ نہ بولا اور جلدی سے ریڑھی آگے کرنے لگا' جب ریڑھی اس نے آگے بڑھائی تو میری نظر اس کی ریڑھی پر پڑی ہوئی چیزوں پر پڑی' وہاں ردی میں عبقری پڑا ہوا تھا' میں نے اس سے کہا ٹھہرو۔ وہ اور ڈر گیا میں خود چل کر اس کے پاس گیا' عبقری اٹھایا اور اس سے پوچھا کتنے پیسے ہیں کہنے لگا سر آپ لے لیں' پیسے رہنے دیں۔ اس وقت عبقری کی قیمت 20 روپے تھے' میں نے اس کو بیس روپے دیئے' وہ بہت حیران ہوا کہ پہلے جھڑکتا ہے' پھر پرانی چیز کے پیسے بھی نئی جتنے دیتا ہے۔ میں عبقری اپنے ساتھ گھر لے گیا اور اسی دن مکمل مطالعہ کیا' بس اس دن سے عبقری کا قاری ہوں۔ دل نے یہ کہا کہ عبقری کی جگہ ردی کا ڈھیر نہیں بلکہ دل میں ہے ایسی خدمت اور امت کی فلاح کے ضامن کی ناقدری نہیں ہونی چاہیے۔ اس دن سے میں نے اس بات پر عمل اپنے اوپر لازم کرلیا ہے کہ پرانے عبقری ردی کی دکانوں سے ڈھونڈتا ہوں۔ **ایک واقعہ:** میرے علاقہ میں ایک ردی کی بڑی دکان ہے' میرا گزر وہاں سے ہوا میں نے سڑک کنارے گاڑی کھڑی کی اور ردی کی دکان سے عبقری کی تلاش شروع کردی' تقریباً نصف گھنٹہ کے بعد دکاندار میرے پاس آیا اس دن گرمی اور دھوپ بہت زیادہ تھی اس نے کہا سر آپ کیا ڈھونڈ رہے ہیں' مجھے بتائیں میں آپ کی مدد کرتا ہوں' آپ سائے میں کرسی پر بیٹھ جائیں' میں نے کہا نہیں' تجھے نہیں پتہ کہ کیا تلاش کررہا ہوں' اسے میں نے خود ہی ڈھونڈنا ہے' میں اسے خود پانا چاہتا ہوں۔ وہ چلا گیا' ایسے محسوس ہوا جیسے کہہ رہا ہو یہ کوئی پاگل لگتا ہے' تقریباً تین گھنٹے میں نے لگائے اور مجھے کامیابی ملی کہ ایک عبقری مل گیا' مجھ پر گردی گرد تھی' پسینہ' جس سے حالت خراب تھی لیکن مجھے خوشی تھی اور میں مطمئن تھا کہ مجھے عبقری مل گیا۔ میں نے دکاندار کو عبقری دکھایا اور کہا کہ یہ تلاش کرتا تھا' میں نے اس کو نئے عبقری کی قیمت ادا کی اور عبقری لے لیا اور اس سے عرض کی کہ جب ردی تمہارے پاس آئے عبقری تلاش کرلیا کرو اور الگ رکھ دیا کرو میں خود آکر نئے شمارے کی قیمت اور تمہاری محنت کے الگ (باقی صفحہ نمبر 36 پر)

# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

**یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں**

**گھر بسانا چاہتی ہوں:** میں اٹھارہ برس کی تھی جب مجھے میری ایک دوست نے نشے کا سگریٹ پلایا۔ میرا حلق کڑوا ہوگیا لیکن پھر نشے کے سُرور نے مجھے اسیر کرلیا۔ پہلے پہل دوست پلاتی رہی' کچھ عرصہ بعد ماں مرگئی' باپ پہلے ہی فوت ہوچکا تھا' اب میں نشے کی خاطر چوریاں کرنے لگی۔ اسی نشے نے مجھے یونیورسٹی سے نکلوایا۔ جب میرے محلے میں اس لعنت کے ہاتھوں ایک جوان ختم ہوا' تو مجھے ہوش آیا۔ نہا دھو کر نماز پڑھ کر اللہ سے توبہ کی کہ اب کبھی نشہ نہیں کروں گی۔ نشہ چھوڑنے کے بعد مجھے کئی جسمانی اور نفسیاتی اذیتوں سے گزرنا پڑا مگر میں اللہ سے وعدہ کرچکی تھی' اس لیے دوبارہ اسے ہاتھ نہیں لگایا' میں ٹیچنگ کرسکتی تھی' ایک اچھے سکول میں نوکری ملی' اس کے ذریعے پیٹ پالنے کی کوشش کی۔ رقم جمع کرکے چھوٹی بہن کی شادی کردی۔ اب مسئلہ یہ ہے کہ میں شادی کرنا چاہتی ہوں۔ ملنے والوں کے پاس بہن کو بھیجا' تو انہوں نے یہ کہہ کر انکار کردیا کہ لڑکی نشئی ہے' اسے اپنے گھر نہیں لاسکتے۔ لڑکا مجھ سے شادی کرنا چاہتا ہے کیونکہ وہ مجھے جانتا ہے۔ مجھے اعتراف ہے کہ میں نشہ کرتی تھی مگر اب میں توبہ کرچکی ہوں' تو لوگ میری بات کا یقین کیوں نہیں کرتے؟ کبھی کبھی دل چاہتا ہے کہ دوبارہ نشہ شروع کردوں۔ میں ایک دوراہے پر کھڑی ہوں' اپنا گھر بسانا چاہتی ہوں مگر لوگ میرا ساتھ نہیں دے رہے۔ میں کیا کروں۔ (س۔ش)

**مشورہ:** اکثر دیکھا گیا ہے کہ مذاق مذاق میں دوست نشے کا سگریٹ پلادیتے ہیں اور پھر پینے والا بری عادت کا شکار ہوجاتا ہے۔ یہ تو حقیقت ہے کہ نشہ کرنے والے کا اعتبار نہیں ہوتا مگر آپ نے نشہ چھوڑ کر بڑی ہمت کی ہے' اب اپنے عہد پر قائم رہیے۔ اگر وہ لڑکا آپ کو جانتا ہے تو رفتہ رفتہ اپنے گھر والوں کو راضی کرلے گا۔ آپ پریشان نہ ہوں اور اپنے کام میں لگی رہیں۔ تھوڑا اور انتظار کیجئے' معاملات صحیح ہوجائیں گے۔ آپ کی بہن کو چاہیے کہ گاہے بگاہے اس لڑکے کے گھر والوں سے ملتی رہے' امید ہے آپ کا اچھا کردار دیکھ کر اس کے اہل خانہ راضی ہوجائیں گے۔ آج کل اچھے رشتے مشکل سے ملتے ہیں۔ والدین کو چاہیے کہ نوجوان بچیوں پر نظر رکھیں' ان کی سہیلیوں سے ملتے رہیں' گھر میں سے زیور اور روپے غائب ہونے لگیں تو بچوں کی نگرانی سخت کردیں۔ والدین کا فرض ہے کہ جوان اولاد پر نظر رکھیں تاکہ وہ بگڑنے نہ پائیں' بچے تبھی ٹھیک رہ سکتے ہیں۔

**ہونٹ پھٹ جاتے ہیں:** میرے ہونٹ پھٹ کر کھردرے ہوگئے ہیں جن سے خون بھی نکلتا ہے۔ رنگ بھی خراب ہورہا ہے۔ یہ خرابیاں کیونکر دور ہوں گی؟ (نعیمہ' راولپنڈی)

**مشورہ:** سردیوں میں آپ پٹرولیم جیلی لگائیے' مزید برآں سوتے وقت بلاناغہ کسی بھی تیل میں تھوڑی سی روئی بھگو کر ناف میں رکھیے۔ گلاب کی 1/4 پیالی عرق میں آدھی چمچی سے کم زیتون کا تیل ملا کر رکھ دیجئے۔ رات کو اس آمیزے کے آدھا چمچ میں تین قطرے لیموں کا رس ملا کر ہونٹوں پر لگائیے۔ یہ نہ کرسکیں تو پٹرولیم جیلی ضرور لگائیے' ہونٹ نرم ہوجائیں گے۔

**تھوڑی محنت کریں:** میرے والدین کے پاس اللہ کا دیا سب کچھ ہے مگر جب میں پڑھنے بیٹھوں تو عجیب و غریب خیالات آتے ہیں اور پڑھائی کا سلسلہ درہم برہم ہوجاتا ہے۔ میں ایسا کیا کروں کہ امتحان میں کامیاب ہوجاؤں؟ میں بہت پریشان ہوں کبھی کبھی زندگی سے ناامید بھی ہوجاتی ہوں۔ (ن، ملتان)

**مشورہ:** آپ تو بڑے خوش قسمت ہیں کہ والدین اپنی حق حلال کی کمائی آپ کی تعلیم پر لگانے کو تیار ہیں مگر آپ پڑھائی سے پیچھا چھڑا رہی ہیں۔ تھوڑی سی محنت کرلیں پھر شادی کا ارادہ کریں۔ آپ کسی روز عبقری دواخانہ جائیے' وہاں حضرت حکیم صاحب کے اسسٹنٹ صاحب بیٹھتے ہیں ان سے دماغ کو تقویت پہنچانے کیلئے کوئی دوا تجویز کرائیے۔ جن کے پاس دولت اور فالتو وقت ہو' ان کے ذہن میں عموماً فاسد خیالات آتے جاتے رہتے ہیں۔ دوا کھانے سے آپ تندرست ہوجائیں گے۔

**میری طبیعت اور معاشی مسائل:** میرے گھرانے کے مالی حالات اچھے نہیں' اس لیے میں کوئی ملازمت کرنا چاہتی ہوں' بتائیے سلائی کڑھائی کے علاوہ کیا کرسکتی ہوں؟ یاد رہے کہ میری طبیعت صحیح نہیں رہتی' دوسرے مسائل بھی ہیں۔ (ام عرفان' اوکاڑہ)

**مشورہ:** ماہانہ نظام کی خرابی کی وجہ سے آپ کی طبیعت خراب رہتی ہے۔ قریب کوئی شفاخانہ ہو تو حکیم کو دکھا کر دوا تجویز کرائیے۔ اس خرابی میں چکر آتے ہیں اور کمزوری و گیس پیدا ہوتی ہے۔ آپ گھر میں چھوٹے بچوں کیلئے ٹیوشن سنٹر کھول لیں یا انہیں قرآن پاک پڑھانے لگیں۔ آپ کی صحت بھی ایسی نہیں کہ زیادہ کام کرسکیں۔ آپ پہلی سے پانچویں جماعت کے بچوں کو پڑھا سکتی ہیں۔ اللہ کے نام لے کر کام شروع کریں۔

**ملٹھی کے فوائد:** گزشتہ ہفتے ایک معروف ڈاکٹر زچہ و بچہ کا فون آیا کہنے لگیں: مجھے ایک صاحب نے ملٹھی کا سفوف اور اس کے بارے میں آپ کا پرانا مضمون بھیجا ہے۔ ملٹھی وہ باہر سے منگوا اور پسوا کر استعمال کرتے ہیں۔ بے شمار لوگوں کو اس سے فائدہ ہوا۔ انہوں نے مجھے بھی معدے کی تکلیف کیلئے ملٹھی بھیجی ہے۔'' میں نے ان سے کہا کہ ملٹھی بہت مفید شے ہے' آپ ضرور کھائیے۔

میری ایک عزیزہ کو معدے اور آنتوں کی تکلیف تھی جو کسی علاج سے ٹھیک نہ ہوئی۔ آسٹریلیا سے ان کی بہن نے لکھا یہاں ریڈیو پر ایک پروگرام ''آپ کا معالج'' چلتا ہے۔ اس میں بتایا گیا کہ ملٹھی بڑی مفید بوٹی ہے جو پیٹ کے جملہ امراض میں کام آتی ہے۔ پھر یہ نسخہ بتایا گیا پسی ملٹھی ایک چمچ رات کو ایک پیالی پانی میں بھگو دیں۔ صبح چھان کر رکھ لیں۔ یہ پانی ہلکا گرم کرکے دن میں چھ بار پینا ہے۔ ان کی عزیزہ نے تین ہفتے یہ بے ضرر علاج کیا' تو حیرت انگیز طور پر ٹھیک ہوگئیں۔ اسی طرح بڑی آنت کے سرطان کی ایک مریضہ نے ملٹھی کا استعمال شروع کیا۔ دو ہفتے بعد ان کی طبیعت سنبھلی اور وزن بڑھنے لگا۔ بڑی بوڑھیاں بھی اس سے گھریلو علاج کرتی تھیں۔ پیٹ درد میں ملٹھی کا چھٹا ٹکڑا موٹا کوٹتیں' تھوڑا سا پودینہ اور دو بڑی الائچیاں ملاتیں اور پھر پانی میں ملا کر قہوہ بنالیتیں۔ جب پانی کو تین چار جوش آجاتے' تو ٹھنڈا کرنے کے بعد چینی یا نمک ملا کر تھوڑا تھوڑا پلاتیں۔ وقفے کے ساتھ دینے سے معدے کی تیزابیت دور ہوجاتی ہے۔ عام کھانسی میں بھی ملٹھی چبا کر چوسنے سے افاقہ ہوتا ہے۔ ملٹھی کا چھلکا اتار کر استعمال کرنا چاہیے۔ میری عزیزہ نے مجھے گلگت سے گلاب کے ڈنٹھل لاکر دیئے اور بتایا کہ غیرملکی سیاح انہیں بھاری قیمت پر خریدتے ہیں۔ ایک پیالی پانی میں گلاب کے دو خشک ڈنٹھل اور ملٹھی کا موٹا کوٹا ہوا چھوٹا ٹکڑا ڈال کر پکائیے۔ اچھی طرح پک جائے تو چائے کی طرح دم دے کر پی لیں۔ سردی کے موسم میں حسب خواہش لیموں کا رس' ایک چمچ شہد' پسی کالی مرچ یا گرم مسالے کی ذرا سی چٹکی بھی ملا سکتی ہیں۔ یہ خوش ذائقہ قہوہ قوت بخش اور نزلہ' زکام' کھانسی سے بچاتا ہے۔ چین میں ملٹھی کو ازسرنو جوان کردینے والی بوٹی سمجھا جاتا ہے۔

# گاجر لائیں خوب کھائیں اور ساتھ دس فائدے بھی پائیں

شبیر حسین۔ خانیوال

کچی گاجر کا جوس روزانہ پی لیں تو مسوڑھوں اور دانتوں کی بیماریاں پیدا نہ ہوں گی۔ جوس کے استعمال سے خون صاف رہے گا، پھوڑے، پھنسی اور خارش نہ ہوگی، دل و دماغ اور انسانی مشین کے تمام کل پرزے صحیح حالت میں رہیں گے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرض ہے کہ عرصہ 25 سال سے درس و تدریس سے منسلک ہوں۔ مختلف اخبارات و رسائل میں تحریریں بھیجتا رہتا ہوں، عبقری کا عرصہ ایک سال سے قاری ہوں مگر جو بات عبقری میں ہے وہ کسی اور میں کہاں۔ الحمدللہ! عبقری کے لیے لکھنے کی کاوش پہلی بار کر رہا ہوں۔ **گاجر اور دس علاج (علاج بذریعہ گاجر):** رب کائنات نے اس دنیا میں کوئی چیز رائیگاں نہیں بنائی۔ ہر چیز میں علیحدہ ذائقہ اور فائدہ رکھا ہے۔ یہاں پر آج کل کے موسم کے مطابق سبزی گاجر کا ذکر کیا جائے گا۔ موسم سرما میں گاجر ایک مفید چیز ہے، گاجر کو غریبوں کا سیب بھی کہا جاتا ہے۔ درج ذیل میں گاجر کو بطور علاج کیسے استعمال کیا جاسکتا ہے۔ 1) **کمزوری دماغ کا علاج:** اگر صبح فجر کی نماز کے بعد سات عدد بادام کھا کر اوپر سے گاجر کا جوس ایک گلاس میں آدھا کلو گائے کا دودھ ملا کر پئیں تو اس سے دماغ کو تقویت ملتی ہے۔

2) **درد شقیقہ:** اگر گاجر کے پتے گرم کر کے ان کا رس نکال لیں اور اس کے چند قطرے ناک اور کان میں ڈالیں تو اس سے چھینکیں اور درد شقیقہ ختم ہوجاتا ہے۔ 3) **درد سینہ:** گاجر کو آگ پر پکائیں اور ان کا پانی نچوڑ لیں بعدازاں گاجر کے پانی کو شہد میں ملا کر پلائیں اس سے سینے کا درد بالکل ختم ہوجائے گا۔ 4) **بلغمی کھانسی کا علاج:** اگر گاجر کے نچوڑے ہوئے پانی میں مصری ملا کر پکائیں اور بطور چٹنی بنا کر اس میں ایک تولہ سیاہ مرچ کا سفوف بنا کر ملائیں تو اس کے کھانے سے کھانسی میں فائدہ ہوتا ہے اور بلغم آسانی سے نکلتا ہے۔

5) **پتھری کیلئے مفید:** گاجر اور شلغم کے بیج ہموزن لیں اور مولی کے اندر سے کھوکھلا کر کے اس میں بھر دیں پھر مولی کا منہ بند کر کے گرم راکھ (بھوبل) میں پکائیں۔ جب بھرتہ ہوجائے تو بیجوں کو نکال کر خشک کر کے محفوظ رکھیں۔ روزانہ 50 گرام تک کھاتے رہیں۔ **فوائد:** یہ بیج بند پیشاب کو کھولتے ہیں اور پتھری کو گلا کر نکال دیتے ہیں۔

7) **مسوڑھوں کیلئے:** کچی گاجر کا جوس روزانہ پی لیں تو مسوڑھوں اور دانتوں کی بیماریاں پیدا نہ ہوں گی۔ جوس کے استعمال سے خون صاف رہے گا، پھوڑے، پھنسی اور خارش نہ ہوگی، دل و دماغ اور انسانی مشین کے تمام کل پرزے صحیح حالت میں رہیں گے اور ٹھیک طرح کام کریں گے۔

8) **کمزور بچوں کا علاج بذریعہ گاجر:** جن بچوں کی کمزوری کا سبب معلوم نہ ہوسکے ان کو گاجر کا رس (جوس) 50 گرام سے ایک تولہ تک برابر گرم پانی ملا کر دن میں دو تین مرتبہ پلائیں یہ علاج ایک سال تک کے بچے کیلئے ہے۔ زائد عمر کے بچوں کو مقدار بڑھادیں۔ دودھ پینے والے بچوں کی مائیں بھی گاجر کھائیں اور ان کا جوس روزانہ استعمال کریں۔ اس عمل سے تھوڑے ہی عرصہ کے اندر ماں اور بچے کی صحت نمایاں طور پر بہتر ہوجائے گی۔ 9) **پیٹ کے کیڑوں کا علاج:** ایک گلاس گاجر کا جوس روزانہ پینے سے پیٹ کے کیڑے خارج ہوجاتے ہیں اگر صبح خالی پیٹ آدھا کلو گاجریں کھالیں تو زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ جن اصحاب کو گاجر ہضم نہیں ہوتی وہ خالی پیٹ دو گلاس جوس پی لیا کریں اس سے انشاءاللہ پیٹ کے کیڑے مکمل ختم ہوجائیں گے۔ 10) **قوت باہ کیلئے مفید:** اچھی گاجر لے کر اوپر سے چھیل لیں اور اندر سے گٹھلی نکال دیں پھر انہیں کدوکش کرلیں۔ یہ اندازہ ہو کہ کدوکش گاجر ایک کلو ہوں ان کو گائے کے ایک کلو دودھ میں پکائیں۔ جب اچھی طرح گل جائیں تو اتار کر رکھ دیں۔ کڑاہی میں علیحدہ سے دیسی گھی ڈیڑھ پاؤ ڈال کر آگ پر گرم کریں اور گاجروں کا مادہ اس میں ڈال کر پکائیں یہاں تک کہ سرخ ہوجائیں بعدازاں اس میں ادھا کلو مصری ڈال کر اچھی طرح حل کریں اور یہ اشیاء شامل کریں۔ مغز بادام 50 گرام، مغز اخروٹ 20 گرام، مغز چلغوزہ 20 گرام، مغز ناریل 50 گرام، مغز پستہ 20 گرام، مغز خروبچی 20 گرام۔ بہت لذیذ حلوہ تیار ہوگا۔ روزانہ 100 گرام چاندی کے خالص ورق میں صبح کے وقت کھائیں، قوت باہ اور دردوں کے لیے اکسیر خاص ہے۔

## امراض پیٹ کیلئے میری اہلیہ کا آزمودہ چورن

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ نسخہ میری بیوی صاحبہ کا آزمودہ ہے۔ پیٹ کے امراض کیلئے مجرب اور اکسیر ہے۔ **ھوالشافی:** سونف' اجوائن کوٹ کر اس میں کالا نمک ڈال دیں' اوپر اگر مناسب ہو تو لیموں کو خشک کریں اور اس کو بھی ڈال دیں۔ بس چورن تیار' صبح و شام آدھا چمچ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ (محمد اسد)



# روحانی کیفیت

(پوشیدہ)

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ڈھیروں دعائیں آپ کے اور آپ کے اہل خانہ کیلئے کہ اللہ تعالیٰ آپ سب کو اپنی رحمت کے سایہ میں رکھے اور قیامت تک آپ کے نظام کو قائم ودائم رکھے۔ آمین!۔ آپ کی دعاؤں اور تسبیح خانہ نے ہمیں بہت کچھ دیا ہے۔ آپ نے ہمیں اللہ سے مانگنے اور باتیں کرنے کا بہت پیارا طریقہ بتایا ہے' اب زندگی کا مزہ اور سکون آیا۔ یہاں آنے سے پہلے مجھے ایسا لگتا تھا کہ کسی چیز کی کمی ہے۔ حالانکہ اللہ کا دیا ہوا سب کچھ ہے' لیکن اب روح کی وہ بے چینی ختم ہوگئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے بروقت اپنی یاد دے دی ہے' اللہ کا شکر ہے میں دن میں کئی بار آسمان کی طرف دیکھ کر مسکراتی ہوں جیسے اللہ کو دیکھ کر مسکرا رہی ہوں تو اللہ تعالیٰ بھی تو مجھے دیکھ کر مسکراتے ہونگے۔ جب بھی دن میں بھول جاؤں تو اندر سے آواز آتی ہے کہ آج تم اللہ تعالیٰ کو دیکھ کر مسکرائی کیوں نہیں' یہ ساری برکتیں رحمتیں سب آپ کے بتائے ہوئے اعمال اور وظیفے کی برکتیں ہیں۔ آپ کی دعاؤں سے اللہ تعالیٰ نے ہمیں دس مرلے کا پلاٹ بھی دے دیا ہے۔ ہم نے دس مرلے کا گھر دیا تھا اللہ نے ہمیں پندرہ مرلے جگہ دے دی ہے۔ اب اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ یہ جگہ ہمارے لیے خیر اور برکت وعافیت کا ذریعہ ہو۔ میرا ایک ہی بیٹا سترہ سال کا ہے اس کو قرآن حفظ کروایا ہے' وہ مصلے سنا چکا ہے اب نویں جماعت میں گیا ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ یہ نیک ہو' پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے مطابق اس کی زندگی ہو' میں اس کو دنیا دار نہیں بنانا چاہتی میں تو آخرت اور دنیا کیلئے خیر وعافیت کا اب ذریعہ بنانا چاہتی ہوں۔ میرے شوہر بھی یہی چاہتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ ہم اسے عالم بنائیں گے۔ اب تو جو دعا اللہ سے مانگتی ہوں وہ قبول ہوتی ہے۔ یہ سب تسبیح خانہ سے ہمیں ملا ہے۔

## چوری چوری وظیفہ کر کے سب کچھ پالیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں جب سترہ سال کی تھی تو مجھے کوئی وظیفہ' اور کچھ نہ کچھ پڑھنے کا بہت شوق تھا' میں نے ایک کتاب سے پڑھا کہ آیۃ الکرسی تین دن لگاتار 313 مرتبہ ایک ہی مرتبہ ایک ہی وقت میں پڑھے تو اسے وہ ملے گا جو اس نے سوچا نہ ہوگا۔ میں نے امی اور سب گھر والوں سے چھپ کر اس کو پڑھا اور واقعی مجھے اللہ تعالیٰ نے وہ کچھ دیا جو کبھی میں نے سوچا بھی نہ تھا۔ سب مجھے کم عقل اور پاگل کہتے تھے اب وہ سب مجھ سے اللہ کے فضل سے اور آپ کی دعاؤں سے پوچھ پوچھ کر چلتے ہیں۔ (ج، ر)



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کا بھی چار دفعہ کھیں یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہو سکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## دائمی نزلہ زکام سے مکمل نجات حاصل کریں

دائمی نزلہ زکام بہت تکلیف دہ اور خطرناک مرض ہے' علاج سے عدم توجہی انسان کو کئی مزید امراض میں مبتلا کرسکتی ہے جن میں کینسر اور دمہ جیسی بیماریاں شامل ہیں۔ اسی لیے جو لوگ اس نامراد مرض میں مبتلا ہیں وہ فوراً علاج کی طرف توجہ دیں' اس مضمون میں آپ کو اس مرض کا شافی علاج اور احتیاطی تدابیر بتانے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ آپ صحت مند اور خوشگوار زندگی گزار سکیں۔ اسباب: عموماً یہ مرض ان اشخاص پر حملہ کرتا ہے جو نزلہ زکام کیلئے غلط قسم کی ادویات محض وقتی آرام حاصل کرنے کیلئے استعمال کرتے ہیں۔ پیدائشی طور پر بلغمی مزاج، سگریٹ نوش اور کام سے پہلوتہی کرنے والے افراد اس مرض کا نشانہ بنتے ہیں۔ پرہیز: اس مرض کے علاج کے دوران پرہیز پر خصوصی توجہ دینی چاہیے' مندرجہ ذیل اشیاء سے پرہیز کرنا ہی صحت کی ضمانت ہے۔ 1۔ تلی ہوئی چیزیں مثلاً انڈا، پراٹھا، سموسہ، کچوری، جلیبی، رولز وغیرہ۔ 2۔ ٹھنڈی غذائیں مثلاً ٹھنڈا پانی' کولڈ ڈرنک آئس کریم' کسٹرڈ وغیرہ۔ 3۔ کھٹی چیزیں' لیموں' اچار' کینو' ترش پھل' کیلا' دہی' لسی وغیرہ۔ 4۔ بادی غذائیں' گوبھی' سفید چنا' دال ماش' چنے کی دال' بھنڈی' توری' چاول' بڑا گوشت' آلو' مکئی وغیرہ۔ پرہیز کرنا مشکل ہے لیکن میری تمام قارئین سے گزارش ہے کہ جب بھی وہ بد پرہیزی کی طرف مائل ہونے لگیں تو ایک دفعہ سکون سے بیٹھ کر اس کے نقصانات پر غور کریں امید ہے کہ افاقہ ہوگا۔

علاج: ادارہ عبقری کا ''الرجی نزلہ کورس'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں اس کے علاوہ ہمدرد دواخانہ کی ایک دوا ''تریاق نزلہ'' یہ بھی نزلہ زکام کیلئے بہت اچھی ہے۔ ان ادویات کو تین سے پانچ ماہ تک مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ ان ادویات کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ نزلے کو روک کر دماغ سے رطوبات خارج کرتی ہیں۔

ایک نسخہ جو میرا آزمودہ ہے اور ان حضرات کیلئے بے حد مؤثر ہے جن کے بال نزلہ زکام کی وجہ سے سفید ہو چکے ہیں' نسخہ درج ذیل ہے۔

ھوالشافی: کلونجی کو پیس کر سفوف بنالیں' اطریفل اسطخدوس (میں نے ادارہ ہمدرد کی استعمال کی تھی) ایک چائے کا چمچ گرم پانی میں حل کریں' چوتھائی چائے کا چمچ کلونجی کا سفوف بھی اسی پانی میں حل کریں۔ دن میں تین مرتبہ کھانے سے ایک گھنٹہ قبل استعمال کریں۔ ایک ماہ سے تین ماہ تک یہ نسخہ استعمال کیا جاسکتا ہے۔ دوران علاج چاق و چوبند رہیں تاکہ بلغم کا اخراج ہو' علاوہ ازیں دوپہر کو سونے سے پرہیز کریں' اس سے بلغم کی افزائش ہوتی ہے۔

دوران علاج مندرجہ ذیل غذاؤں کا استعمال بے حد مفید ہے۔ بکرے کا گوشت' بکرے کا مغز' دیسی مرغ' دال مسور' ثابت دال مونگ' شہد' ادرک' کچی پیاز (واضح رہے کچی پیاز کا استعمال صرف دوپہر تک کیا جائے کیونکہ یہ دیر ہضم ہوتی ہے) مچھلی' مچھلی کے سر کی یخنی' کریلے' کھجور' تیزپات' سفید زیرہ' کلونجی' سیاہ زیرہ' کالے چنے کا شوربہ' اجوائن' لہسن' لونگ' دارچینی' بڑی الائچی' سبز الائچی' روغن زیتون' پالک' ساگ' سونف' میتھی' انڈے' اخروٹ' پستہ' کبوتر' بٹیر' کلیجی۔ روحانی علاج: عین ممکن ہے بعض قارئین کو مندرجہ بالا اشیاء ناپسند ہوں اور جن اغذیہ سے پرہیز کرنا ہے' وہ بے حد مرغوب ہوں' اسی لیے ذیل میں شفاء یابی کیلئے ایک بہترین روحانی عمل پیش کیا جارہا ہے جو کینسر اور ایڈز جیسے مرض کیلئے نہایت مؤثر ہے۔ دائمی نزلہ زکام کے مریض بھی اس سے استفادہ کرسکتے ہیں' وہ بہترین عمل یہ ہے: جمعہ کے روز نماز جمعہ کے ادا کرنے کے بعد اول و آخر سات مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ گیارہ گیارہ دفعہ سورۂ قدر اور سورۂ الم نشرح کی تلاوت کریں۔ تلاوت کے بعد شفایابی کیلئے دعا کریں۔ مستورات یہ عمل نماز ظہر ادا کرنے بعد کرسکتی ہیں۔ اسی طرح ہر جمعہ یہ عمل کریں' چاہیں تو مکمل شفایابی کے بعد یہ عمل ترک کرسکتے ہیں لیکن اگر معمول بنالیں تو بے حد فائدہ ہوگا۔ (جاوید احمد' لاہور)

## 4 قسم کے لوگ جنت میں نہیں جائیں گے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اور میرے گھر والے گزشتہ چھ سال سے عبقری کے قاری ہیں' جب سے یہ پڑھنا شروع کیا ہے تب سے دیگر تمام میگزین و اخبارات چھوٹ گئے ہیں۔ میرے بچے بھی عبقری بہت شوق سے پڑھتے ہیں اور یکم کو ہی ان کا سوال ہوتا ہے کہ عبقری آیا کہ نہیں' آپ دین کی بہت خدمت کررہے ہیں' ہمارے دل سے آپ کیلئے بہت دعائیں نکلتی ہیں۔ میں کچھ اعمال بھیج رہا ہوں یقیناً یہ میرے لیے صدقہ جاریہ اور مخلوق خدا کو اس سے بھرپور فائدہ ہوگا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے اوپر لازم کرلیا ہے کہ چار قسم کے اشخاص کو جنت میں نہیں بھیجے گا اور نہ ان کو جنت کی نعمتوں سے کچھ حصہ ملے گا۔ وہ چار اشخاص یہ ہیں:۔ 1۔ شراب کا عادی' 2۔ سود خور۔ 3۔ یتیم کا مال کھانے والا۔ 4۔ ماں باپ کا نافرمان۔ ماں کے قدموں میں جنت ہوتی ہے اور باپ کو صرف پیار کی نظر سے دیکھنے سے اللہ پاک ایک مقبول حج کا ثواب عطا فرماتے ہیں۔ اللہ پاک ہمیں درج بالا چار اقسام سے بچائے۔ آمین۔

## آیۃ الکرسی کی فضیلت

جو شخص گھر سے نکلتے وقت آیۃ الکرسی پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی گھر سے باہر حفاظت فرمادیتے ہیں جب تک کہ وہ اپنے گھر واپس نہ آجائے۔ جو شخص واپس آتے ہوئے گھر میں داخل ہونے سے پہلے آیۃ الکرسی پڑھے گا اللہ پاک اس کے گھر سے بھوک و افلاس کو ختم فرمادیتے ہیں۔ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے گا اس کے اور جنت میں صرف موت رکاوٹ ہے۔ یعنی وہ مرتے ساتھ ہی جنت میں چلا جائے گا۔ جو شخص رات کو آیۃ الکرسی پڑھ کر سوئے گا اللہ پاک ساری رات اس کو اپنی حفاظت میں لے لیتے ہیں جو دو دفعہ پڑھے گا اللہ اس کے تمام گھر کی حفاظت فرمائیں گے اور جو تین دفعہ آیۃ الکرسی پڑھ کر سوئے گا اللہ پاک اس کے پورے محلہ کی حفاظت فرمائیں گے۔ (ایک بندہ خدا' واہ کینٹ)

## میرے گھر کے دو ڈاکٹرز سے ملیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ کریم آپ کو' عبقری کی پوری ٹیم کو' زندگی' تندرستی اور دین کی نعمت سے مالا مال کرے۔ آمین ثم آمین۔ میں آپ کو اپنے گھر کے دو

**مرض اٹھرا یا بانجھ پن کا علاج:** جن کے بچے ڈبہ سوکھا وغیرہ سے ہلاک ہوجاتے ہوں ان کو چاہیے کہ روغن زیتون میں خرگوش کے گوشت کو بھون کر کھائیں۔

ڈاکٹرز سے آج ملواتی ہوں' ایک ڈاکٹر کا نام ہے ''لیموں والی پھکی'' اور ایک ڈاکٹر کا نام ہے ''اسطخدوس والی پھکی''۔

**لیموں والی پھکی:** ھوالشافی: کالا نمک حسب ذائقہ' سونف آدھا کلو' اجوائن آدھا کلو' گلاب کی پتی ایک چھٹانک' سوکھا دھنیا ثابت ایک چھٹانک' پودینہ ایک چھٹانک' بڑی الائچی ایک چھٹانک' چھوٹی ہڑیڑ ایک چھٹانک' سفید زیرہ ایک چھٹانک' سونٹھ ایک چھٹانک' اسپغول ثابت ایک چھٹانک' جامن گٹھلی ایک چھٹانک' کالی مرچ ایک چھٹانک' قلمی شورہ ایک چھٹانک' کلونجی ایک چھٹانک' بہیڑہ ایک چھٹانک۔

ترکیب: پہلے اجوائن کو دھو کر سکھالیں' پھر ایک کلو لیموں کے پانی میں اجوائن بھگودیں اور سکھالیں' باقی تمام اجزا کو پیس لیں اور جب اجوائن خشک ہوجائے تو اس کو بھی پیس لیں اور پھکی بنالیں۔ سب سے اعلیٰ پھکی ہے۔ معدہ کی خرابی' تیزابی طبیعت' جلن' قے آتی ہو وغیرہ کیلئے اعلیٰ ترین پھکی ہے۔ بس چمچی بھر کھا کر اوپر سے پانی پی لیں۔

**ہمارے گھر کا دوسرا ڈاکٹر اسطخدوس والی پھکی:** ھوالشافی: ایک پاؤ اسطخدوس' ایک کلو بادام کی گری' آدھ چھٹانک کالی مرچ' آدھ چھٹانک سوکھا دھنیا۔ ان سب کو باریک پسوا کر صبح نہار منہ ایک چمچ ہمراہ پانی کے ساتھ کھائیں اور بلغم' ریشہ' کھانسی' سینہ جکڑا ہوا اور بہت سی ریشہ والی بیماریوں سے خلاصی پائیں۔ طالب دعا اور عبقری کی دل و جان سے قدر دان (فلک امجد' بورے والا)

## عبقری سے ملے عمل نے بچالیا! سبحان اللہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اس سے قبل بھی عبقری میں اپنا مشاہدہ لکھ چکی ہوں۔ میری بیٹی میرے گھر عبقری بھجواتی ہے۔ ہمارے علاقے میں ایک کتابوں والی دکان ہے ان سے کہا ہے کہ عبقری لا کر دیا کریں' بہت مفید چیز ہے۔ عبقری میں پڑھنے کیلئے اتنا کچھ ہے کہ سارے معاملات خود ہی حل ہوجاتے ہیں۔ عبقری کے ایک شمارے میں ٹائیفائیڈ کا آزمودہ نسخہ چھپا تھا جس کی ترکیب یہ تھی: ایک کلو بڑا گوشت لیں۔ اس کی چھوٹی چھوٹی بوٹی بنالیں اس میں ایک چھٹانک ادرک' اور ایک چھٹانک لہسن کوٹ کر اس کو دھونا نہیں کوئی بھی چیز نہیں ڈالنی یہ گھوٹ کر اس کو دھیمی دھیمی آنچ پر پکالیں' شام کو صرف یہی گوشت کھانا ہے روٹی نہیں کھانی۔ اس کے بعد تین کپ دودھ پتی پی لیں۔ یہ عمل کم از کم تین دن کریں۔ اگر بخار نہ بھی ہو تو یہ طاقت کیلئے بھی بہت زبردست ہے۔ میں یہ نسخہ تیار کرکے اپنے بیٹے کو دیا' پورا ایک کلو تو نہ کھا سکا کیونکہ وہ بہت زیادہ کمزور تھا' مگر اس نسخہ کے استعمال سے اس کی صحت دن بدن بہتر ہونا شروع ہوگئی ہے۔ میں یہ فوائد اس لیے لکھ رہی ہوں کہ آپ نے خود فرمایا ہے کہ کوئی بھی ایسی چیز نہ چھپائیں جو دوسروں کو فائدہ دیتی ہو۔ ایک عمل میں نے دو یا تین ماہ پہلے کیا تھا۔ شیخ جمال الدین یونس رحمۃ اللہ علیہ نے اس عمل کی اجازت دی تھی' یہ عمل بھی کسی لکھنے والے نے عبقری میں دیا ہے کہ سخت سے سخت مشکل کے حل کیلئے دو رکعت نفل ایصال ثواب شیخ جمال الدین یونس رحمۃ اللہ علیہ کیلئے پڑھیں اور ایک پرچی پر درج ذیل دعا لکھ کر پانی میں بہادیں۔ انشاء اللہ ایک ہفتے کے اندر اندر اس کی مشکل حل ہوجائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِيْلِ اِلَى الْمَوْلَى الْجَلِيْلِ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

میری کہانی کچھ یوں ہے کہ میرا بھتیجا اور میرا بڑا بیٹا ایک جگہ ایک ٹھیکیدار کے ساتھ مزدوری کرتا تھا تو ٹھیکیدار تھوڑے تھوڑے پیسے دیتا تھا کبھی بھی پوری مزدوری نہیں دی۔ ہمیں تو گھر چلانے کیلئے ضرورت تھی ہمارا تھوڑے پر چولہا چل رہا تھا مگر میرا بھتیجا جو کہ دوسرے شہر سے آیا تھا تو وہ کہہ رہا تھا کہ مجھے تھوڑے تھوڑے نہیں چاہئیں جب کام ختم ہوگا تو اکٹھے لے کر گھر جاؤں گا۔ جب کام ختم ہونے والا تھا تو ٹھیکیدار ادھر ادھر چھپنے لگا' میرے بھتیجے کے 83 ہزار بقایا تھے' ٹھیکیدار آج' کل کر رہا تھا' کام ختم ہوگیا' میرے بھائی مرحوم کو میرے بھتیجے نے بلالیا کہ ٹھیکیدار میرے پیسے نہیں دے رہا۔ میں پریشان تھی کہ بھتیجا خالی ہاتھ گھر جائے گا تو سوتیلی ماں کی باتیں سنے گا' ٹھیکیدار کو خود فون کرکے کہا کہ اس مہمان کے پیسے دو تاکہ گھر جاسکے' اس نے چار دن کا وقت دیا۔ میری ایک جاننے والی جو کہ کمیٹیاں وغیرہ اکٹھی کرتی ہے میں نے پندرہ ہزار اس سے لے کر بھتیجے کو گھر بھیج دیا۔ اب واپسی کیلئے کوئی امکان نہ تھا' ٹھیکیدار آج کل کر رہا تھا' کمیٹی والی کو پیسے واپس کرنے میں تین دن تھے میں نے اللہ کا نام لے کر اوپر والا عمل پرچی پر لکھ کر نہر میں بہا آئی۔ دو دن بعد میرے شوہر گھر آئے' میں بڑی پریشان' آدمی پیسے نہیں دے رہا' عورت مانگے گی تو بڑی شرمندگی ہوگی' شوہر سے چوری مانگ کر بھتیجے کو دیئے تھے۔ شوہر کہنے لگے کیوں اتنی پریشان لگ رہی ہو' کوئی بڑی بات ہوئی ہے کیا؟ میں نے کہا: ہاں! ضروری کام کیلئے پیسے لیے تھے وہ واپس کرنے ہیں' ٹھیکیدار دے نہیں رہا۔ بس چپکے سے جیب میں ہاتھ ڈالا اور میرے ہاتھ پر رقم رکھ دی' میں نے گنی تو پورے بیس ہزار تھے' اللہ کا شکر ادا کیا بھاگی بھاگی گئی اور کمیٹی والی کو اس کی رقم دے آئی یہ اللہ کے کلام کی برکت تھی۔ (ام حمزہ' غازی تربیلہ)

## قارئین کے کام کی باتیں

محترم قارئین السلام علیکم! کام کی باتیں خلق خدا کو بتانا میں نے عبقری کے ذریعے آج سے شروع کیا ہے۔

**تمام رحمتیں پانے کیلئے:** نماز کا ساتھ لیجئے اور بلاناغہ وجۂ تخلیق کائنات حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام بھیجتے رہیں تو پھر کمال دیکھیں کہ اللہ کی رحمت کیسے آپ کے گھر میں ڈیرہ ڈالتی ہے۔ **موٹا ہونے کیلئے:** ایک ثابت سیب لیں اور اس کو کاٹے بغیر چھیلیں۔ ایک نئی سلائی والی سوئی لیں' اس سے سیب میں ہر طرف سوراخ کریں' ایک گلاس دودھ کو گرم کرکے ٹھنڈا کرلیں پھر اس سیب کو اس دودھ میں ڈال کر یعنی بھگو کر رکھ دیں اور صبح اٹھ کر یہ دودھ خالی پیٹ پی لیں اور سیب بھی کھالیں یہ عمل کم از کم دو ہفتے کریں۔

**دماغ کو تیز کرنے کیلئے:** ایک پاؤ بادام' تھوڑی سی کالی مرچیں' چینی ایک پاؤ' سبز سونف آدھ پاؤ ان سب کو پیس کر رکھ لیں اور روزانہ صبح خالی پیٹ ایک چمچ کھا کر دودھ پی لیں۔ **اگر نیند نہ آئے تو:** رات کو اگر نیند نہ آئے تو بستر پر بالکل سیدھا لیٹ جائیں اور جسم کو بالکل ڈھیلا چھوڑ دیں' آنکھیں بند کریں اور ذہن میں تصور بنائیں کہ کالے رنگ میں کوئی سفید نقطہ ہے' آپ نے اپنا پورا دھیان اس نقطہ پر جمانا ہے' مسلسل تصور رکھیں۔ انشاء اللہ نیند آجائے گی اور وہ بھی پرسکون' اس کے علاوہ ایک نسخہ ہے وہ یہ کہ کوئی اچھی سی کتاب پڑھنا شروع کردیں اور سبز الائچی بھی منہ میں ڈال کر چباتے رہیں۔ **پلکوں اور بھوؤں کو گاڑھا کرنے کیلئے:** اگر آپ کی پلکیں چھوٹی اور بھنویں ہلکی ہیں تو سرمہ اور زیتون کا تیل باہم ملا کر لگانے سے انشاء اللہ پلکیں لمبی اور بھنویں کالی ہوتی ہیں۔ **دانت سفید کرنے کیلئے:** باداموں کے اوپر والا سخت چھلکا' لونگ اور الائچی کو پیس کر توے پر سرخ کرلیں' ٹھنڈا ہونے پر اس میں نمک ملالیں' دانت سفید کرنے کیلئے بہترین منجن تیار ہے۔ **ہاضمہ کیلئے:** ہاضمہ کو درست رکھنے کیلئے دہی کو اپنی غذا میں شامل رکھیں اور اسپغول کا بھی استعمال کرتے رہیں۔ آپ کا ہاضمہ کبھی خراب نہ ہوگا۔ دعاؤں کی طلب گار (طاہرہ سید' گجرات)

(بقیہ: یہ تو مجھے کوئی پاگل لگتا ہے)

پیسے دوں گا۔ اکثر جاتا ہوں مگر عبقری ردی سے نہیں ملتا۔ مختلف سٹالوں سے ڈھونڈتا ہوں کہ پرانے عبقری نہیں ملتے' تلاش جاری ہے کہ عبقری ردی کا حصہ نہ بنے بلکہ اس کی قدر ہو لوگ سینے سے لگائیں رکھیں اور لوگ حقیقت میں سینے سے لگا کر رکھتے ہیں۔ دس تاریخ کے ہمارے شہر میں عبقری ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتا۔ عبقری کی برکت سے مجھے بہت کچھ ملا ہے۔ میں اب عبقری سے متعلق ہر شے سے محبت کرتا ہوں' اللہ سب کو اپنے فضل و کرم میں رکھے آمین۔

کشف کھلیں' کرامات سرزد ہوں: امام بونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا: اسم یَامُغْنِیُ پڑھنے سے غنا حاصل ہوتا ہے' کشف کھلتا ہے' کرامتیں سرزد ہوتی ہیں بشرطیکہ کسی اللہ کے بندے کا ہاتھ پیچھے ہو۔

# مورنگا کی چائے سے ہائی بلڈ پریشر دور، نارمل کیجئے

غلام قادر ہراج 'جھنگ

بینائی کیلئے مفید ہے' جسمانی زائد چربی کو جلاتا ہے اور وزن کنٹرول رکھتا ہے' ملیریا کے پیراسائٹ مارنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ دن میں دو دفعہ صبح و شام اس کی چائے استعمال کی جائے۔ مورنگا کی چائے پیتے وقت اپنا شوگر لیول روزانہ چیک کریں یہ شوگر لیول نارمل ہوجائے تو اس کا استعمال کم کردیں۔

''مورنگا'' درخت کے بارے معلومات ارسال خدمت ہیں۔ جو کہ کینسر، ہیپاٹائٹس سی، شوگر، موٹاپا کم کرنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ تفصیلات خود ملاحظہ فرمائیں۔ میرے ایک دوست نے اوکاڑہ میں اس کے دو درخت لگائے ہوئے ہیں، اس کے فوائد کے بارے کچھ معلومات حاصل کرکے قارئین عبقری کی خدمت میں بھجوا رہا ہوں، شرف قبولیت بخشیں۔ **جب کینسر اور ہیپاٹائٹس سی کے تمام علاج ناکام ہوجائیں:** جب کینسر اور ہیپاٹائٹس سی کے تمام علاج ناکام ہوجائیں کسی دوائی سے بہتری نہ آرہی ہو تو اس وقت اللہ تعالیٰ کا نام لے کر Moringa کے پتے اور پھلیاں لے کر ان کی چائے پلاتے رہیں ان شاء اللہ صحت کاملہ نصیب ہوگی۔ مورنگا ایک درخت کا نام ہے جس کے پودے خال خال نرسریوں سے مل سکتے ہیں، ذہنی نشوونما میں اضافہ کرتا ہے بلڈ شوگر کو نارمل سطح پر لاتا ہے، بھوک لگاتا ہے، زخموں کو ختم کرتا ہے، قبض دور کرتا ہے، نظام انہضام میں مدد کرتا ہے، کینسر اور ہیپاٹائٹس کا آخری علاج ہے۔ اب اس کے پتوں، بیج اور تیل کے فوائد پر روشنی ڈالتے ہیں۔

**مورنگا کے پتے:** مورنگا کے پتوں میں تمام امینو ایسڈز پائے جاتے ہیں اس میں وٹامن اے بی سی ڈی کمپلیکس، وٹامن کے موجود ہیں اس میں زنک اور سلینیم عناصر کے علاوہ مارکو اور مائیکرو عناصر موجود ہوتے ہیں۔ 18 وٹامن اور 8 منزلہ کثیف حالت میں ملتے ہیں۔ شیرخوار بچوں اور بڑوں کی نشوونما میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کو نارمل کرتا ہے، اس میں 47 اینٹی آکسیڈینٹس پائے جاتے ہیں جو کہ کینسر کی روک تھام میں نمایاں کردار ادا کرتے ہیں۔ بلڈ شوگر اور شوگر کے زخموں کو ٹھیک کرنے میں ممدومعاون ہے انسانی جسم میں ہارمونز کی تعداد کو متوازن رکھتا ہے بینائی کیلئے مفید ہے جسمانی زائد چربی کو جلاتا ہے اور وزن کنٹرول رکھتا ہے، ملیریا کے پیراسائٹ مارنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ دن میں دو دفعہ صبح و شام اس کی چائے استعمال کی جائے۔ مورنگا کی چائے پیتے وقت اپنا شوگر لیول روزانہ چیک کریں یہ شوگر لیول نارمل ہوجائے تو اس کا استعمال کم کردیں۔

**مورنگا کا تیل:** انسانی عمر بڑھاتا ہے، بالوں کو گرنے سے بچاتا ہے، زخموں کو درست کرنے اور کیڑوں کو کاٹنے سے درد کو دور کرتا ہے، چھاتی کے مسائل اور گلے کے انفیکشن کیلئے مفید ہے۔ فوڈ انڈسٹری میں بطور Preseravative استعمال ہوتا ہے۔ **مورنگا کے بیج:** جلے ہوئے جسم کی اصلاح کرتا ہے، السر میں مفید ہے، ملیریا اور معدہ کے درد میں مفید ہے، عورتوں میں بچے پیدا کرنی کی صلاحیت کو بڑھاتا ہے، جلدی ٹیومر کا علاج ہے، خونی و بادی بواسیر کو ختم کرتا ہے، جسم کی زائد چربی کو نارمل کرتا ہے۔ **طریقہ استعمال:** بیج کا ایک دانہ صبح کو اور ایک دانہ شام کو چبا کر کھائیں۔

**ہیپاٹائٹس سی کے مریضوں کیلئے خوشخبری:** جو لوگ دیسی علاج کی بجائے انٹرفیرون انجکشن کے ذریعے ہیپاٹائٹس کا علاج کروا رہے تھے ان لوگوں کیلئے یہ اچھی خبر ہے کہ طبی ماہرین اور سائنس دانوں نے اس موذی مرض کیلئے ایک نئی دوا Sovaldi (سوویلڈی) گولی ایجاد کی ہے یہ گولیاں پاکستان کے شہر راولپنڈی میں پہنچ چکی ہیں۔ واضح رہے کہ پاکستان میں اوسطاً ہر دسواں آدمی ہیپاٹائٹس کا مریض ہے اور ان کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے۔ ہیپاٹائٹس کی اقسام اے بی سی ڈی اور ای ہیں ان میں سے اے اور ای پانی سے پھیل رہا ہے۔ بی سی ڈی خون، سرجری، دوسرا بلیڈ استعمال کرنے، بازو پر نام لکھوانے، سرنج استعمال کرنے اور ناک کان چھدوانے سے ایک مریض سے دوسرے مریض میں منتقل ہو رہا ہے۔ پاکستان میں اوسطاً ایک سے پانچ لاکھ مریض سالانہ بروقت علاج نہ ہونے پر دنیا سے رخصت ہو رہے ہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ لوگوں کو اس کی وجوہات اور علاج کے طریقہ کار سے آگاہ کیا جائے۔

## سخت سے سخت قبض کیلئے سکون دہ علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے گزشتہ تین سال سے قبض تھی۔ ایک دن ایک مخلص کے سامنے اپنا مسئلہ بیان کیا تو اس نے مجھے ایک ٹوٹکہ بتایا میں نے صرف سات روز آزمایا اور میری قبض بالکل ختم ہوگئی' آج میں پرسکون زندگی گزار رہا ہوں۔ ھوالشافی: تین عدد خشک انجیر لے کر رات کو مٹی کے پیالے میں بھگو دیں' صبح انجیر کھا کر وہی پانی پی لیں' دوسرے دن دو انجیر' تیسرے دن تین عدد انجیر اوپر والے طریقہ سے کھالیں۔ پھر سات روز روزانہ مندرجہ بالا طریقہ سے ایک انجیر کا دانہ کھالیں۔ سخت سے سخت قبض ان شاء اللہ ہمیشہ کیلئے ختم ہوجائے گی۔ (طاہر سلیم فیصل آباد)

# ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 9 دسمبر بروز جمعہ صبح 7 سے 8 بجکر 10 منٹ' 17 دسمبر بروز ہفتہ شام 5 سے 6 بجکر 12 منٹ تک، 28 دسمبر بروز بدھ 2 بجکر 15 منٹ سے لیکر 3 بجکر 27 منٹ تک مَاشَآءَ اللّٰہُ لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ○ پڑھیں یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فیصد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپ کے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیرمسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ ان شاء اللہ آپ کی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ: 1) روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بناسکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفااللہ عنہ)

## روحانی محفل سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! کافی عرصہ سے عبقری میگزین پڑھ رہی ہوں۔ اس کے علاوہ آپ کے درس انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کرسنتے ہیں اور خوب فیض یاب ہوتے ہیں۔ میں نے گریجوایشن کی تھی جبکہ میں ماسٹر کرنا چاہتی تھی' گھر والوں کی طرف سے شدید مخالفت تھی میں پریشان تھی۔ ایک دن اسی مقصد کیلئے عبقری سے وظائف ڈھونڈ رہی تھی کہ میری نظر روحانی محفل کے کالم پر پڑی۔ مجھے لگا یہی وہ وظیفہ ہے جو میرا مسئلہ حل کرسکتا ہے۔ میں نے دی گئی ترتیب کے مطابق روحانی محفل کرنا شروع کردی۔ ابھی صرف مجھے تین ماہ ہی روحانی محفل کرتے ہوئے تھے کہ میرے بڑے بھائی جو سب سے زیادہ مخالف تھے انہوں نے خود ہی مجھ سے آکر بات کی اور (باقی صفحہ نمبر 44 پر)

**مال کو تباہ کرنے والی چیز:** جس مال میں سے زکوۃ نہ نکالی جائے اور اسی میں ملی جلی رہے تو وہ مال کو تباہ کر کے چھوڑتی ہے۔ (ارشاد نبوی ﷺ)

# وقت کی سپر پاور کو پاک فوج نے ناکوں چنے چبوا دیئے

عرفان احمد شاہدرہ

**جنرل صاحب نے بتایا کہ ہم نے ایسے ہی کیا اور کچھ عرصہ بعد نماز اور اس دعا کی برکت سے اللہ نے پاک فوج کی اتنی مدد کی کہ اتنی بڑی فوج اور قوت کو پاک فوج نے ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور اس کو ساری دنیا نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کی زندگی اور صحت میں برکت عطا فرمائے اور آپ سے اور آپ کی نسلوں سے اسی طرح دین کا کام لیتا رہے۔ کچھ عرصہ پہلے ہم نے ریٹائرڈ جنرل جاوید ناصر صاحب (سابق ڈی جی آئی ایس آئی) کا بیان سنا' بہت ایمان سے بھرپور بیان تھا۔ انہوں نے بتایا کہ اپریل 1981ء میں جنرل اسلم بیگ مرحوم نے بریفنگ دی کہ ہماری سرحد پر اس وقت روس کی فوج ہے وہ اتنی پاور میں ہے کہ اگر وہ اپنا ایک پَر مارے تو ہمارا بلوچستان ہاتھ سے جاتا ہے اور دوسرا پَر مارے تو دریائے سندھ کا دوسری طرف کا علاقہ ہمارے ہاتھ سے جاتا ہے اور ہم ابھی کچھ نہیں کرسکتے۔ روسی فوجیں ہمارے بارڈر پر ہیں۔ جنرل صاحب کہتے ہیں کہ میں یہ سن کر بہت پریشان ہوا' ایک اللہ والے کی خدمت میں حاضر ہوا' ساری بات عرض کی۔ انہوں نے فرمایا کہ تمام بارڈر کے قریبی علاقے والوں اور فوجیوں کی نماز درست کروائیں اور سب کو یہ دعا یاد کروادیں۔ **اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِىْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ** ۔ جنرل صاحب نے بتایا کہ ہم نے ایسے ہی کیا اور کچھ عرصہ بعد نماز اور اس دعا کی برکت سے اللہ نے پاک فوج کی اتنی مدد کی کہ اتنی بڑی فوج اور قوت کو پاک فوج نے ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور اس کو ساری دنیا نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ محترم قارئین! اس بات میں کوئی شک نہیں کہ اللہ نے ہر محاذ پر ہماری پاک افواج کی بھرپور مدد کی اور یہی لازوال مدد ہی ہے کہ آج پاک فوج دنیا کی بہترین افواج میں شامل ہے۔ حکیم صاحب! ہمارے محلے میں کرکٹ میچوں کا جواء سنٹر کھل گیا تو ہم مسجد والے بہت پریشان ہوئے' ہمارے مسجد کے امام صاحب نے مشورہ دیا کہ ہم سب ساتھی یہی درج بالا دعا اکتالیس مرتبہ صبح و شام پڑھیں۔ تمام ساتھیوں نے اس دعا کا اہتمام کیا تو کچھ دن بعد اللہ پاک کی مدد آئی اور وہ تمام جوا کروانے والے لوگ آپس میں لڑ پڑے اور سارا سامان دفتر سے نکال کر باہر سڑک پر پھینک کر توڑ دیا۔ آج کل کے حالات میں تمام مسلمانوں کو نصیحت ہے کہ سب اس دعا کو اکتالیس مرتبہ صبح وشام پڑھیں اور ہر پریشانی اور ہر فتنہ ومصیبت سے محفوظ رہیں اور گھریلو جھگڑوں میں بھی بہت فوری اثر عمل ہے۔

## 1965ء کے شہید کا دیدار

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! پاک فوج کا اللہ کے ہاں رتبہ' کیا ہی کہنے! اس کا مشاہدہ میں نے اپنی آنکھوں سے کیا ہے۔ قرآن مجید میں اللہ جل شانہٗ نے فرمایا کہ شہید زندہ ہوتا ہے' اسے مردہ مت کہو' اللہ جل شانہٗ اس کو رزق دیتے ہیں' آپ کو شعور نہ ہے۔ اس کی مثال میں نے 1967ء میں دیکھی جب میری پہلی تقرری بطور ٹیچر گورنمنٹ ہائی سکول واجہ ضلع گوجرانوالہ میں ہوئی تھی۔ ایک دن ایک 1965ء کے شہید کی میت چھب جوڑیاں سیکٹر سے آئی۔ وہاں لوگوں کا جم غفیر جمع ہوگیا۔ میں بھی پاک فوج کے شہید کے جنازہ میں شرکت کا اعزاز حاصل کرنے وہاں پہنچ گیا۔ شہید کی ہمشیرہ بھی وہاں موجود تھی اور اس کا مطالبہ تھا کہ وہ اپنے شہید بھائی کا دیدار ضرور کرے گی' سب لوگ پریشان تھے ایک بزرگ نے کہا کہ اس کی بہن کی خواہش پوری کی جائے۔ جب چہرہ سے صندوق ہٹایا گیا تو میت بالکل تروتازہ تھی جیسے یہ جوان ابھی ابھی شہید ہوا اور ابھی اس کو صندوق میں رکھا گیا تھا' اس کے چہرہ پر سبز ہلالی پرچم پوری آب وتاب کے ساتھ چمک رہا تھا۔ جب جھنڈا ہٹایا گیا تو شہید کی پیشانی کے دائیں طرف تھوڑی سی مٹی لگی ہوئی تھی بہن سے برداشت نہ ہوا۔ اپنے ڈوپٹہ کے پلو سے چہرہ صاف کردیا۔ اللہ کریم کی قدرت ملاحظہ فرمائیں کہ اس جگہ سے خون رسنا شروع ہوگیا۔ وہاں موجود سب لوگ کلمہ طیبہ کا ورد کرنے لگے۔ دو سال پہلے سے شہید پاک فوج کے جوان کا اتنا رتبہ دیکھ کر ہر کوئی عش عش کررہا تھا۔ اللہ جل شانہٗ ہم سب پر اپنا فضل وکرم فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ (محمد شبیر گوندل' حافظ آباد)

### پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں ضرور لکھیں۔ ہر ماہ یہ سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔

# حلقہ کشف المحجوب

**ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔**

میں چند نکتے آپ کی خدمت میں عرض کرتا ہوں جو شیخ رحمہ اللہ نے بیان کیے ہیں۔ کوشش کروں گا کہ آپ کو عرض کر سکوں۔ پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ جو کتاب لکھی ہے، ایک ہزار سال یعنی دس صدیاں! دس صدیاں پہلے یہ کتاب لکھی ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ اس کتاب سے، اس علم الٰہی سے اس کو کوئی حصہ نہیں ملتا، جو کیا کرتا ہے، شاعروں کے دیوانوں کیونکہ جس دور میں دین مغلوب ہو اور کفر غالب ہو گا۔ اس دور کی چند علامات ہوں گی۔ کتے زیادہ ہوں گے، عورتیں ننگی ہوں گی، شراب عام ہوگی، شاعروں کو اعلیٰ مقام ملے گا، شعراء اور گانا بجانے والے ہمارے عزت دار بن جائیں گے، ہمارے ملک کا ورثہ ہوں گے۔ جس دور میں یہ چیزیں ہوں سمجھ لو یہ دور وہی جہالت کا دور ہے جو سرورکونین ﷺ کی تشریف آوری سے پہلے کا دور تھا۔ بولو؟ آج وہ دور ہے۔ وہی دور ہے! **اصلی معرفت ناپید ہو جائے گی:** وہ فرماتے ہیں کہ جس کے لوگ خواہشات نفسانی کا نام شریعت اور طلب جاہ اور ریاست وتکبر کا نام عزت وعلم اور خلق خدا سے ریاکاری کا نام خوف الٰہی اور دل میں کینہ چھپا رکھنے کا نام حلم اور فضول جھگڑے کا نام مناظرہ اور آپس میں لڑنے جھگڑنے اور نادانی کا نام بزرگی اور منافقت کا نام زہد اور جھوٹی آرزوؤں کا نام ارادت اور طبیعت کے ہزیان کا نام معرفت اور دلی حرکتوں اور نفسانی وسوسوں کا نام محبت الٰہی اور کج روی کا نام فقر اور انکار حق کا نام برگزیدگی، بے دینی کا فنا اور پیغمبر ﷺ کی شریعت کے ترک کا نام طریقت اور اہل زمانہ کی آفت کا مجاہدہ نام رکھتے ہیں۔ جو اصلی معرفت ہوگی وہ ختم ہو جائے گی۔ یہ انہوں نے آج سے ہزار سال پہلے فرمایا۔ وہ کہتے ہیں ختم ہوگئی ہے، وہ چیزیں ختم ہوگئی ہیں۔ جو شخص جتنا زیادہ۔ جتنا زیادہ، اپنے آستانے کو، اپنی زندگی کو، اپنے لباس کو، اپنے اٹھنے بیٹھنے کو سجائے گا، اتنا ہی مخلوق خدا پاگل ہوگی کہ یہ پہنچی ہوئی سرکار ہے۔ جو جتنا زیادہ جھوٹ بولے گا، دھوکہ دے گا اور جتنی زیادہ جھوٹی باتیں ان سے کی جائیں گی اتنا زیادہ لوگ اسکی طرف متوجہ ہوں گے۔

تصوف ومعرفت کی زندہ وتابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں اور انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ حلقہ کشف المحجوب کا آج ہی مطالعہ کریں

**بستر پر پیشاب اب نہیں!:** جو بچے بستر پر پیشاب کرتے ہیں ان کو زیرہ سیاہ اور پوست آملہ ہموزن لے کر تھوڑا شہد ملا کر کھلانا اس عادت کو ہمیشہ کیلئے ختم کر دیتا ہے۔ ایک ہفتہ روزانہ رات سوتے وقت ہمراہ پانی استعمال کریں۔

علامہ لاہوتی پراسراری

# جنات کا پیدائشی دوست

سلسلہ وار آپ بیتی
قسط نمبر 86

**ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور علم چاہیے**

**ایک لفظ پڑھا اور ابر رحمت چھاگئی:** قارئین! آپ کو یاد ہوگا کہ بڑھئی جنتی روح کے ساتھ میں نے اپنی ملاقاتوں کے تذکرے میں ایک واقعہ کا ذکر کیا کہ پورے قبرستان میں ہلچل مچی' انوارات کی بارش ہوئی' برکات اور خیریں ابر رحمت کی طرح برس پڑیں' میرے سوال کرنے پر بڑھئی روح نے بتایا کہ دراصل کسی زندہ نے ان مُردوں کی روح کو ایصال ثواب پہنچانے کیلئے اللھم ارحم امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ایک بار کہا ہے' یہ اس ایک بار کہنے کی برکات کمالات اور ابر رحمت ہے۔ میں بہت حیران ہوا اور سوچتا رہا۔ تھوڑے دن پہلے' میرے پاس جنات بہت زیادہ بیٹھے تھے ہماری کسی علمی موضوع پر گفتگو ہو رہی تھی' گڑ سے پکے چاول اور دودھ ہمارے سامنے پڑا تھا' ہم نے گڑ سے پکے چاول اور دودھ استعمال کیا' باتوں ہی باتوں میں مجھے اس لفظ کا خیال آیا کہ میں ان پرانے تجربہ کار اور صدیوں بڑی عمر کے جنات سے پوچھوں کہ کیا انہیں کبھی اس لفظ کا تجربہ اور مشاہدہ ملا؟ **دعا کے کمالات اور میری حیرت:** میں نے ان کے سامنے یہ لفظ پڑھا میری حیرت کی انتہا نہ رہی ان میں سے ہر جن اس لفظ کے فائدے جانتا تھا اور اس حرف کے کمالات جانتا تھا۔ **پرانے تجربہ کار جن کا واقعہ:** ایک پرانے تجربہ کار جن نے اپنا واقعہ سنایا' کہنے لگے یہ اس دور کی بات ہے جب بہادر شاہ ظفر کی حکومت تھی اور برصغیر میں آخری مغل بادشاہ کا تاج اور جھنڈا لہراتا تھا' شہنشاہ ظفر کے چچا کی بیوی فوت ہوگئی' وہ ایک نیک خاتون تھیں' بڑھاپے میں بہت زیادہ علاج معالجہ کیا آخر وہ فوت ہوگئیں' لیکن عجب واقعہ یہ ہوا کہ ان کو جب دفن کرنے لگے تو اس کی تدفین میں تمام راجے' مہاراجے بھی شامل ہوئے اور خود شہنشاہ ظفر بھی شامل ہوا' بہت اچھی قبر بنائی۔ **قبر میں سرنگ نما کھڑکی:** تدفین کرنے کے بعد جب فارغ ہوئے تو ایک دم قبر اندر گرگئی' بہت حیرت ہوئی' ایک شور اٹھا' شاہی گورکنوں نے فوراً قبر سے مٹی ہٹائی' میت کو نکالا' قبر کو صاف کیا' لیکن ایک بات دیکھ کر حیران ہوگئے کہ قبر کے دائیں طرف ایک کھڑکی تھی جیسے مٹی کی تازہ کھڑکی ابھی کسی نے بنائی ہے' اسے کھڑکی کہیں یا سرنگ کہیں' بادشاہ نے پوچھا یہ سرنگ کس نے بنائی ہے؟ گورکنوں نے کہا ہم نے تو نہیں بنائی تو سب کہنے لگے جس وقت دفن کیا اس وقت تو سرنگ نہیں تھی اب سرنگ کیسے آگئی؟ متفقہ فیصلہ ہوا کہ گیلی مٹی سے سرنگ کو بند کر دیا جائے قبر کو ازسرنو پھر بنایا گیا زیادہ وقت نہ لگا تجربہ کار اور تیز رفتار گورکنوں نے اس کو بند کیا' قبر کو ازسرنو پھر بنایا اور تدفین کر کے ابھی چند قدم ہی واپسی کی تھی ایک اونچی آواز سے قبر پھر گرگئی' اب تشویش بڑھ گئی فوراً درویشوں فقیروں بزرگوں اور وقت کے علماء کو بلایا گیا اور یہ سارا حال ان کے سامنے رکھا گیا کہ اس طرح ہم نے قبر بنائی اور قبر پھر گرگئی دوران گفتگو انہیں اس سرنگ کا حال نہ بتایا' ان بڑوں میں موجود ایک درویش نے سوال کیا: کیا دائیں بائیں آپ نے کوئی سوراخ یا کوئی غار تو نہیں دیکھی؟ تو تمام فوراً پکار اٹھے جب پہلی دفعہ قبر گری تھی تو دائیں جانب ایک سرنگ اور کھڑکی نما غار نظر آئی۔ تو وہ بزرگ فرمانے لگے تو آپ نے ہمیں واقعہ پورا کیوں نہیں بتایا؟ یہ میت یہاں دفن ہونے کی نہیں ہے۔ یہ بات کہتے ہوئے اس بزرگ اور پرانے جن کی باتیں ڈبڈبا گئیں اور اس کی گردن جھک گئی' حتیٰ کہ اس کے آنسو زمین پر گرنے لگے' وہ ہچکیوں میں ڈوب گیا ہم حیران کہ یہ کس بات پر رو رہا ہے؟ اور اسے کون سی چیز ایسی ہے جس نے اس کے دل کو موم کر دیا ہے' تھوڑی دیر کے رونے کے بعد آخرکار وہ اپنے حواس کو بحال کر کے پھر سے گفتگو شروع کرنے لگا لیکن ابھی گفتگو شروع کی ہی نہیں تھی کہ دوران گفتگو ایک اور جن نے اسے متوجہ کیا کہ آپ کس بات پر روئے؟ کہنے لگا کہ اگر آپ میری پوری بات سن لیں تو میرے اس سوال کا جواب بھی اس میں مل جائے گا اب میں اور تمام جنات اس بات پر اور زیادہ متوجہ ہوئے ہم نے اپنے آپ کو سمیٹ لیا اور اس کی گفتگو پر ہمہ تن گوش ہوگئے' وہ پرانا تجربہ کار جن کہنے لگا: جس درویش نے اس سرنگ اور کھڑکی کا انکشاف کیا تھا وہ ایک بات پر بار بار اصرار کر رہا تھا کہ یہ میت یہاں دفن ہونے کی نہیں ہے اس کو فوراً جنت البقیع مدینہ منورہ پہنچایا جائے۔ تمام حاضرین اس کی دونوں باتوں کو حیرت سے سن رہے تھے پہلی بات حیرت کی یہی تھی کہ صرف اس درویش نے انکشاف کیا تھا کہ قبر میں ضرور کوئی سرنگ ہونی چاہیے اور اس درویش کا انکشاف درست نکلا۔ **لاش کو جنت البقیع کیسے پہنچایا جائے؟:** لیکن دوسری بات حیرت کی یہ ہے کہ اس خاتون کو جنت البقیع میں کیسے پہنچایا جاسکتا ہے جبکہ اس دور میں مہینوں کا سفر تھا۔ اسی دوران میں گورکنوں نے قبر کو صاف کر کے میت کو پھر سے باہر نکال کر شاہی چارپائی پر رکھ دیا تھا۔ نامعلوم بادشاہ ظفر اور ان کے چچا کو کیا سوجھی کہنے لگے: کہ میت کے اردگرد چادریں تانی جائیں ہم اس کا چہرہ کھول کر دیکھیں گے' فوراً شاہی چادریں تانی گئیں' انہوں نے اس کا چہرہ کھول کر دیکھا چہرہ دیکھنے میں اس کی اولاد اور قریبی رشتہ دار بھی شامل تھیں جب چہرہ سے کپڑا ہٹایا اس میت کے چہرے پر مسکراہٹ تھی' حالانکہ دفن کرتے وقت ہونٹ بھی ملے ہوئے تھے' آنکھیں بھی ملی ہوئی تھیں مگر اب آنکھیں نیم کھلی ہوئی تھیں اور واضح محسوس ہو رہا تھا کہ یہ میت اپنی آنکھوں سے کچھ دیکھ رہی ہے اور مسکراہٹ سے واضح محسوس ہو رہا ہے کہ اس میت نے دفن ہوتے ہی کچھ دیکھا ہے اور اس کی مسکراہٹ بتا رہی ہے کہ مجھے عام میت نہ سمجھا جائے بلکہ میرے ساتھ رب کا خصوصی معاملہ ہے اور میرے ساتھ رب کا خصوصی نظام ہے۔ آخر میت کا کفن لپیٹ دیا گیا' اور اب ہر طرف مشورے ہو رہے ہیں کہ کیا کیا جائے؟ آخر مشورہ یہ ہوا کہ کچی اینٹوں سے میت کی قبر محرابی بنائی جائے اور اس میں دفن کیا جائے اور پھر کھڑے ہو کر اللہ سے دعا مانگی جائے کہ یااللہ! تو اپنی اس نیک بندی کیلئے یہیں اپنی رحمت کا نظام بنا۔ **اس کے بعد قبر نہ گری:** آخر اسے دفن کیا اور پھر علماء' مشائخ' درویش اور فقراء نے بہت دیر تک کھڑے ہو کر نہایت گڑگڑا کر اللہ سے دعا مانگی' اس کے بعد قبر نہ گری' ایک تشویش' ایک بات اور ایک تحقیق سب کے دل میں تھی جو کہ زبان پر نہیں لا رہے تھے آخر اس خاتون کا کون سا ایسا عمل ہے جس کی وجہ سے اس کے ساتھ یہ معاملہ ہوا اور وہ غار کیا تھی؟ اور وہ کھڑکی کیا تھی؟ **کشف القبور میں باکمال مشائخ:** آخرکار بادشاہ نے تمام مشائخ اور بزرگوں سے یہ سوال خود ہی کیا؟ یہ بات کہتے ہوئے وہ بزرگ جن خاموش ہوگیا اور تھوڑی دیر سر جھکایا' پھر خلاؤں میں گھورنے لگا جیسے کہ وہ سوچ رہا ہے کہ وہ بات ان سب کو بتاؤں یا نہ بتاؤں اور وہ تحقیق ان سب کے سامنے کھولوں یا نہ کھولوں' اس کے چہرے کی کشمکش' اس کی سانسوں کا تانا بانا' اس کے جذبات' کیفیات' خیالات یہ واضح بتا رہے تھے' آخر تھوڑی ہی دیر میں خود بولا اور کہا کہ ان میں بہت سے ایسے مشائخ تھے جو کشف القبور میں باکمال تھے اور بہت سے درویش اور علماء ایسے تھے جو میت سے خواب کے ذریعے حال اور

**گھر کوئی برا شخص نہ آئے:** برے شخص کو گھر میں آنے سے روکنے کیلئے اسم یامانع کا وظیفہ بہت مجرب ہے' عشاء کے بعد تنہائی میں بیٹھ کر گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں' گیارہ دن تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ ناپسند شخصیت خود بخود گھر آنے سے رک جائیگی۔

احوال پوچھ لیتے تھے' بادشاہ نے سب کو کہا کہ ہر شخص کشف القبور کے ذریعے یا خواب کے ذریعے اس خاتون سے حال پوچھے اور ہر شخص علیحدہ مجھے لکھ کر دے ایک کا دوسرے کو پتہ نہ چلے اور اس سب رزلٹ لانے کیلئے گیارہ دن کا وقت دے دیا۔ **آخر اس راز سے پردہ اٹھ ہی گیا:** گیارہ دن کے بعد سب اپنی کارگزاری لکھ کر بادشاہ کے پاس لے آئے جب اس کارگزاری کو پڑھا گیا تو ایک ہی بات تھی اور وہ بات یہ تھی کہ "میں اللہ کے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تمام امت کیلئے صبح وشام ایک تسبیح اول و آخر تین بار درود شریف **اللھم ارحم امت محمد** ﷺ پڑھتی تھی اور دن میں باقی وقت بھی کھلا پڑھتی رہتی تھی" اور سب کو خواب میں اس خاتون نے تین واقعات سنائے، **غربت اور تنگدستی میں گھرا ایک خاندان:** پہلا واقعہ یہ سنایا میں اپنے محل کی بالکونی پر بیٹھی تھی ایک شخص کو دیکھا نہایت غریب' پھٹے پرانے کپڑے' بیوی اور بچوں کے ساتھ ایک گدھے پر کچھ سامان لادے جا رہا تھا' نا معلوم میرے دل میں کیا بات آئی' میں نے اپنی باندیوں سے کہا اس سارے خاندان کو بلا کر میرے سامنے پیش کرو' باندیوں نے آناً فاناً غلاموں کو کہا اور غلاموں نے اس خاندان کو میرے سامنے پیش کیا' میں نے انہیں دیکھا کہ وہ پریشان ہیں' انہیں تسلی دی کہ آپ کو میں نے صرف باتیں کرنے کیلئے بلایا ہے نہ کہ قید کرنے کیلئے' انہیں کھانا پینا دیا پھر میں ان سے باتیں کرنے لگ گئی' مرد کو پردہ میں بٹھایا خاتون اور بچے میرے سامنے بیٹھ گئے' وہ کہنے لگے کہ ہم دہلی میں آئے ہیں' دراصل ہم دہلی سے ساڑھے تین سو میل دور ایک گاؤں کے رہنے والے ہیں' وہ خاتون کہنے لگی کہ میرے میاں کے دادا پڑدادا بہت مالدار تھے لیکن تقدیر کا نظام چلا اور حالات کم سے کمتر اور بد سے بدتر ہوتے چلے گئے' غربت اور تنگدستی نے ہمیں گھیر لیا فقر و فاقہ نے ہمیں لپیٹ لیا' پہلے ایک وقت کی ہوتی تھی پھر ایک وقت کی بھی نہ رہی' بچے بھوک سے بلکتے تھے' ہمیں اپنی بھوک کا احساس تو تھا ہی لیکن بچوں کی بھوک برداشت نہیں ہوتی تھی اور یہ بھوک اور تنگدستی بڑھتی چلی گئی اور حتیٰ کہ ہم اپنا سب کچھ بیچنے پر مجبور ہوگئے' گھر میں تمام برتن حتیٰ کہ چارپائیاں تک بیچ دیں' ابھی کچھ نہیں رہا سوائے اس گدھے کے' اس گدھے کو لے کر ہم نے دہلی کا رخ کیا کہ دہلی میں جا کر شہر کے کسی آخری کونے میں کسی کھنڈر میں پناہ لیں گے یا جھونپڑی بنا کر محنت مزدوری کریں گے کیونکہ ہم حیادار اور خاندانی لوگ ہیں' ہم سوال نہیں کر سکتے ہم بھیک نہیں مانگ سکتے' ان کی آنکھیں تر تھیں' بچوں کی ہچکیاں تھیں اور وہ اپنی داستان سنا رہے تھے۔ وہ خاتون جو بہادر شاہ ظفر کی چچی تھیں عالم ارواح میں اپنی داستان سناتے ہوئے مزید کہنے لگیں جب میں نے ان سے بات بڑھائی اور ان کی داستان سنی تو پتہ چلا کہ ان کے بڑوں میں پانچ درویش تھے جن کی اب اکٹھی پانچ قبریں ہیں اور یہ پانچ درویش وہ تھے جن کے پاس اگر بادشاہ اپنا لشکر اور طاقتور فوج لے کر بھی آجاتا تو ان کی دعاؤں کا سامنا نہیں کر سکتا تھا' وہ جن کو دعائیں دیتے تھے سو فیصد لگتی تھیں اور جن کو بددعائیں دیتے تھے ان کو بددعائیں بھی سو فیصد لگتی تھیں' وہ درویش وہ تھے جنہوں نے تمام زندگی میں رزق حلال اور سچ کے ساتھ اللہ کی عبادت کی اور اللہ کے تعلق میں بہت آگے نکل گئے جب یہ بات سن لی تو حیرت ہوئی۔ **ہم نے اپنے بڑوں سے ایک لفظ سنا تھا:** میں نے حکم دیا کہ اس خاندان کا وظیفہ لگا دیا جائے اور اس کو گھر بنا کے دیا جائے' جب وہ خاندان جانے لگا تو کہنے لگا: ہم نے اپنے بڑوں سے ایک لفظ سنا تھا کہ جو شخص **اللھم ارحم امت محمد** ﷺ ایک تسبیح صبح وشام پڑھے اور سارا دن کھلا پڑھے تو دنیا میں اللہ تعالیٰ اس کو ہر مشکل میں کسی نہ کسی شکل میں اسباب ضرور پیدا کرے گا چاہے مشکلات کے پہاڑ ہوں' مصائب کے سمندر ہوں اور دکھوں کی آندھیاں ہوں لیکن اس کے پڑھنے والے کو کہیں نہ کہیں سے کوئی راستہ ضرور ملے گا۔ ہاں یہ وظیفہ ہمارا خاندانی طور پر چلا آرہا ہے' آج کے دن بھی ہم اس کو پڑھ رہے' ہر دفعہ پر امید تھے کہ کوئی نہ کوئی راستہ اللہ نکالے گا' دیکھیں اس لفظ کی برکت کہ اسی وقت میں آپ کو بالکونی پر بٹھایا اور اسی وقت پر ہم پردیسیوں کا خستہ حال خاندان آپ کے سامنے سے گزرا اور اللہ نے آپ کے دل میں بات ڈالی اور ہم آج سے خوشحال ہوگئے ہیں کیونکہ ملکہ کی نظر ہم پر پڑ گئی ہے۔ **ملکہ بھیس بدل کر دہلی کے بازار میں:** اس خاتون نے دوسرا واقعہ اس سے بھی زیادہ انوکھا سنایا: کہا کہ میں ایک بار بھیس بدل کر دہلی کے بازار میں اپنی ایک باندی کے ساتھ کچھ سامان لے رہی تھی' برتنوں کی ایک دکان پر میرا جانا ہوا' وہاں میں نے عجیب منظر دیکھا ایک مرد کو رسیوں سے باندھ کر ایک ستون کے ساتھ بٹھایا ہوا ہے' عورت کے پاؤں میں رسی ہے اور ان کے ساتھ تین بچے ہیں اور ان سب کے ہاتھوں میں رسی ہے اور وہ سب رو رہے ہیں اور ان پر الزام ہے کہ انہوں نے اس دکاندار سے سامان لیا تھا اور اکثر لے جاتے تھے اور گاؤں دیہات میں لے جا کر برتن بیچتے تھے' پہلے انہوں نے اپنا اعتماد اور اعتبار بڑھایا پھر قرض لینا شروع کیا اور بہت سا قرض لے کر آخر کئی سال تک یہ گم ہوگئے یعنی دکاندار کو اپنا چہرہ نہ دکھایا اب جب یہ اس دکان کے سامنے سے گزرے انہوں نے اپنے چہرے چھپائے ہوئے تھے' اچانک دکاندار کے پرانے ملازم کی نظر ان پر پڑی اس نے انہیں بلایا تو انہوں نے بھاگنے کی کوشش کی سب نے مل کر انہیں پکڑ لیا اب انہیں باندھا ہوا ہے کہ انہوں نے بہت زیادہ رقم لے لی ہے جو کہ ادھار ان کے پاس موجود ہے' اب کوئی ان کا ضامن نہیں جو کہ ان کا ذمہ لے اور دکاندار کی رقم چکائے۔ **سردار کے تین بچوں کی شادی اور ادھار کے برتن:** وہ شاہی خاتون کی روح کہنے لگی: کہ جب میں وہاں پہنچی میں نے یہ منظر دیکھا اور میں نے ان سے تمام واقعہ پوچھا تو میں ان کے ساتھ بیٹھ گئی کیونکہ میں نے ایک سادہ اور غریب خاتون کا روپ دھارا ہوا تھا میں زمین پر ان کے ساتھ بیٹھ گئی اور ان کا حال احوال لینے لگی کہ کیا ہوا؟ وہ کہنے لگے: ہمارا کاروبار بالکل ٹھیک تھا اور ہم ان سے درست لین دین کر رہے تھے' اچانک ایسا ہوا ایک سردار کے ہاں شادی تھی' اس نے اپنی ایک بیٹی اور تین بیٹوں کی اکٹھی شادی کرنی تھی اس نے ہم سے برتنوں کی بہت بڑی تعداد خریدی' ہمیں اس میں چونکہ بہت نفع نظر آیا' ہم نے وہ ساری ان کی ضرورت پوری کردی' ان کا وعدہ تھا اور لوگوں نے بھی کہا کہ یہ سردار بہت سچا ہے' کسی کا مال اور رقم نہیں کھاتا اور اپنا وعدہ پورا کرتا ہے اور سردار نے بھی وعدہ کیا کہ شادی کے بعد مجھے رقم گفٹ کی شکل میں ملے گی میں وہ ساری اکٹھی کرکے اتنی بڑی رقم برتنوں میں جہیز کی شکل میں بھی اور مہمانوں کے کھانے کی شکل میں لیے تھے وہ تمام رقم میں آپ کو واپس کردوں گا۔ **سردار نے دیا غریب کو دھوکہ:** شادی میں ہم بھی شامل تھے' شادی کے تیسرے دن ہم اس کے پاس گئے کہ ہماری رقم ہمیں واپس دی جائے (جاری ہے)

## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کرایا' نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد' عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم! ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ **0343-8710009**
مزید: دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

## حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پہ دیا گیا کوپن پُر کرکے بھجوادیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

# سلگتا بلکتا اجڑتا گھر ایک آسان عمل سے آباد

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل، وظیفے کے کرنے سے آپ کو جادو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹونہ ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں آپ کو اپنے کچھ مسائل اور بعد میں ان سے نجات کس طرح مل رہی ہے وہ بتانا چاہتی ہوں۔ میری شادی کو 3 سال ہو چکے ہیں' میری شادی اپنوں میں ہوئی' چونکہ ہماری جوائنٹ فیملی ہے اس لیے میری شادی کو ابھی چند دن ہی گزرے تھے کہ شوہر نے اور سسرال والوں نے آنکھیں بدل لیں' ان کا رویہ بہت زیادہ بدل گیا' شوہر نے کبھی عزت' پیار اور توجہ نہ دی' بات بات پر گھر والوں کے سامنے ذلیل کرتے' چھوٹی سے چھوٹی غلطی کو بھی معاف نہیں کیا۔ پانی کا گلاس رکھنا بھی بھول جاؤں تو ذلیل کرنا' جوتا یا کوئی کپڑا نہ ملے تو نوبت طلاق تک لے جانا' میرے شوہر کا روز کا معمول ہے۔ اللہ نے مجھے دو بچوں سے نوازا مگر شوہر سمیت سسرال والوں میں سے کسی نے خوشی کا اظہار نہیں کیا۔ وہ ان کو بوجھ سمجھتے ہیں۔ میری پیٹھ پیچھے بھی اپنے بہن بھائیوں میں بیٹھ کر مجھے گالیاں دیتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ میں تو شادی ہی نہیں کرنا چاہتا تھا تم لوگوں نے میری شادی کروا دی اب خود ہی سنبھالو اسے' میں بیوی بچوں کو نہیں سنبھال سکتا۔ چونکہ یہ ہمارے رشتہ دار ہیں اس لیے میرے گھر والوں کو پہلے بھی پتہ تھا کہ شادی سے پہلے بھی میرے شوہر گھر والوں اور محلے والوں سے بہت زیادہ لڑتے تھے مگر سب کا خیال تھا شادی کے بعد سدھر جائیں گے۔ میرے شوہر ٹھیک ٹھاک کماتے مگر کبھی گھر نہ لاتے' میرا اور میرے بچوں کا خرچہ میرے والدین اٹھاتے اس بات پر بھی مجھے ہی تنقید کا نشانہ بنایا جاتا۔ سسرال والوں نے مجھے گھر کا نوکر بنا کر رکھا ہوا تھا' سارا دن میں گھر کے کام کرتی اور جیٹھ جیٹھانی کے بچوں کو بھی سنبھالتی مگر پھر بھی وہ خوش نہ ہوتے' میرے شوہر کو کوئی پرواہ نہیں ہم جس طرح بھی زندگی گزاریں' میرے شوہر کو بالکل بھی شوق نہیں تھا کہ وہ بیوی بچوں کے ساتھ بیٹھیں' باتیں کریں' بس کھانا کھانے اور رات کو سونے کیلئے گھر آتے' ورنہ صبح سے رات تک باہر ہی رہتے۔ شوہر کے اس برے رویے کی وجہ سے میرا دل ان کے پاس جانے کو بھی نہ کرتا جس کی وجہ سے یہ مزید جھگڑا کرتے' میری سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ میں کس طرح پوری زندگی اس شخص کے ساتھ گزاروں گی اور ان بچوں کو کس طرح پالوں گی۔ پھر مجھے میرے جیٹھ نے بتایا کہ ان کو کسی نے بتایا کہ میرے شوہر نے نشہ کرنا شروع کر دیا ہے اور اس کا اٹھنا بیٹھنا انتہائی برے لوگوں کے ساتھ ہوتا جا رہا ہے۔ میرے شوہر کو کوئی احساس نہیں کہ بچوں کے مستقبل کے بارے میں کچھ سوچیں۔ میری والدہ نے ایک دو جگہ سے پتہ کروایا تو انہیں کسی نے کہا کہ آپ کے شوہر پر کسی نے جادو کیا ہوا ہے۔ پھر مجھے ماہنامہ عبقری ملا' جب سے عبقری ملا الحمدللہ نماز کی پابندی ملی میں عبقری کے اور بھی بہت سے وظائف کر چکی ہوں جن سے مجھے بہت زیادہ فائدہ ہوا' مثلاً جب میرے شوہر مجھ سے لڑتے ہیں تو میں **صم بکم عمی فھم لا تکلمون** والی آیت اکتالیس دفعہ پڑھ کر پھونک دیتی ہوں جس سے یہ زیادہ نہیں بولتے۔ اب میں نے گھر پر بچوں کو ٹیوشن پڑھانا شروع کر دیا ہے جس کے میری صحت پر اور معاشی حالات پر بہت اچھے اثرات مرتب ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ سورۂ کوثر 129 مرتبہ پڑھ کر ٹیوشن والے پیسوں پر پھونکتی ہوں بہت برکت ہوتی ہے۔ کھانا پکاتے وقت **یَالَطِیْفُ یَاوَدُوْدُ** والا عمل بھی شروع کیا ہوا ہے۔ کچھ عرصہ پہلے میں بہت زیادہ ڈیپریشن کا شکار ہو گئی تھی۔ ہر وقت عجیب آوازیں سنائی دیتی تھیں دل بہت تیزی سے دھڑکتا تھا اور رونے کو دل کرتا تھا تو میں نے **وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی** ﴿والضحیٰ: ۵﴾ صبح و شام پڑھی جس سے ڈیپریشن بالکل ختم ہو گیا۔ اس وظیفے کی بدولت میرے شوہر اور میرے سسرال والوں کا رویہ دن بدن میرے ساتھ بہتر ہوتا جا رہا ہے۔ ان اعمال کی برکت سے گھر میں سکون آتا جا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو لمبی، خوشگوار اور صحت والی زندگی عطا فرمائے اور آخرت میں آپ کے درجات میں بہت اضافہ کرے۔

**(بقیہ: انتہائی کم عرصہ میں حسب منشا قد بڑھائیے)**

بازو پورے طور سے باہر کی طرف پھیلا دیجئے اور ساتھ ہی گھومتے ہوئے ٹانگ اس قدر پھیلائیے جتنا کہ پھیل سکتی ہے۔ 3) اب اصلی حالت پر گھوم کر آجائیے اور بازو اصل حالت پر لے آئیے اور یہ عمل بار بار کیجئے۔ 4) اپنی دائیں ٹانگ کو بائیں ٹانگ کے پیچھے رکھ کر یہی عمل بار بار کیجئے۔ 5) ایک گیند اپنے سر کے اوپر اچھالیے اور پھر اس کو اس طرح پکڑنے کی کوشش کیجئے۔ 6) گیند مختلف اطراف میں پھینک کر پکڑیے تاکہ ٹانگوں، بازوؤں اور کمر کی ورزش اچھی طرح ہو سکے۔ کمر کی ورزش: 1) بعض لوگوں کو ورزش کیلئے وقت ہی نہیں ملتا، یہ ورزش ان کیلئے ہے۔ یہ مشق عموماً لوگ غیر ارادی طور پر کرتے بھی ہیں تاہم اگر ارادۃً اور پورے طور پر کی جائے تو اس سے بہت فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ 2) مسلسل کام کرتے کرتے آپ کے اعصاب تھک جائیں تو کرسی کی پشت سے کمر کی ٹیک لگا کر ٹانگیں زیادہ سے زیادہ پھیلانے کی کوشش کیجئے تاکہ اعصاب کو آرام پہنچے۔ یہ ورزش قد بڑھانے کی ورزشوں میں نہایت آسان اور سادہ ہے۔

# غور و فکر کی طاقت

**دراصل فکر ایک مسلسل اور مکمل عمل ہے اور اس کی پشت پر مختلف عوام اور مراحل ہوتے ہیں لیکن یہ ایک ذہنی اور نفسی عمل ہے**

ہمارا روزمرہ کا مشاہدہ ہے اور تجربہ، کہ دنیا میں وہی انسان کامیاب و بامراد ہوتے ہیں جو اپنے خیالات اور نظریات میں یکسو اور مستحکم ہوں' اور ان کا ذہن بار بار فکری راہیں نہ بدلتا ہو' عمل تابع ہے فکر کے' فکر کے بغیر عمل ممکن نہیں ہے۔ یہ بات صحیح ہے کہ بعض اوقات فکری عمل اتنا غیر شعوری، بے ساختہ اور برجستہ ہوتا ہے کہ آدمی پر بلا سوچے سمجھے کام کر گزرنے کا الزام عائد ہو جاتا ہے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ عمل کو ہم فکر سے عاری کہتے ہیں وہ بھی فکر ہی کے تابع ہوتا ہے۔ ہوتا یہ ہے کہ انسان مختلف اوقات اور مختلف عوامل و اسباب کے تحت کسی خیال کو اپنے دل و دماغ میں پرورش کرتا رہتا ہے اور کسی موقع پر اس خیال کے تحت، ارادے کے بغیر کوئی عمل سرزد ہو جاتا ہے۔ اب اگر وہ عمل غلط ہو جائے یا اس کے نتائج اچھے نہ نکلیں تو ایسا عمل کرنے والے کو موردالزام ٹھہرایا جاتا ہے لیکن اس عمل کے ثمرات مفید ہوں تو واہ واہ ملتی ہے اور اس شخص کی صلاحیت و قابلیت کا سکہ جم جاتا ہے۔ دراصل فکر ایک مسلسل اور مکمل عمل ہے اور اس کی پشت پر مختلف عوام اور مراحل ہوتے ہیں لیکن یہ ایک ذہنی اور نفسی عمل ہے اور چونکہ دوسروں کو نظر نہیں آتا اس لیے اکثر اوقات اس کی اہمیت محسوس نہیں کی جاتی۔ بعض وقت یہ طویل عمل خیال کے مختلف و متصادم دھاروں کی بنا پر الجھ جاتا ہے اور اس کے نتیجے میں فکر کے زبانی تحریری یا عملی اظہار میں پیچیدگی، بے ربطی یا عدم استقلال پیدا ہو جاتا ہے۔ انسانی ذہن اپنے اردگرد چیز کو دیکھتا ہے اس کو سمجھنا چاہتا ہے وہ ایک چیز کا دوسری چیزوں سے رشتہ اور تعلق بھی سمجھنا چاہتا ہے' خود اپنے وجود پر غور کرتا ہے دوسرے انسانوں کے وجود اور انسان کائنات کے رشتے، نیز انسان اور اللہ کے رشتے پر بھی اس کا ذہن غور و فکر کرتا ہے اور کائنات میں معاشرے میں، خاندان میں اپنی حیثیت کو متعین کرنا چاہتا ہے۔

**(بقیہ: وہ اپنی خو نہ چھوڑیں ہم اپنی وضع کیوں بدلیں)**

ساتھ برائی کرے اس کے ساتھ حسن سلوک کرو۔ سچی بات یہ ہے کہ کسی مومن کے ایمانی ظرف اور اس کی انسانیت کا اصل امتحان دوسروں کی طرف سے زیادتی، ظلم، بے وفائی اور حق تلفی کے بعد اس کی خیر خواہی، اخلاق اور اعلیٰ ظرفی پر استقامت سے ہی ہوتا ہے، کاش ہم اس امتحان میں کامیاب ہونے کی کوشش کریں!!!

# انتہائی کم عرصہ میں حسب منشاء قد بڑھایئے

محمد الیاس ترمذی

ورزشوں اور مشقوں پر عمل کرکے آپ نہ صرف اپنے قد میں اضافہ کرسکتے ہیں بلکہ قابل رشک حد تک صحت مند بھی بن سکتے ہیں۔ ان کے اثرات مرد، عورت پر یکساں ہوتے ہیں۔ لڑکا ہو یا لڑکی سب ان سے پورا پورا فائدہ اٹھا سکتے ہیں، قد بڑھ جائے تو اس کے اثرات مستقل اور پائیدار ہوتے ہیں۔

جس طرح انسان نے چاند تاروں کی دنیا میں پہنچ کر ناممکنات کو ممکن بنادیا ہے اسی طرح بعض مستقل مزاج لوگوں نے برسوں پرانی یہ بات بھی بدل کر رکھ دی ہے کہ ایک خاص عمر کے بعد انسان کے قد میں اضافہ ناممکن ہے یا قدوقامت انسان کو ورثے میں ملتا ہے۔ درحقیقت قدوقامت اور صحت کا انحصار بڑی حد تک انسان کی اپنی طرز معاشرت، ذہنی کیفیت اور بچپن کے ماحول پر ہوتا ہے جب یہ کیفیات بدل جائیں یا آدمی چند خاص باتوں کا عادی ہوجائے تو اس کی صحت اور قدوقامت دونوں قابل رشک ہوسکتے ہیں لیکن اس کیلئے بنیادی شرط مستقل مزاجی ہے۔ جی ہاں! استقلال جو کامیابی کی کنجی ہے! اس مضمون میں بیان کردہ مشوروں، ورزشوں اور مشقوں پر عمل کرکے آپ نہ صرف اپنے قد میں اضافہ کرسکتے ہیں بلکہ قابل رشک حد تک صحت مند بھی بن سکتے ہیں۔ ان کے اثرات مرد، عورت پر یکساں ہوتے ہیں۔ لڑکا ہو یا لڑکی سب ان سے پورا پورا فائدہ اٹھا سکتے ہیں، قد بڑھ جائے تو اس کے اثرات مستقل اور پائیدار ہوتے ہیں۔ ورزشیں ترک کردینے یا بوڑھے ہوجانے پر بھی بڑھا ہوا قد برقرار رہتا ہے، ان ورزشوں پر مستقل عمل سے آپ کا قد دو یا تین انچ بڑھ جائے گا۔ جسم خوبصورت اور سڈول، اعصابی نظام بہت مضبوط اور توانا ہوجائے گا۔ یہ ورزشیں اور مشقیں برسوں کے مطالعے اور تجربات کے بعد وضع کی گئی ہیں اور بہت سے لوگ ان سے استفادہ کرچکے ہیں۔ انہیں آپ صبح سویرے اٹھتے ہی یا رات سونے سے پہلے جس وقت مناسب سمجھیں پانچ سے آٹھ ہفتوں تک کیجئے اور جب اپنے مقصد میں کامیاب ہوجائیں تو بے شک چھوڑ دیجئے۔ تجربات بتاتے ہیں کہ عمر کا ان ورزشوں سے کوئی تعلق نہیں۔ دس برس سے پینتیس برس کے درمیان ان سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔ پینتیس برس کے بعد فائدے کی رفتار بہت کم ہوجاتی ہے اور قد اتنی جلدی نہیں بڑھتا جتنی جلدی اسے بڑھنا چاہئے۔ ورزشوں اور مشقوں سے پہلے مندرجہ ذیل اصول اپنانے چاہئیں ان کی بدولت ورزشوں کا اثر کئی گنا زیادہ ہوگا۔

1) مستقل مزاجی۔ 2) صبح وشام پیدل ہوا خوری لمبے لمبے گہرے سانس جو آہستہ آہستہ لئے اور خارج کئے جائیں۔ صبح کے وقت ایسی جگہ سیر کی جائے جہاں سبزہ اور درخت ہوں، شام کی سیر کیلئے چٹیل میدان منتخب کیجئے کیونکہ صبح کے وقت درخت آکسیجن چھوڑتے ہیں اور شام کو زہریلی اور مضر گیس۔ 3) سگریٹ، تمباکو، چائے، کافی اور شراب یا تو بالکل ترک کردیجئے یا پھر نہایت اعتدال سے کام لیجئے۔ 4) ہلکی دھوپ میں شعاعوں کا غسل کیجئے، اپنے گھر اور کمروں کو بھاری پردوں سے مزین نہ کیجئے بلکہ ہوا اور روشنی کی کافی مقدار آنے دیجئے۔ 5) لباس ہمیشہ ڈھیلا ڈھالا پہنئے، چست لباس، چست کوٹ، واسکٹ کسے ہوئے کالر، پٹیاں اور تنگ بوٹ وغیرہ قد اور صحت پر برا اثر ڈالتے ہیں۔ 6) مسلسل کام صحت کیلئے مضر ہے، اس لئے تھکنے سے پہلے مناسب وقفوں کے ساتھ آرام کرنا چاہئے۔ 7) چلنے پھرنے، اٹھنے بیٹھنے اور لیٹنے کا طریقہ صحت کے اصولوں کے مطابق ہوا، ہمیشہ گردن اٹھا کر، سینہ تان کر سیدھا چلئے، کمر سیدھی کرکے باوقار انداز میں بیٹھئے ورنہ ریڑھ کی ہڈی اپنی لچک کھودے گی اور آپ کا قد تقریباً دو انچ کم ہوجائے گا۔ ورزش کو ہوا اور خوراک کی طرح اپنے معمولات میں شامل کرلیجئے۔ ریڑھ کی ہڈی کی ورزشوں سے قد بڑھتا ہے اور حفظان صحت کے اصولوں پر عمل کرنے سے صحت بہتر ہوتی ہے۔ قد بڑھانے کی ورزشوں کے ساتھ تیراکی، ٹینس، فٹ بال، گاف، کرکٹ اور ہاکی وغیرہ بہت مددگار ثابت ہوسکتے ہیں۔ 8) گہری نیند، کھوئی ہوئی توانائی اور صرف شدہ طاقت بحال کرتی ہے۔ رات جلدی سونا اور صبح جلدی اٹھنا صحت کا زریں اصول ہے، نیند آٹھ سے دس گھنٹے کے درمیان ہونی چاہئے۔ 9) اچھی نیند کیلئے ضروری ہے کہ بستر آرام دہ ہو، ہر شخص کا بستر الگ ہونا چاہئے اکثر مائیں کئی کئی بچوں کو ایک ہی بستر پر سلادیتی ہیں جس سے جسم پھیلنے نہیں پاتا اور نشوونما پر برا اثر پڑتا ہے۔ 10) قبض جو تمام امراض کی جڑ ہے اسے فوری طور پر دور کیا جائے، شراب، سگریٹ، تفکرات، رنج، کام کی زیادتی اور زیادہ بوجھ اٹھانا نظام ہضم پر ابرا اثر ڈالا کر قبض پیدا کرتا ہے۔ ان سے حتی الوسع پرہیز کیا جائے، تازہ پانی قبض کا دنیا میں سب سے بہتر علاج ہے۔ اس سے انتڑیاں خوب صاف رہتی ہیں، صبح نہار منہ ایک بڑا گلاس تازہ پانی پی لیجئے اور دن میں سات آٹھ گلاس اور اگر اس طرح بھی قبض دور نہ ہو تو سوتے وقت لیموں کے رس میں ایک چمچ روغن زیتون ڈال کر پیجئے اور صبح اٹھ کر گرم پانی کا ایک بڑا گلاس نوش کیجئے۔ 11) **خوراک:** قد بڑھانے کے خواہشمند لوگوں کو ہمیشہ ایسی خوراک استعمال کرنا چاہئے جو ہڈیوں کو بڑھنے میں مدد دے اور انہیں مضبوط بنائے۔ حیاتین اے اور ڈی میں خمیدہ ہڈیوں کو سیدھا کرنے اور انہیں مضبوط بنانے کی بہت صلاحیت پائی جاتی ہے، اگر ہڈی کسی اندرونی بیماری یا کمزوری یا بوجھ کی وجہ سے ٹیڑھی ہوجائے تو یہ حیاتین اسے سیدھا کرکے قدرتی جگہ پر لے آتے ہیں۔ یہ حیاتین کھجور، باجرہ، مکھن، مچھلی کا تیل، دودھ، گھی اور مختلف قسم کی چربیوں میں پائے جاتے ہیں۔ یہ تو تھے ضروری اصول، اب ان ورزشوں اور مشقوں کا ذکر کیا جاتا ہے جن پر مستقل مزاجی سے عمل کرکے آپ نہایت کم عرصے میں اپنا قد حسب منشا بڑھا سکتے ہیں۔

**ٹانگوں کی ورزش:** 1) اپنے پیچھے ایک کرسی رکھئے۔ 2) اس کرسی کی پشت کو خوب مضبوطی سے پکڑیے اور اپنی دونوں ٹانگیں باری باری اوپر اٹھایئے اور نیچے لے جایئے۔ ٹانگیں اتنی اونچی لے جایئے جتنی ممکن ہوں۔ 3) یہ مشق کرتے ہوئے جسم میں پورا پورا تناؤ رکھئے اور سینہ باہر کو نکالیے۔ 4) گھٹنے میں خم نہ آنے دیجئے اور اتنی دیر تک جاری رکھئے کہ تھک جائیں۔ **گردن اور ریڑھ کی ہڈی کی ورزش:** 1) سر اوپر اور کندھے پیچھے کرکے کھڑے ہوجایئے۔ 2) دونوں ہاتھ مضبوطی سے سر کے پیچھے کی طرف رکھئے، اب اپنا سر پیچھے کی طرف جھکایئے۔ 3) سر کو آگے کی طرف اس قدر جھکایئے کہ ٹھوڑی سینے سے لگ جائے۔ 4) ایک بار سر پھر پیچھے کی طرف جھکایئے اور یہ مشق اتنی دیر تک کرتے رہیے کہ گردن کے اعصاب تھک جائیں۔ 4) **گردن کو مضبوط بنانے والی ورزش:** 1) سر کو باری باری آگے اور پیچھے جھکایئے۔ 2) گردن کو پیچھے کی طرف اس قدر موڑنے کی کوشش کیجئے کہ ٹھوڑی کندھوں کے برابر آجائے۔ 3) سر کو اس حالت میں جلدی جلدی دائیں بائیں حرکت دیجئے یہاں تک کہ گردن کے پٹھے تھک جائیں۔ 5) **چھاتی کو ابھارنے کی ورزش:** 1) آرام سے کھڑے ہوجایئے اور بازو باہر کی طرف اس طرح پھیلایئے کہ کندھے سیدھ میں رہیں۔ 2) ساتھ ہی سارے جسم کو پاؤں کے انگوٹھے پر اٹھایئے۔ 3) گہرا سانس لیجئے اور پھر سانس کو خارج کرتے ہوئے بازو اصل حالت پر لے آیئے۔ یہ عمل بار بار کیجئے۔

6) **نچلے دھڑ کو لمبا کرنے کی ورزش:** 1) اپنی بائیں ٹانگ، دائیں ٹانگ کے پیچھے رکھیے۔ 2) اپنا جسم دائیں طرف گھمایئے اور (باقی صفحہ نمبر 41 پر)

**ناری مخلوق کا داخلہ بند:** اپنے مکان کو ناری مخلوق سے ہمیشہ محفوظ رکھنے کیلئے اسم یَا نُوۡرُ کو روزانہ اپنے مکان میں 111 مرتبہ ورد کرنا چاہیے۔

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا دامت برکاتہم العالیہ عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی نامور شہرہ آفاق کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

# وہ اپنی خو نہ چھوڑیں ہم اپنی وضع کیوں بدلیں

وضو کیلئے ندی کے کنارے پہنچ کر جیسے ہی حضرت خواجہ گیسو دراز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے پانی لینے کے لیے ہاتھ بڑھائے تو انہوں نے دیکھا کہ ندی کے کنارے ایک بچھو دریا سے نکلنے کی کوشش میں الٹے پلٹے کھا رہا ہے مگر دریا کا تیز بہاؤ اسے نکلنے نہیں دیتا' خواجہ کو خیال آیا کہ یہ بچھو اللہ کی مخلوق ہے' مجھے اس کی مدد کرنی چاہیے' اس کو باہر نکالنے کیلئے بچھو کو پکڑا' جیسے ہی پانی سے اٹھا کر باہر لانے کی بچھو نے ہاتھ میں ڈنک مار دیا' شدت درد سے بچھو ہاتھ سے چھوٹ گیا' ہاتھ کو دبایا کچھ دم کیا' ڈنک نکالنے کی کوشش کی' تھوڑی دیر کے بعد نماز کا وقت قریب ہونے کی وجہ سے پھر وضو کا خیال ہوا تو پانی میں ہاتھ ڈالنے کا ارادہ کیا تو اب بچھو کو پھر اسی حالت میں پایا۔ ان کو پھر اس پر ترس آیا اور اس کو نکالنے کیلئے دوبارہ انہوں نے بچھو کو پانی میں پکڑ کر نکالنے کی کوشش کی، ذرا اٹھایا تھا کہ بچھو نے دوبارہ ڈنک مارا' دوبارہ ڈنک مارنے سے حد درجہ تکلیف ہوئی' درد کی شدت سے پھر دیر تک ہاتھ کو دباتے رہے اور دم کرتے رہے' کچھ دیر کے بعد پھر نماز کا خیال آیا' تیسری بار پھر خواجہ نے وضو کا ارادہ کیا اور جیسے ہی دریا میں ہاتھ بڑھایا تو بچھو کو پھر دریا کے باہر نکلنے کی کوشش کرتے ہوئے الٹتے پلٹتے دیکھا، خواجہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو رحم آیا اور تیسری بار پھر ہاتھ سے پکڑ کر اس کو نکالنے لگے وہ ٹھہرا بچھو اس نے پھر تیسری بار ڈنک مار دیا اور بچھو ہاتھ سے پھر پانی میں چھوٹ گیا، سامنے ایک نوجوان کھڑا دیکھ رہا تھا، خواجہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آیا، وہ خواجہ رحمۃ اللہ علیہ کو پہچانتا نہیں تھا' بڑی عزت سے خواجہ سے بولا: بڑے میاں! آپ کا دماغ خراب ہے کیا؟ خواجہ بولے: بیٹا کیوں ایسا کہتے ہو؟ وہ نوجوان بولا کہ آپ جانتے ہوں گے یہ بچھو ہے' یہ بار بار آپ کے ہاتھ میں ڈنک مار رہا ہے اور آپ بار بار اس کو نکالنے کی کوشش کر رہے ہیں' خواجہ گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ نے ٹھنڈی سانس بھر کر فرمایا: بیٹا تم اپنے لحاظ سے صحیح کہتے ہو' مگر میرا معاملہ یہ ہے کہ مجھے خیال آیا کہ یہ بچھو ہے اس کی سرشت اور فطرت میں اللہ نے ڈنک مارنا رکھا ہے اور میں نبی رحمۃ اللعالمین ﷺ کا غلام اور امتی ہوں، میری سرشت میں اللہ کی مخلوق کی خیر خواہی اور اس کو نفع پہنچانا رکھا ہے تو مجھے خیال آتا رہا کہ جب یہ اپنی بری خو اور عادت سے باز نہیں آ رہا ہے تو میں اپنی اچھی عادت اور خو کو کس طرح چھوڑ دوں۔ بلاشبہ انسان کی اچھی خو اور فطرت کا اصل امتحان، انفعال اور بدلہ کے جذبہ میں ہوتا ہے، جتنے لوگ ظلم اور زیادتی کرتے ہیں ان میں اکثر وہ ہوتے ہیں جو برائی اور ظلم کی اپنی طرف سے پہل نہیں کرتے بلکہ انفعال اور بدلہ میں آگے بڑھتے ہیں، اس لیے اسلام میں صبر کی اس قدر اہمیت ہے کہ قرآن مجید میں ایمان کے بعد سب سے زیادہ صبر کا ذکر کیا گیا ہے اور صبر کے اصل معنی غم کو برداشت کرنے کے نہیں بلکہ امید کے خلاف' چاہت کے خلاف' انفعال کی کیفیت میں اپنی خیر پر استقامت اور منفعل نہ ہونے کے ہیں، اسلام دین فطرت ہے، اس نے فطری تقاضا کے خلاف کہ کوئی گال پر مارے تو دوسرا گال اس کے سامنے کرنے کا حکم نہیں دیا ہے' بلکہ انسان کی فطرت کے مطابق برائی کا بدلہ برابر درجہ میں لینے کا حق اسے دیا ہے لیکن معاف کر دینے کی بڑے دل کش انداز میں ترغیب دی ہے۔ ''برائی کا بدلہ بالکل برابر برائی اور سزا سے دے سکتے ہیں' مگر جو معاف کر دے اور اصلاح کر لے پس اللہ کے ذمہ ہے اس کا اپنے شایان شان بدلہ دینا، بے شک وہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا۔'' (الشوریٰ' 40) اور دیکھو انسان کیلئے یہ بہت مشکل ہے کہ کسی نے آپ کو چانٹا مارا تو آپ اس کے برابر ہی اس کو چانٹا ماریں، ابھی تک بدلہ نہیں لیا تھا تو آپ مظلوم، اور فریق مخالف ظالم تھا' اب اگر آپ نے بدلہ میں چانٹا مارا تو یقیناً آپ اس سے زور سے ماریں گے تو آپ ظالم اور فریق مخالف مظلوم ہو جائے گا اس لیے فرمایا: ''آپ کا رب اللہ وحدہ لاشریک ظالموں کو پسند نہیں کرتا''۔ حضرت لقمان کی وصیت کے واسطے سے قرآن مجید میں ہے: واصبر علی ما اصابک، ان ذالک من عزم الامور (لقمان 17)۔ نبی رحمۃ اللعالمین ﷺ اپنے پورے اسوہ حسنہ میں برائی کرنے والوں کے ساتھ آخری درجہ کے انفعال میں بھی بھلائی کرنا سکھایا ہے اور آپ نے صحابہ کرام کے واسطے سے امت کو اس کی ترغیب دی ہے' آپ نے وصیت فرمائی: ''جو تم سے قطع تعلق کرے اس سے تعلق جوڑو اور جو تم سے ظلم کرے اسے معاف کرو اور جو تم کو محروم کرے اسے عطا کرو اور جو تمہارے

(باقی صفحہ نمبر 41 پر)

# مجھے شفاء کیسے ملی؟

پیشاب کی زیادتی اور قطرہ قطرہ پیشاب آنے کیلئے لاجواب نسخہ
دل، دماغ، جگر کی طاقت کیلئے لاتعداد کا آزمودہ انوکھا آسان نسخہ

**قطرہ قطرہ پیشاب آنا:** جو ہر یڑ 1 تولہ، بہیڑہ 1 تولہ، کابلی ہڑیڑ 1 تولہ، مگھاں 1 تولہ، آملہ 1 تولہ، مرچ سیاہ 1 تولہ، بوزیدان 3 تولہ، سنڈھ 3 تولہ، جلوتری 3 تولہ، چڑاک 3 تولہ، شقاقل مصری 3 تولہ، تودری سرخ 3 تولہ، تودری زرد 3 تولہ، بہمن سفید 3 تولہ، بہمن سرخ 3 تولہ، اندر جو شیریں 3 تولہ، تل 3 تولہ، خشخاش 3 تولہ، تمام چیزوں کو باریک کر کے 10 تولہ بادام روغن میں چرب کریں۔ بعد میں تمام دواؤں کے 3 گنا زائد شہد ملا کر اطریفل تیار کریں۔ پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے ان شاء اللہ شفا ہوگی۔ خوراک: 2 ماشہ دن میں دو مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔ **لاجواب نسخہ جس سے لاکھوں فیض یاب ہوئے:** بکڑے ٹکڑے چھوارے 2 عدد، خوبانی 2 عدد انجیر ولائتی 3 گرام، گل گاؤزبان 3 گرام، عناب 4 عدد تمام کو تیز گرم ایک کپ پانی میں رات کو بھگو دیں صبح مل چھان کر اس میں آدھا پاؤ دودھ ملا کر صبح نہار منہ پی لیں۔ موسم سرما میں گرم کر کے استعمال کریں پھوگ چاہیں تو کھالیں ورنہ پھینک دیں فائدہ ہے نقصان نہیں۔ اعضائے رئیسہ (دل' دماغ' جگر) کیلئے بہترین ہے۔

**گناہوں کو چھوڑنے کا مجرب عمل:** گناہوں کو چھوڑنے کا ایک عجیب و غریب نسخہ ایک مولانا صاحب نے بتایا۔ رات کو سونے سے پہلے کمرے کا دروازہ بند کر کے دو رکعت نفل پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے یوں کہے۔ اے اللہ میں بڑا کمبخت ہوں نالائق ہوں، پاپی ہوں، احمق ہوں سخت گناہ گار ہوں ان گناہوں کو ترک کرنے کے لئے میری ہمت کافی نہیں آپ ہی مدد فرمائیں۔ فرماتے ہیں، یہ ترکیب کر کے دیکھو ان شاء اللہ ایک ہی ہفتے میں تمام گناہ چھوڑ بیٹھو گے۔

**بحوالہ ''مجھے شفاء کیسے ملی'' لاعلاج روحانی اور جسمانی بیماریوں میں مبتلا اس کتاب کا مطالعہ کریں۔ (جو عمل یا ٹوٹکہ آزمائیں ضرور لکھیں' لاکھوں کا نفع آپ کا صدقہ جاریہ)**

عبقری پبلی کیشنز کی سب سے زیادہ پسند کی جانے والی کتب میں سے ایک۔

# 6 روتی بلکتی کنواری بہنیں! وظیفہ درود سے خوش و مطمئن

محمد عظیم جان' کراچی

خود کہتا تھا کہ میں باہر ٹھیک ہوتا ہوں جب گھر جاتا ہوں تو اپنی بیوی کو دیکھتے ہی مارنا شروع کردیتا ہوں پھر اپنے آپ کو چھری سے ضربیں لگاتا ہوں میں نے اس کے زخمی ہاتھ بھی دیکھے' میں نے اس شخص کو پہلے نماز کی ترغیب دی پھر درج بالا درود شریف کی فضیلت بتائی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ ناچیز کے ایک دوست نے آپ کا رسالہ عبقری پڑھنے کو دیا' پہلے تو میرے دوست نے آپ کی اور رسالہ کی اتنی تعریف کی کہ سن سن کر میرے کان تھک گئے' میں نے کہا اچھا رسالہ لے آنا پڑھوں گا تو پھر فیصلہ کروں گا۔ جب وہ رسالہ عبقری لے کر آیا' میں نے پڑھا تو سوچنے لگا کہ میرا دوست صحیح تعریف کررہا تھا' رسالہ میں پڑھا کہ آپ واقعی اپنے دل میں کوئی راز نہیں رکھتے' سب کچھ عبقری کے قارئین کے نام کرجاتے ہیں' اتنے قیمتی موتی اور راز آج کے دور میں کوئی کسی کو نہیں بتاتا سوائے آپ اور علامہ لاہوتی پراسراری کے۔ میرے پاس بھی ایک درود شریف ہے جس کو آپ کے رسالہ کے ذریعے خلق خدا کی خدمت میں عرض کرنا چاہتا ہوں درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ اگر اس درود شریف کے فضائل اور واقعات لکھنے بیٹھوں تو آپ کے رسالہ میں شاید جگہ نہ بن سکے مگر چند واقعات ضرور لکھوں گا تاکہ رسالہ میں جگہ مل سکے۔ میں بھی فی سبیل اللہ لوگوں کی خدمت کرتا ہوں' پہلے خود دم وغیرہ کرتا تھا مگر اب عبقری کے وظائف دکھی انسانیت کو بتاتا ہوں' مجھے یہ درود شریف ایک عامل نے بتایا تھا۔ انہوں نے یہ درود شریف بڑے رازدانہ انداز میں صرف مجھے بتایا تھا مگر عبقری کی بخل شکنی دیکھتے ہوئے میں نے لوگوں کو بتانا شروع کردیا۔ ایک' گھر کی کنواری چھ بہنیں میرے پاس آئیں' جنہیں نام نہاد عاملین نے بہت لوٹا' ان کی بڑی بہن تو رونے لگ گئی کہ اب تو سر سے باپ کا سایہ بھی اٹھ چکا ہے' ہم چھ بہنوں کا ایک ہی بھائی ہے وہ ابھی چھوٹا ہے' پڑھ رہا ہے' ہم بہنیں مختلف اسکولز میں ٹیچرز ہیں' بہت رشتے آئے ہم لوگوں سے دعوتیں کھا کر چلے جاتے ہیں' پھر دوبارہ نہیں آتے' اب ہم بھی تھک گئے' آنے والوں کی دعوتیں کرکر کے جو بھی آتا کھاپی کر چلا جاتا اب ہمیں کسی عامل پر یقین نہیں رہا' کسی نے بندش کہا اور کسی نے جادو کہا اور ہم سے ڈھیروں روپے لوٹ لیے۔ قارئین! یہ بہنیں اتنی مایوس ہوچکی تھیں کہ کیا بتاؤں۔ میں نے بڑی مشکل سے انہیں سمجھایا کہ آپ لوگوں نے لاکھوں خرچ کیے میں آپ کو فری میں ایک وظیفہ بتاتا ہوں آپ پڑھیں' وہ کہنے لگیں: اب ہمیں کسی وظیفہ پر یقین نہیں رہا بہت پڑھ لیے پھر میں نے کہا کہ جب آپ کو کچھ نہیں پڑھنا تو میرے پاس کیا لینے آئی ہیں' آپ جاسکتی ہیں میرا وقت ضائع نہ کریں۔ پھر ان کی چھوٹی بہن نے کہا آپ ناراض نہ ہوں' آپ مجھے بتائیں کیا پڑھنا ہے' میں نے اسے یہ درود شریف پڑھنے کو دیا اس نے یقین کے ساتھ پڑھا' اس کی شادی ہوگئی' اب تک تین بہنوں کی شادیاں ہوچکی ہیں وہ بھی چار سال کے اندر اندر۔

**ناجائز مقدمہ ختم' بغیر پیسوں کے رہائی:** میرے پاس ایک مرتبہ ایک بوڑھی عورت' اس کا شوہر اور بہو آئی کہ ہم غریب لوگ ہیں' ہمارا ایک ہی بیٹا ہے اسے پولیس نے منشیات کے جھوٹے کیس میں گرفتار کرلیا ہے۔ ہمارے پاس رقم نہیں کہ ہم اپنے بیٹے کی ضمانت کروا سکیں' میں نے ان لوگوں کو کہا کہ آپ یہ درود شریف روزانہ بلاناغہ 1100 بار پڑھ کر دعا کریں' اللہ پاک رحم فرمائیں گے' ان لوگوں نے اس پر عمل کیا اور ٹھیک اکیس دن بعد غیب سے اللہ پاک نے سبب بنایا اور ان کا بیٹا بغیر ضمانت کے اور بغیر روپے پیسوں سے رہا ہوکر گھر آگیا۔

**مغوی بغیر پیسوں کے صحت مند بازیاب:** اس کے علاوہ میرے پاس میرے سسر کے ذریعے ایک اور مسئلہ آیا کہ ہمارے پڑوسی ہیں بے چارہ بچوں کا پیٹ پالنے کیلئے پولیس کی نوکری کے علاوہ بھی دوسری نوکری کرتا ہے اسے کسی نے اغوا کرلیا ہے اور تاوان کی رقم مانگ رہے ہیں اگر ہم لوگ اپنا گھر بھی فروخت کردیں تو اتنی بڑی رقم نہیں ادا کرسکتے۔ اگر پولیس کو اطلاع دی تو وہ جان سے ماردیں گے۔ میں نے ان کے گھر والوں کو بھی اس درود شریف کے پڑھنے کا کہا اور تاکید کی کہ بعد نماز مغرب جائے نماز پر بیٹھ کر گیارہ سو بار پڑھیں ان سب گھر والوں نے ایسا ہی کیا تین دن بعد ان اغواکاروں نے اس شخص کو ہائی وے پر پھینک دیا اس کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوئی تھی اور وہ بالکل صحیح سلامت تھا۔

اس کے علاوہ میرے پاس ایک شخص ایسا آیا کہ جو خود کہتا تھا کہ میں باہر ٹھیک ہوتا ہوں جب گھر جاتا ہوں تو اپنی بیوی کو دیکھتے ہی مارنا شروع کردیتا ہوں پھر اپنے آپ کو چھری سے ضربیں لگاتا ہوں میں نے اس کے زخمی ہاتھ بھی دیکھے' میں نے اس شخص کو پہلے نماز کی ترغیب دی پھر درج بالا درود شریف کی فضیلت بتائی تو اس نے عمل شروع کیا' اللہ پاک نے اس شخص کو اس مصیبت سے نجات دی۔

**نشئے کی لت میں گرفتار وظیفہ درود سے تہجد گزار:** اس کے علاوہ میرے پاس ایک نوجوان آیا اور آتے ہی رونے لگا پھر اپنی کہانی سنائی کہ میں نیک تھا' نمازی تھا' ہر برائی سے دور تھا' پھر مجھے ایک لڑکی سے عشق ہوگیا' عشق ناکام ہوا تو میں نے اس کے غم میں چرس پینا شروع کردی' راتوں کی نیند اڑگئی' پھر شراب شروع کردی اب میری زندگی اس گندگی میں پھنس گئی ہے' صحت بھی ختم ہوگئی ہے' میں نے اسے سب سے پہلے دو رکعت صلوٰۃ التوبہ پڑھنے کو کہا پھر یہ درود شریف پڑھنے کو دیا اور تاکید کہ روزانہ بعد نماز مغرب گھر میں یا مسجد میں پڑھو' صرف دو ماہ بعد وہ نوجوان مجھے ملا اس نے چہرے پر سنت رسول ﷺ سجا رکھی تھی' اس نے خود کہا کہ یہ درود شریف ایک نور کی بجلی ہے' میں پڑھتا گیا اور میرے دل و دماغ سے زنگ اترتا گیا' اب نمازی ہوں اور دل میں خیال آیا کہ کیوں نہ ڈاڑھی رکھ لوں' اب مجھ سے سب گھر والے اور رشتہ دار خوش ہیں' اب اس لڑکی کا خیال بھی دل میں نہیں آتا' میرا بڑی اچھی جگہ رشتہ ہوگیا ہے' مزید میں نے جس جس کو بھی یہ درود شریف بتایا ہے ان کی مشکلات حل ہوئیں' نوجوان کی زبانی باتیں میں سن رہا تھا اور میری آنکھوں سے آنسوؤں کی بارش ہورہی تھی۔ میرے پاس سینکڑوں واقعات ہیں مگر عمل کرنے والوں اور عبقری کے قارئین کو ترغیب دینے کی ضرورت نہیں۔ بس میری تمام بہن بھائیوں سے گزارش ہے کہ ایک بار آپ اس درود شریف کو پڑھ کر دیکھیں آپ کو وہ روحانیت ملے گی جس کا آپ کو تصور بھی نہ ہوگا اور ہر پریشانی' مصیبت' مشکل حل ہوگی اگر زیادہ نہیں پڑھ سکتے تو کم از کم پانچ سو بار روزانہ ضرور پڑھیں اگر کوئی حاجت ہے تو گیارہ سو سے کم ایک دن میں ہرگز نہ پڑھیں۔ جائے نماز پر بیٹھ کر قبلہ رخ ہوکر باوضو پڑھنا ہے' کسی سے بات نہ کریں اور پھر دعا کریں تو ہر حاجت پوری ہوتی ہے۔

**(بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)**

میری ایڈمیشن لینے کا کہا میرے تو خوشی سے آنسو ہی نکل آئے' اگلے دن خود میرے بھائی میرے ساتھ گئے اور فارم وغیرہ لیے۔ اب الحمدللہ میری تعلیم جاری ہے اور ساتھ روحانی محفل بھی۔ (عائشہ بنت عامر' سرور)

## میرے بچوں کی کامیابی کا راز

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے بچے کلاس روم میں ہوں یا کھیل کے میدان میں الحمدللہ ہر جگہ سے کامیاب ہوکر لوٹتے ہیں۔ اس کا راز یہ ہے کہ میں نے اپنے بچوں کو شروع دن سے درود شریف یاد کروایا ہوا ہے وہ ہر جگہ، ہر وقت درود پاک کا ورد کرتے رہتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہمارے گھر میں کوئی بھی چیز گم ہوجائے تو ہم درود پاک پڑھنا شروع کردیتے ہیں وہ چیز خود بخود مل جاتی ہے۔ (نورین فاطمہ)

دیسی مرغ کے پوٹے اوران کا حیران کن فائدہ: دیسی مرغ کے پوٹے حسب منشا کالی مرچ نمک ملا کر روغن زیتون میں بھون کر کھانے سے قوت میں بے حد اضافہ ہوتا ہے۔

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

**قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں**

## ایک ٹوٹکہ اور الرجی سے یقینی نجات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ماہنامہ عبقری میں اکثر ٹوٹکے پڑھتی رہتی ہوں تو بہت خوشی ہوتی ہے کہ ان ٹوٹکوں سے زیادہ سے زیادہ لوگ مستفید ہورہے ہیں۔ میں ایک ٹوٹکہ عبقری قارئین سے شیئر کرنا چاہتی ہوں شاید اس کی کچھ اہمیت ہو۔ آج کل آلودگی کی وجہ سے اکثر لوگ الرجی کا شکار ہیں' الرجی مختلف اقسام کی ہوتی ہے مثلاً خون کی الرجی' جلد کی الرجی' خون کی الرجی کی کافی اقسام ہوتی ہیں۔ بچپن میں مجھے بھی خون کی الرجی ہوئی تھی' جس سے میری جلد پر لائنیں پڑجاتی تھیں' شدید خارش ہوتی تھی' ایک حکیم صاحب سے علاج کروایا' انہوں نے ادویات کے کھانے کے ساتھ نیم کے پتوں کو پانی میں ابال کر اس پانی سے نہانے کا بھی کہا' اس سے میری الرجی میں کافی فرق پڑا اور آخر کار وہ ختم ہوگئی۔

ابھی چند مہینے پہلے کی بات ہے کہ کسی عزیز کی شادی میں زیادہ گرم مصالحہ جات والے کھانے کھانے کی وجہ سے مجھے دوبارہ خون کی الرجی ہوگئی' وہ اس طرح کہ بڑی شدید خارش ہوکر جلد پر ''پھپھڑ'' پڑجاتے تھے پھر وہ دانے بن گئے' میں نے ڈاکٹر صاحب کو دکھایا تو انہوں نے حسب معمول اینٹی بائیوٹک کھانے کو دیں' پانچ دن ادویات استعمال کیں مگر کوئی خاص فرق نہ پڑا۔ پھر مجھے بچپن والا نیم کا نسخہ یاد آیا۔

اب کی بار میں نے نیم کے پتے' ڈنڈیاں' نمولیاں سب کو اچھی طرح صاف پانی سے دھو کر کونڈی میں ڈال کر ڈنڈے سے اچھی طرح باریک پیس کر پانی میں شامل کیا' پھر اس کو چھان کر تقریباً ایک گلاس پانی صبح نہار منہ پیا۔ اس کڑوے پانی کو پینا آسان کام نہیں ہے' بے حد کڑوا پانی ہوتا ہے' بیماری سے نجات کیلئے کڑوی دوائی تو پھر کھانی ہی پڑتی ہے۔ میں نے مسلسل تین دن صبح نہار منہ یہ پانی پیا۔ پھر درمیان میں وقفہ دیا' اگر بیماری موجود ہے تو مزید تین دن لگاتار پئیں۔ اس طرح نو دن میں نے پانی پیا۔ میری بیماری مکمل طور پر ختم ہوگئی۔ نیم کی تاثیر خشک ہے اس لیے دوران استعمال اگر ہوسکے تو ناشتہ میں مکھن کھائیں۔ نیم کا یہی نسخہ میری دادی مرحومہ بھی کرتی تھیں۔ چہرے پر پمپلز جنہیں پس ہو اس کے لیے بھی نسخہ استعمال ہوتا ہے۔ نیم کے درخت کے فائدے بے شمار ہیں اینٹی بائیوٹک اتنا اثر نہیں کرتیں جتنی کہ نیم کی پتیاں' نمولیاں پُراثر ہوتی ہیں۔ میرا کئی سالوں کا آزمودہ نسخہ ہے اگر گرمیوں میں پھوڑے پھنسیاں نکلیں یا سردی میں جلدی خارش ہو یہی نسخہ استعمال کریں اور پانی میں پتیاں ابال کر نہائیں بھی' حتیٰ کہ وہ پھوڑے پھنسیاں جن میں پس ہو وہ بھی ختم ہوجاتے ہیں۔ (مسز عبدالغفار' نئی گالا' اسلام آباد)

## میرے آزمودہ روحانی ٹوٹکے

قارئین! زندگی میں کبھی کسی چیز پر غرور نہ کیجئے' چاہے عزت ہو' دولت کی فراوانی ہو' جائیداد ہو' کارخانے ہوں' اولاد ہو۔ میرا تجربہ ہے جس نے بھی وہ چیز بڑائی کیلئے استعمال کی ہو وہ ختم ہوجاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ وہ چیز زندگی میں سلب کردیتا ہے' یہ چند جملے میں نے ان لوگوں کیلئے تحریر کیے ہیں جو سمجھتے ہیں۔ اگر چشم کشا واقعات تحریر کروں تو ایک کتاب بن سکتی ہے۔

قارئین! اگر کوئی صحت چاہتا ہو' سلامتی چاہتا ہو یا طب کی دنیا سے منسلک ہو یہ تجربہ ضرور اور یہ ذکر ضرور کریں' اللہ تعالیٰ اس قاری یا قاریہ کو جنت نصیب کرے جس نے یہ کالم لکھا تھا۔ ڈاکٹر حضرات مریض کو چیک کرتے وقت بھی پڑھیں آپ کا نسخہ اور تشخیص کبھی خطا نہیں جائے گا' عام حالات میں ایک تسبیح روزانہ پڑھیں اگر زیادہ پڑھیں فائدہ اور بھی زیادہ ہوگا۔ یَاحَیُّ یَاسَلَامُ عام لوگ ایک تسبیح صبح وشام پڑھیں۔

قارئین! اگر کسی سے کوئی چیز گم ہوئی' مال مویشی' سونا الغرض کوئی بھی چیز ہو' اول وآخر درود شریف کوئی بھی ہو تین مرتبہ پڑھیں۔ پھر سورۂ فاتحہ ایک بار' آیۃ الکرسی ایک بار' چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر اس چیز کا تصور کرکے دم کریں وہ چیز سلامت رہے گی اور اگر گم ہے تو اللہ کے حکم سے مل جائے گی۔

یہی عمل حفاظت کیلئے گھر والوں پر صبح وشام تصور کرکے پڑھیں۔ خاص کر پولیس والے' فوج والے اور بچوں کے والدین بچوں کو سکول لے جاتے ہوئے اور لاتے ہوئے بچوں پر پڑھیں۔ بہت نایاب چیز ہے۔

احتلام میں مبتلا نوجوان پڑھیں اور چارپائی پر چاروں اطراف سے دم کریں گارنٹی شدہ ہے۔ آخر میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم' علامہ لاہوتی پراسراری صاحب اور عبقری کے تمام قارئین کو میری طرف سے دعائیں وسلام۔ (ینا دارخان' کوہاٹ)

## نظر کی تیزی اور دماغ کیلئے

**ھوالشافی:** سونف ایک پاؤ، بادام ایک کلو' چھوٹی الائچی بارہ عدد' مصری حسب ضرورت۔ طریقہ استعمال: سونف توے پر کچی پکی بھون لیں اور گرینڈ کرلیں' تمام اشیاء پیس کر باریک کرکے ڈبی میں محفوظ کرلیں۔ صبح وشام ایک چمچ کھانے والا نیم گرم دودھ کے گلاس کے ساتھ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔

**بخار کیلئے نسخہ:** سفید پھٹکڑی اور ہلدی دونوں پیس کر کیپسول میں بھرلیں۔ دن میں دو بار صبح وشام پانی سے لیں اور تین دن استعمال کریں۔ پرانے سے پرانا بخار ختم ہوجائے گا۔

**بخار کیلئے نسخہ:** ساگودانہ پانی میں بھگو کر رکھ لیں' ابلتے دودھ میں چینی اور ساگودانہ ڈال دیں' پکنے پر اتار لیں اور بخار والے مریض کو تین دن سوتے وقت دیں' انشاء اللہ بخار نکل کر ختم ہوجائے گا۔

**ہائی بلڈ پریشر کیلئے مفت کا ٹوٹکہ:** سفیدے کے پتے لے کر ان کو سونگھ لیں' بلڈ پریشر فوری نارمل ہوجائے گا۔ انتہائی شاندار ٹوٹکہ ہے۔ (م۔م' بھکر)

## اگر کوئی جل جائے تو روحانی ٹوٹکہ حاضر ہے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری سے منسلک ہوئے مجھے پانچ سال ہوچکے ہیں' میں نے آپ کے درس اور عبقری رسالہ سے بہت کچھ پایا ہے۔ میرے پاس میرے آزمودہ روحانی ٹوٹکے ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہی ہوں یقیناً ان سے قارئین کو بھرپور فائدہ ہوگا اور میرے لیے صدقہ جاریہ کا باعث بنیں گے۔

**انگلیوں کی خارش فوری ختم:** میری انگلیوں کے جوڑوں پر خارش تھی سارے علاج کیے' دم بھی کروائے لیکن دوبارہ ہوجاتی تھی۔ ایک دن میں نے کہیں پڑھا کیسی بھی بیماری ہو حضرت ایوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا پڑھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ میں نے صبح وشام تین تسبیحات اور سارا دن کھلا پڑھی' میری انگلیاں ٹھیک ہوگئیں جو سالہا سال سے صحیح نہیں ہورہی تھیں۔

**جلے کا روحانی ٹوٹکہ:** ایک دن صبح پراٹھے پکارہی تھی' وقت بہت کم تھا' جونہی پراٹھا جلدی میں الٹا توے سے پورا گھی میرے بازو کی پشت پر پڑا' دوائی لگانے کا وقت نہیں تھا' میرے ذہن میں بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ

زیادہ رونے والے بچے کا علاج: ایسے بچے جو شیر خوارگی کے زمانہ میں بہت روتے ہوں۔ اگر والدین گیارہ مرتبہ اسم یَاھَادِیُ کر بچے پر دم کر دے تو انشاء اللہ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ کا خیال آیا۔ تو میں نے تین بار یہ پڑھا' اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھا اور ہاتھ پر دم کر دیا۔ ایسی ٹھنڈک محسوس ہوئی کہ بتا نہیں سکتی۔ مزید ہاتھ پر کوئی جلنے کا نشان یا چھالا نہیں بنا' ہاتھ بالکل ٹھیک تھا۔ یہ ہے اللہ تعالیٰ کے کلام کی برکت۔

میں اپنی آنکھیں چیک کروانے گئی تو ڈاکٹر نے موتیا تشخیص کیا' موتیا کیلئے میں نے تین بار یٰسین سرمہ پر دم کر کے سرمہ آنکھوں میں لگانا شروع کر دیا ہے۔ یہ عمل عبقری کے کسی شمارے میں پڑھا تھا۔ کر رہی ہوں پہلے سے کافی فرق محسوس ہو رہا ہے۔ (ارشاد اختر قادری' واہ کینٹ)

## دمہ اور بلغم کے اخراج کیلئے میرا آزمودہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کے بلکہ ہمارے عبقری کے پہلے بھی کئی نسخہ جات جو کہ بالکل آزمودہ ہیں بھیجے اور شائع بھی ہوئے۔ دو عدد نسخہ جات مزید بھیج رہی ہوں۔ یہ نسخہ دمہ اور بلغم کو خارج کرنے کیلئے میرا اپنا آزمودہ ہے' صرف پندرہ دن کھانا ہے۔ ھوالشافی: جو ایک کپ لے کر ان کو مٹی کی ہانڈی میں ڈال کر دھیمی آنچ پر رکھ دیں اور چمچ سے ہلاتے رہیں' جب بالکل سیاہ ہو جائیں مگر راکھ نہ بنیں ان کو پیس لیں' جتنا پاؤڈر پیسنے سے بنا ہے اتنی ہی مصری ڈال دیں' ایک چمچ نیم گرم پانی جو ٹھنڈا نہ ہو کے ساتھ کھانے ہیں۔ گندی بلغم خارج ہوگی اور دمہ کو آرام آجائے گا۔ اس کے علاوہ عبقری سے مجھے گردہ کے درد کا نسخہ ملا جس میں چھ اشیاء ہم وزن ڈال کر پیسنی ہیں اور ٹی سپون ہمراہ پانی سے صبح وشام لینا ہے۔ بہت ہی اچھا ہے' گردہ کے درد کے علاوہ پتھری گردہ' گیس' بدہضمی کیلئے بہت ہی مفید ہے۔ نسخہ: دوبارہ لکھ رہی ہوں تاکہ عوام تک پہنچ کر انہیں فائدہ ہو۔ ھوالشافی: سونٹھ ایک چھٹانک' سونف ایک چھٹانک' کالا نمک ایک چھٹانک' کالی مرچ ایک چھٹانک' نوشادر ایک چھٹانک' رائی ایک چھٹانک۔ یہ سب اشیاء صاف کر کے پیس کر ایک چمچ چھوٹی چائے والی ہو پانی سے صبح و شام لینی ہے۔ ہماری آزمودہ چکی ہے' پورا سال گھر میں بنا کر رکھی جاتی ہے۔ خصوصاً چاول کھانے کے بعد ضرور کھالینی چاہیے۔ نزلہ زکام اور کھانسی بھی اس سے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ (مسز سید محمد اعجاز شبیر بخاری ایڈووکیٹ' تلہ گنگ)

## آیت الکرسی کا کمال

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک آپ کی اور آپ کی آل اولاد' تمام خاندان' آنے والی اور گزشتہ نسلوں پر اپنا کرم فرمائے اور اپنی رحمتیں نازل فرمائے۔ آمین۔ آپ نے جو دکھی انسانیت کی خدمت کا بیڑا اٹھایا ہے اللہ پاک ہی آپ کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے گا' انشاء اللہ! ہم تو ناچیز عاجز اور بے کار سے بندے صرف دعا کر سکتے ہیں۔

میری تین بیٹیاں ہیں' تینوں جب رات کو پڑھ رہی ہوتی تھیں تو اندھیرے سے بہت ڈرتی تھیں' ان کو آوازیں محسوس ہوتی تھیں' کبھی قدموں کی چاپ' کبھی برتن گرنے کی آوازیں' کبھی لائٹ کا بٹن آن آف کرنے کی آوازیں' کبھی بیڈ کے نیچے کسی عورت کے گنگنانے کی آوازیں۔ اب جب بھی میری بیٹیوں کو ایسی آوازیں آتی ہیں وہ آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کر دیتی ہیں تو آوازیں فوراً ختم ہو جاتی ہیں اور انہیں ڈر بھی نہیں لگتا۔ اس کے علاوہ میں پچھلے پانچ سال سے ہائی بلڈ پریشر کی شکار ہوں' ڈاکٹرز کی ادویات پابندی سے استعمال نہ کر پاتی جس کی وجہ سے اکثر طبیعت خراب رہتی۔ میں ادارہ عبقری کی روحانی چکی اور ستر شفائیں کا استعمال کر رہی ہوں' الحمدللہ ان ادویات کے استعمال سے میری ہائی بلڈ پریشر کی گولی چھوٹ گئی ہے اور طبیعت ٹھیک رہتی ہے۔ (مسز معظم' فیصل آباد)

## یرقان کے مریض کو جھاڑنے کا طریقہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! درج ذیل عمل مجھے کسی نے دیا تھا' میں یہ قارئین عبقری کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ یقیناً اس کے استعمال سے فائدہ ہوگا۔

مریض کو جھاڑنے والے شخص کا باوضو ہونا لازمی ہے۔ مریض کو گھر میں کھلی جگہ قبلہ رخ کھڑا کریں۔ مریض کو جھاڑنے والا شخص مریض کے سامنے کھڑا ہو اور اللہ شافی اللہ کافی پڑھتے ہوئے دائیں ہاتھ میں (دم کیا ہوا) پانی لے کر پہلے مریض کے چہرے پر تین بار پانی کے چھینٹے اس طرح مارے کہ مریض کی آنکھیں کھلی رہیں تاکہ پانی آنکھوں میں پہنچ سکے اس کے بعد سامنے سے مریض کے سر سے لے کر پیروں تک اچھی طرح پانی کے چھینٹے مارے (پاؤں پر بھی خوب اچھی طرح چھڑکاؤ کریں) اس کے بعد چھڑکاؤ کرنے والا گھڑی کی مخالف سمت (Anti clock wise) گھومتا ہوا مریض کے بائیں ہاتھ کی طرف آجائے اور مریض کے سر سے لے کر پیروں تک اچھی طرح پانی کے چھینٹے مارے۔ پھر چھڑکاؤ کرنے والا گھڑی کی مخالف سمت گھومتا ہوا مریض کے پیچھے آجائے اور مریض کے سر سے لے کر پاؤں تک اچھی طرح پانی کے چھینٹے مارے۔ اس کے بعد چھڑکاؤ کرنے والا گھڑی کی مخالف سمت گھومتا ہوا مریض کے دائیں ہاتھ کی طرف آجائے اور مریض کے سر سے لے کر پاؤں تک اچھی طرح پانی کے چھینٹے مارے (یعنی چھڑکاؤ کرنے والا گھڑی کی مخالف سمت گھومتا ہوا اپنا چکر پورا کرے گا)۔ تمام عمل کے دوران چھڑکاؤ کرنے والا اللہ شافی اللہ کافی پڑھتا رہے۔ چھڑکاؤ مکمل ہونے کے بعد دم کیا ہوا جو پانی بچ جائے اسے پھینکیے مت بلکہ مریض اس پانی کو وقفے وقفے سے پی کر رات تک بوتل والا پانی ختم کر دے۔ اسی طرح ہر پانچ دن بعد یہ عمل کریں۔ نوٹ: دم والا پانی دفتر ماہنامہ عبقری سے بھی مل جاتا ہے۔ اگر آپ وہاں سے پانی حاصل نہیں کر سکتے تو ایک پانی کی بوتل لیں اس پر چند افراد کر یا خود ہی 1001 مرتبہ سورۃ کافرون (پارہ 30) پڑھ کر دم کر دیں۔ اور اس پانی کو ختم نہ ہونے دیں جب بھی استعمال کریں اس میں مزید پانی ڈال دیں۔ تمام گھر والے اور مریض یہی پانی پکانے اور پینے کیلئے استعمال کریں۔ انتہائی آسان اور آزمودہ روحانی ٹوٹکہ ہے۔ ضرور آزمائیے۔ (حامد علی' اٹک)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں' اس میں موجود ٹوٹکے بہت لاجواب ہوتے ہیں خاص کر آپ کا سلسلہ "آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں" میں بہت لاجواب اور آسان ٹوٹکے مل جاتے ہیں۔ موسم کی تبدیلی کی وجہ سے اکثر افراد نزلے کا شکار ہو رہے ہیں اور بعض افراد کی ناک اس موسم میں سرد اور خشک ہواؤں کی وجہ سے بند ہو جاتی ہے۔ اس کا میرے پاس آزمودہ ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین کی نذر کرتا ہوں: شدید نزلے کی وجہ سے ناک بند ہو گئی ہو' سانس لینا بھی دشوار ہو تو سرسوں کا تیل انگلی پر اچھی طرح لگا کر ناک میں جہاں تک آگے لے جا سکتے ہیں لے جا کر لگائیے۔ انشاء اللہ بند ناک فوراً کھل جائے گی۔ (آصف سجاد' کوٹ ادو)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہو جاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

# مشکل حالات سے نکلنے کا آسان راستہ

کئی مرتبہ ہمارے جسم پر بھی نشان پڑ جاتے اور چہرہ بھی داغ دار ہو جاتا' بظاہر کوئی بیماری نہیں مگر چہرے پر نشان اب بھی ہیں' دل انتہائی شدت سے کانپتا۔ مگر جب سے یَاقَهَّارُ صبح و شام گیارہ گیارہ سو مرتبہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ اور باقی سارا دن کھلا پڑھنا شروع کیا ہے بہت سکون ہے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری کافی عرصے سے پڑھ رہی ہوں۔ آپ کے درس بھی بہت شوق سے سنتی ہوں۔ آپ کے درس میں شامل ہو کر ایسا لگتا ہے کہ ٹینشن ہے ہی نہیں اور آپ کا درس ہر وقت گھر میں اونچی آواز میں چلاتی ہوں تو دماغ پرسکون ہو جاتا ہے اور لگتا ہے کہ گھر میں موجود تمام بری چیزیں بھاگ جاتی ہیں۔ ہم عبقری میں موجود مضمون جنات کا پیدائشی دوست بہت شوق اور یقین سے پڑھتے ہیں۔ اس میں موجود تمام وظائف ہی بہت تیر بہدف ہوتے ہیں۔ ہمارے گھر میں جب بھی لڑائی ہوتی ہے میں یَاقَهَّارُ کا ورد شروع کر دیتی ہوں' یقین جانیں! تھوڑی دیر بعد ہی لڑائی ختم ہو جاتی ہے۔ علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کمال کے وظائف بتاتے ہیں۔ آپ کے وظائف پڑھ کر بہت مشکل حالات میں بھی اللہ نے صبر اور ہمت دی۔ آپ سب کیلئے دل سے دعائیں نکلتی ہیں کہ آپ نے ہمیں برے حالات سے نکلنے کا راستہ بتایا۔ ناف پر شہادت کی انگلی رکھ کر یَاقَهَّارُ سانس روک کر پڑھنے سے ایک دم طبیعت ٹھیک ہو جاتی ہے۔ اللہ آپ کو اور آپ کے ساتھ کام کرنے والوں کو بھی اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ روزانہ ایک تسبیح یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ پڑھ کر آپ کیلئے اور آپ کے تمام نظام کیلئے پڑھ کر ضرور دعا کرتی ہوں۔ (پ، راولپنڈی)

## گھر سے بدبودار پانی اور بدبو ختم ہوگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہمیں عبقری رسالہ کسی نے گفٹ کیا تھا' الحمدللہ! جب سے رسالہ ہمارے گھر آیا ہے اللہ نے نماز اور قرآن کی تلاوت عطا فرما دی ہے۔ اب میں صرف جمعہ کی نماز پڑھنے والا روزانہ پانچ وقت کی نماز باجماعت ادا کرتا ہوں۔ دو سال پہلے جب علامہ لاہوتی پراسراری صاحب نے اپنے مضمون ''جنات کا پیدائشی دوست'' میں یَاقَهَّارُ کا عمل بتایا تو ہم نے یہ عمل کرنا شروع کر دیا۔ ہمارے گھر میں مسئلہ یہ تھا کہ کئی دفعہ میری اہلیہ کو یہ لگتا ہے کہ جہاں وہ سوتی ہے اس کے سر کی طرف بدبودار پانی گرا ہوتا' کبھی اوپر اور کبھی بستر کے نیچے۔ ایسا لگتا کہ کسی نے برتن بھر کے گرایا ہے' وہاں نشان پڑ جاتے۔ گھر سے انتہائی شدید بدبو آتی۔ اس کے علاوہ میری اہلیہ نے خواب میں کچھ جاننے والوں کو ہم میاں بیوی پر جادو کرتے دیکھا' کئی مرتبہ ہمارے جسم پر بھی نشان پڑ جاتے اور چہرہ بھی داغ دار ہو جاتا' بظاہر کوئی بیماری نہیں مگر چہرے پر نشان اب بھی ہیں' دل انتہائی شدت سے کانپتا۔ مگر جب سے یَاقَهَّارُ صبح و شام گیارہ گیارہ سو مرتبہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ اور باقی سارا دن کھلا پڑھنا شروع کیا ہے بہت سکون ہے۔ ہم نے دن رات ایک کر کے اس وظیفے کو لاکھوں کی تعداد میں پڑھا' پہلے میرے دل میں ڈر سا ہوا مگر میں نے پڑھنا نہ چھوڑا۔ اب الحمدللہ نہ میرے گھر سے بدبو آتی ہے نہ ہی وہ بدبو والا پانی گرتا ہے اور نہ ہی میرا اور میری اہلیہ کا دل کانپتا ہے۔ اب میں آپ کو ایک خواب بتاتا ہوں جو میں نے اس دوران دیکھا کہ میں اور میری اہلیہ اپنی گاڑی میں میری دادی کے گھر گئے' ہم نے دیکھا کہ وہاں سارے جمع ہیں پھر اچانک ہم واپس آ جاتے ہیں' ایک گھر کے سامنے گاڑی رکتی ہے' میری اہلیہ کہتی ہیں چلیں دروازہ کھولیں' یہ ہمارا گھر آ گیا ہے' جب میں گیٹ کو ہاتھ لگاتا ہوں تو لاک کھلا ہوتا ہے' میں حیران ہو کر اندر داخل ہو جاتا ہوں تو گیٹ کے اندر کی طرف دو بونے ہوتے ہیں۔ میں آواز نکالتا ہوں چور چور' مگر میرے حلق سے آواز نہیں نکلتی' پھر میں یَاقَهَّارُ پڑھنا شروع کر دیا تو وہ دونوں اپنے ہاتھ گردن پر رکھتے ہیں اور وہیں گر پڑتے ہیں۔ پھر ہم اندر کمروں کی بڑھتے ہیں تو دو تین لوگ وہاں اور بھی ہوتے ہیں۔ میں پھر یاقہار پڑھتا ہوں تو وہ لوگ بھی گردن پکڑتے پکڑتے گر پڑتے ہیں۔ حالانکہ ہمارے پاس نہ گاڑی ہے اور نہ اپنا گھر اور نہ اتنے وسائل کہ خرید سکے۔ پچھلے سال جب علامہ لاہوتی صاحب نے جنات کے پیدائشی دوست میں کلمے کے نصاب کا لکھا تھا میں نے تب سے وہ پڑھنا شروع کر دیا ہے' کاروبار میں دن بدن بہت بہتری آتی جا رہی ہے۔ (خ، ع، لاہور)

## گھریلو سکون مل گیا!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے اور آپ کو کامیابیوں سے ہمکنار کرے۔ ہمارے گھر میں بہت ساری پریشانیاں تھیں' گھر میں عجب بے سکونی تھی' ہر بندہ پریشان اور چڑچڑا ہو چکا تھا۔ میرے بھائی ایک دن بک سٹال سے عبقری لے آئے۔ ہم نے پڑھا اور اس میں سے دیکھ کر یَاقَهَّارُ پڑھنا شروع کر دیا۔ ہم تمام گھر والوں نے یاقہار سارا دن کھلا پڑھا۔ الحمدللہ اس عمل کی برکت سے ہمارے گھر میں کافی سکون ہے۔ روز روز کے لڑائی جھگڑے اب نہیں ہوتے۔ پہلے ہم نے ایک کاروبار میں پیسہ انویسٹ کیا تھا مگر جب آپ کے درس اور رسالہ سے یہ معلوم ہوا کہ سود کتنی بڑی لعنت ہے تو ہم نے وہ بھی ختم کر دیا ہے۔ الحمدللہ! میں نے گزشتہ رمضان تسبیح خانہ میں ہی گزارا تھا اور اب آپ کی دعاؤں سے پانچ وقت کی نماز پڑھتا ہوں اور ہر دعا میں آپ کا اور آپ کی نسلوں کیلئے دعا کرتا ہوں۔ آپ کے درس بھی ڈاؤن لوڈ کر کے سنتا ہوں۔ درس کی وجہ سے میری تو سوچ ہی بدل گئی ہے۔ (مدثر عرفان)

## محمد رسول اللہ پڑھنے سے وہ کچھ ملے جو سوچا بھی نہ ہو

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو دن بدن ترقی عطا فرمائیں' مجھے عبقری سے وابستہ ہوئے ایک سال ہو گیا ہے' عبقری بہت اچھا رسالہ ہے' عبقری کا ہر وظیفہ بہت اچھا ہے۔ عبقری رسالہ میں ہم لوگ خاص طور پر علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا مضمون ''جنات کا پیدائشی دوست'' بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ ہمیں کچھ مسائل تھے ہم نے علامہ صاحب کا دیا گیا وظیفہ محمد رسول اللہ پڑھنا شروع کیا اور الحمدللہ اب تک آٹھ نصاب پڑھ چکی ہوں۔ مجھے محمد رسول اللہ پڑھنے سے وہ کچھ ملا ہے جو میں کبھی سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔ میری بہن کو فالج ہو گیا تو ہم نے اسے روحانی غسل کروانا شروع کر دیا تو وہ ایسے ٹھیک ہوئی جیسے اسے فالج ہوا ہی نہیں تھا۔ عبقری رسالہ نے واقعی ہماری زندگیاں بدل کر رکھ دی ہیں۔ اللہ تعالیٰ عبقری کو ہمیشہ سلامت رکھے اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو لمبی عمر عطا فرمائے۔ (فرح رمضان' بدرالی)

## ہر غم دور کرنے کا آزمودہ درود

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے عبقری رسالہ پڑھتے ہوئے ابھی صرف چند ماہ ہی ہوئے ہیں مگر میں نے اس سے زیادہ کارآمد رسالہ آج تک نہیں دیکھا۔ اس میں قارئین اپنے سینوں کا راز بلا کسی ہچکچاہٹ کے کھول کر رکھ دیتے ہیں۔ میرے پاس بھی ایک درود پاک کا ورد ہے جو کہ انتہائی لاجواب اور صدیوں سے آزمودہ ہے۔ جو شخص اس درود پاک کو پڑھتا رہے گا اس کے سارے غم دور ہو جائیں گے' طبیعت نیک ہو جائے گی' دماغ روشن ہو جائے گا۔ یہ درود سارے درودوں کی روح کہلاتا ہے۔

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ۔ بَلَغَ الْعُلٰی بِکَمَالِهٖ کَشَفَ الدُّجٰی بِجَمَالِهٖ حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِهٖ صَلُّوْا عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ۔ (عبدالرحمن جونیجو' مٹھی تھرپارکر)

# پاک سوسائٹی پر مُوجود مشہور و معروف مصنفین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد |
| نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی |
| فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایتُ اللّٰہ التمش |
| قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم |
| نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی |
| نگہت عبدُاللّٰہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین |
| رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیمُ الحق |
| رفعت سراج | اُمِ مریم | نایاب جیلانی | ایماےراحت |

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حناء ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براوزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

